جواب:۔ میرے سامنے تو اس طرح کی کوئی بات نہیں ہوئی البتہ میں نے سنا کہ ۱۹۶۵ء میں انہوں نے شہادت پر اپنے تاثرات کا اظہار کیا تھا۔

سوال:۔ مثلاً کیا؟

جواب:۔ یہ ۱۹۶۵ء کی جنگ کا واقعہ ہے، جو ایس ایس جی کی شاہین کمپنی کے صوبیدار محمد محمد اسحاق نے مجھ سے بیان کیا۔ میجر کاظم کمال کشمیر میں ایک کمپنی کی کمان کر رہے تھے کہ ان کی کمپنی کا ایک آدمی شہید ہوگیا۔ جب اس کی شہادت کی اطلاع ان کو ملی تو انہوں نے کہا، اچھے لوگ ہی شہید ہوتے ہیں ہم جیسے گنہگار پیچھے رہ جاتے ہیں۔

سوال:۔ اب جبکہ ہم کاظم کمال کے بارے میں باتیں کر رہے ہیں آپ کے دل میں اس وقت کیا احساسات ہیں؟

جواب:۔ اس شخص کا دل سمندر تھا۔ یاروں کا یار، اور وفادار، اور جونیئرز کا مربی اور ہمدرد، اتنا کھلا دل کسی کسی کا ہوتا ہے۔ ان کا مزاج رندانہ تھا۔ شروع شروع میں کافی لاپرواہی سے رہتے سہتے تھے۔ تاش کھیلتے تو بازی ضرور لگاتے میس میں راتیں گزارتے لیکن ۱۹۷۱ء کے اوائل میں ایسٹ پاکستان جانے سے پہلے ان کے اندر ایک نیا انسان جنم لے رہا تھا۔ شہادت ان کا مقدر ہو چکی تھی۔ اور اس کے لئے وہ اپنے آپ کو تیار کر رہے تھے۔ مشرقی پاکستان میں ان پر مجاہدانہ اور درویشانہ رنگ غالب تھا۔ پرانی عادتیں یعنی تاش فلم وغیرہ ترک کر دی تھیں تنگیل میں ان کی شہادت جرأت وہمت کی ایک حیرت انگیز اور ایمان افروز داستان ہے۔

---

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ———— ۱۱ مئی ۱۹۳۲ء

جائے پیدائش ———— بھڈیارہ کانگڑہ

کمیشن ———— ۶ پی۔ایم۔اے

تاریخ شہادت ———— ۶ ستمبر ۱۹۶۵ء

مقام شہادت ———— واہگہ (لاہور)

مدفن ———— مقام شہادت

# میجر علم الدین شہید

کشمیر میں جنگ چھڑ گئی ہے یہ پاکستان کی آزادی کا سوال بھی ہے۔ یار! اقبال! کیا میں مجاہدین کے اس جہاد میں حصہ نہیں لے سکتا؟

بظاہر تو مشکل نظر آتا ہے۔

مشکل کیوں ہے؟ میں پی اے اسپیشل کر چکا ہوں، جوان ہوں، پریڈ کی ہے۔ رائفل چلا سکتا ہوں۔ میں کئی دن سے سوچ رہا ہوں کہ کمانڈانٹ کو درخواست دوں کہ وہ مجھے مجاہدوں کے دستے میں شامل ہونے کی اجازت دے دیں۔

لیکن پکی فوجی ٹریننگ تو تم نے لی نہیں۔ اتنے کم عمر ہو، لڑو گے کیسے؟

کیسے لڑوں گا؟ یہ تو، تم میدان جنگ میں دیکھنا جہاد کرنے کے لئے میری روح بے چین ہے۔ پاکستان بنتے وقت میرے عزیزو اقارب شہید ہو گئے۔ اگر میں اپنی مرضی سے شہید ہو گیا تو کیا ہوا۔

اگر اتنا شوق ہے تو کمانڈانٹ صاحب سے بات کر دیکھو ویسے مجھے تو یقین نہیں کہ وہ تمہیں اجازت دیں۔

کوشش تو کرنی چاہیئے۔

یہ وہ باتیں تھیں جو اوائل جنوری ۱۹۴۸ء کی ایک سرد صبح کو ملٹری کالج جہلم کے دو سینئر لڑکے رابرٹس ہاؤس کی ایک ڈارمیٹری میں کر رہے تھے۔ جو لڑکا کشمیر میں جہاد پہ جانے کے لئے بے چین تھا۔ وہ چھوٹے قد کا ایک دبلا پتلا متین صورت لڑکا تھا۔ جس کا کالج نمبر ۱۵۹۹ اور نام علم الدین تھا اور وہ دوسرا سینئر کیڈٹ جو مصروف گفتگو تھا۔ اس کا کالج نمبر ۱۳۳۳ اور نام محمد اقبال تھا۔

(اب میجر جنرل محمد اقبال)

اس نوجوان کا شوق جہاد اور ذوق شہادت آخر کار رنگ لایا۔ ستمبر ۶۵ء کی جنگ میں وہ پہلا پاکستانی افسر تھا جس کا خون پاک وطن کی پاک مٹی پر گرا۔

علم الدین شہید کی زندگی کے چند اوراق پیش کئے جاتے ہیں۔

# میجر علم الدین شہید

## والدین

میجر علم الدین شہید کے والد چوہدری امیر بخش بھڈ ہیارہ تحصیل دھرم سالہ ضلع کانگڑہ (مشرقی پنجاب) کے ایک زمیندار گھرانے کے چشم و چراغ تھے اپنے شوق سے میٹرک تک تعلیم حاصل کی۔ پہلی جنگ عظیم میں ۱۰/۱۷ ڈوگرا رجمنٹ میں بھرتی ہوئے کچھ دنوں حوالدار رہے۔ پھر فوج سے فارغ ہوکر کانگڑہ میں سول ملازمت کی۔ پاکستان بننے کے بعد راولپنڈی کی ضلع کچہری میں کام کرتے رہے۔ ۱۹۵۶ء میں ۵۵ سال کی عمر میں ڈی سی کے ریڈر کی حیثیت سے ریٹائر ہوئے اور ۱۹۶۵ء کی جنگ میں واہگہ بارڈر پر اپنے بیٹے کے ساتھ شہید ہوئے۔

علم الدین کی والدہ گو ان پڑھ تھیں لیکن قلب نور ایمانی سے روشن تھا۔ نہایت پرہیزگار اور عبادت گزار خاتون تھیں۔ بیٹے اور شوہر کی شہادت دیکھی اور صبر و شکر کرتی رہیں۔ ۱۹۷۳ء میں یہ بھی اللہ کو پیاری ہوئیں۔

میاں امیر بخش کے جو چند خطوط اور درخواستیں ملٹری کالج میں محفوظ ہیں ان سے یہ پتہ چلتا ہے کہ قابل آدمی تھے اچھی انگریزی لکھی ہے اور جو لوگ ان سے ملے ہیں کہتے ہیں کہ قومی اور اسلامی درد رکھتے تھے۔ علم الدین نے یہ خصوصیت اپنے باپ سے ورثے میں پائی تھی۔ سچ ہے جیسا گل ہوتا ہے ویسی بو ہوتی ہے۔

---

## علم الدین کی پیدائش اور ابتدائی تعلیم

علم الدین بھڈبھیارہ ضلع کانگڑہ میں ۹ ستمبر ۱۹۳۰ء کو پیدا ہوئے۔ قرآن شریف اور ابتدائی جماعتیں انہوں نے بھڈبھیارے ہی میں پڑھیں یکم اپریل ۱۹۴۴ء کو وہ گورنمنٹ ہائی اسکول کانگڑہ کی نویں جماعت میں داخل ہوئے۔ جولائی ۱۹۴۵ء میں وہ دسویں جماعت سے اس سکول سے اٹھا لئے گئے اور اسی جولائی ۱۹۴۵ء کی ۲۲ تاریخ کو کنگ جارج رائل ملٹری کالج جالندھر میں نویں جماعت میں داخل ہوئے۔

## علم الدین ملٹری کالج جالندھر میں

جالندھر کالج میں علم الدین کا نمبر ۱۱۵۶ تھا۔ یہاں انہوں نے آرمی انگلش سرٹیفکیٹ کلاس سیکنڈ پاس کیا اس کو پاس کرنے کے بعد وہ پری اسپیشل کلاس جماعت نہم میں داخل ہوئے۔ اپریل ۱۹۴۶ء میں انہوں نے نہم سی سے جماعت نہم یا پری اسپیشل کا امتحان پاس کیا۔ ہسٹری اور ریاضی میں انہوں نے ۹۰ سے اوپر امتیازی نمبر لئے۔ اس امتحان کو پاس کرنے کے بعد وہ آرمی اسپیشل کے آخری سال میں آگئے۔ اپریل ۱۹۴۷ء میں انہوں نے انڈین آرمی کا اسپیشل امتحان دیا۔ جالندھر سکول کے کمانڈانٹ لیفٹیننٹ کرنل ایف مچل کی لکھی ہوئی ان کی سالانہ رپورٹ یہ تھی۔

ایک محنتی اور ذہین کیڈٹ دوسروں کا خیال رکھتا ہے قابل اعتماد ہے کھیلوں میں زیادہ حصہ لینا چاہیئے جسمانی طور پر اب بھی قدرے کمزور ہے۔

جالندھر میں علم الدین کی کارکردگی اور رنگ ڈھنگ کے بارے میں خوش قسمتی سے ہمارے پاس اور بھی چند شہادتیں موجود ہیں۔ دوسری جنگ عظیم شروع ہونے کے بعد انگریزوں نے ہندوستان کے چاروں کے۔ جی کالجوں میں ہندو مسلم دونوں قوموں کے تھوڑے تھوڑے کیڈٹ شامل کر دیئے تھے۔ اس سے پہلے تک کے جی آر جہلم مسلم طلبہ کے لئے کے جی آر جالندھر اور اجمیر ہندو

سکھ طلبہ کے لئے مخصوص تھے۔ ۱۹۴۴ء میں کچھ مسلم طلبہ جہلم سے اجمیر اور جالندھر بھیجے گئے اسی طرح تبادلے میں وہاں سے ہندو اور سکھ طلبہ آئے ۱۹۴۵ء سے دوسری قوم کے کچھ طلبہ کا براہِ راست داخلہ بھی ہونے لگا اس لئے ۱۹۴۵ء سے کے۔جی۔آر جالندھر میں کچھ مسلم طلبہ ہوتے تھے یہ مسلم طلبہ اگست ۱۹۴۷ء میں جالندھر سے جہلم آئے۔ کچھ مسلم اسٹاف بھی ساتھ آیا۔ اس طرح ملٹری کالج کے کچھ طلبہ ایسے بھی ہیں جو علم الدین کے ساتھ جالندھر میں تھے ان سے دو چار سے ہم رابطہ قائم کر سکے۔ ان اولڈ بوائز کے تاثرات علم الدین کے بارے میں نقل کئے جاتے ہیں۔

کرنل عبدالعزیز (کالج نمبر ۱۶۰۰) لکھتے ہیں۔

"جالندھر کے جی آر میں ہندو اور سکھ کیڈٹوں کی کثرت تھی کچھ مسلمان لڑکے بھی تھے۔ وہاں سالانہ تقریب انعامات کے موقعہ پر تین تین ہندو مسلمان، سکھ طلبہ کو اپنے اپنے مذہبی مشاغل میں اوّل دوم سوم آنے پر انعامات دیئے جاتے تھے۔

علم الدین اس زمانے میں بھی سنجیدہ اور متین تھے چپ چاپ، اپنے کام سے کام، نماز کا شوق تھا۔ مسجد کی دیکھ بھال کرتے تھے۔

علم الدین کو دو سال متواتر مذہبی امور میں دلچسپی کا اوّل انعام ملا۔ اگست ۱۹۴۷ء میں سب مسلمان لڑکے جہلم ملٹری کالج میں آگئے۔ تو یہاں بھی مذہبی مشاغل اور اسلامی کتابوں سے ان کی دلچسپی برقرار رہی۔

میجر علم الدین شہید سے میری پہلی ملاقات اگست ۱۹۴۶ء میں ہوئی جب میں ملٹری کالج جالندھر میں داخل ہوا تھا۔ وہ مجھ سے دو سال سینئر تھے۔ ان کے کردار سے میں بہت متاثر ہوا کیونکہ وہ خاموش طبع نیک سیرت، نمازی اور بہت ہی شریف تھے۔ چونکہ مسلمان لڑکے زیادہ تر دیول ہاؤس میں تھے (صرف تھوڑے سے رائس ہاؤس میں تھے) اس لئے آپس میں جلد گھل مل جاتے تھے۔ برصغیر کی تقسیم کے بعد ہم مسلم طلبہ ملٹری کالج جہلم لائے گئے۔ یہاں پر بھی علم الدین اپنی فطرت پر قائم رہے۔"

لیفٹیننٹ کرنل محمد صادق (کالج نمبر ۵۹۵) نے جو کالج کے ہیڈ بوائے بھی رہے ہیں علم الدین کے بارے میں ان تاثرات کا اظہار کیا۔

"میں کنگ جارجز رائل ملٹری کالج جالندھر میں ۱۹۴۵ء میں داخل ہوا تھا۔ وہاں مسلمان لڑکے بہت تھوڑے تھے۔ ان میں علم الدین سینئر تھے۔ بہت اقلیت میں ہونے کی وجہ سے مسلمان لڑکوں کا ایک گروپ سا بن گیا تھا۔ اس گروپ کی غیر رسمی قیادت علم الدین کے ہاتھ میں تھی وہ مسلم طلبہ کو سمجھاتے رہتے تھے اور ان کے کردار پر نظر رکھتے تھے۔ اگر کوئی مسلمان لڑکا کوئی ہلکی بات کرتا تو کہتے "مسلمان ہو کر ایسا کرتے ہو۔ یہ ہندو اور سندھ کیا کہیں گے"

آزادی کے بعد جالندھر کے مسلمان لڑکے ملٹری کالج جہلم آ گئے۔ یہاں وہ گروپ تو نہ رہا تھا اور اس کی ضرورت بھی نہیں تھی۔ لیکن علم الدین کے طور طریقے وہی رہے۔

دیکھنے میں بہت سیدھے سادھے اور معصوم سے نظر آتے تھے لیکن اندر سے وہ بہت مختلف تھے۔ بے حد حساس۔ ۱۹۴۷ء کے ہنگامے میں ان کے خاندان اور گاؤں کے بہت سے مسلمان شہید کر دیئے گئے تھے ان واقعات کا ان کے ذہن پر بڑا اثر تھا اندر سے ان کے اندر ایک لاوا سا ایک رہا تھا۔ مجھے یقین تھا کہ یہ شخص ضرور ایک دن کوئی بڑا کارنامہ انجام دے گا"

علم الدین آرمی اسپیشل کا امتحان دے چکے تھے کہ ۳ رجون ۱۹۴۷ء کو تقسیم ہند کا اعلان ہو گیا۔ تھوڑے دنوں کے بعد پنجاب میں شدید ہندو مسلم فسادات شروع ہو گئے تو جی ایچ کیو دہلی نے فیصلہ کیا کہ جہلم سے ہندو سکھ لڑکے جالندھر بھیج دیئے جائیں اور وہاں کے مسلمان بچے جہلم آجائیں۔ چنانچہ ایک کنوائے کی شکل میں یہاں کے غیر مسلم لڑکے جالندھر چلے گئے۔ یہ ۱۷ اگست کی بات ہے عید کے دوسرے دن صوبیدار میجر انور حسین کی قیادت میں تقریباً تیس مسلمان لڑکے ملٹری کالج آ گئے ان میں علم الدین بھی تھے۔ علم الدین نے یہاں آنے سے پہلے ایک کام ایسا بھی کیا جس کا ذکر ضروری ہے۔ کے۔ جی۔ آر جالندھر میں مسلم طلبہ کے لئے ایک مسجد بھی تھی جس کی دیکھ بھال کے لئے ایک مسجد کمیٹی بھی بنی ہوئی تھی۔ اس کے سیکرٹری مسٹر عبدالحمید قریشی اور علم الدین

مسجد کمیٹی کے ممبروں میں سے ایک تھے جب مسلم طلباء کا قافلہ چلنے لگا تو یہ تجویز ہوئی کہ مسجد سے متعلقہ سازوسامان کو بھی ساتھ لے جانا چاہیئے۔ اس سامان میں مسجد لائبریری کی دو تین سو کتابیں بہت سے قیمتی قالین اور دریاں وغیرہ ایسی چیزیں شامل تھیں۔ علم الدین ان لڑکوں میں سب سے آگے تھے۔ جنہوں نے نہایت جوش و خروش سے سخت محنت کر کے راتوں رات سارے سامان کو پیک کیا اور بحفاظت اپنے ساتھ ملٹری کالج جہلم لے آئے۔ مسلم طلبا کا قافلہ یہاں ۲۰ راگست ۱۹۴۷ء کو پہنچا تھا۔ علم الدین کا نام دوسرے طلباء کے ساتھ کالج میں ۲۱ راگست ۱۹۴۷ء کو درج ہوا۔

## علم الدین ملٹری کالج جہلم میں

ملٹری کالج جہلم میں علم الدین کا باقاعدہ داخلہ جالندھر سے آتے ہی دوسرے طلباء کے ساتھ ۲۱ راگست ۴۷ء کو ہوا اور ۱۵۹۹ کالج نمبر ملا۔ چونکہ وہ آرمی اسپیشل کا امتحان دے کر آئے تھے اس لئے انہیں ایف ایس سی فرسٹ ایئر میں داخل کیا گیا تھا۔ کچھ دنوں بعد انہیں ان کی کارکردگی کی بنا پر کارپورل بنا دیا گیا۔ مئی ۱۹۴۸ء کے ایف ایس سی کے فرسٹ ایئر کے امتحان میں وہ فرسٹ آئے ان کے نمبر ۵۰۰/۳۶۴ تھے گو کل طلبا کی تعداد ۵ تھی۔ کالج کے کمانڈانٹ لیفٹیننٹ کرنل سید فیاض حسین زیدی نے اپنی رپورٹ میں لکھا۔

"ہونہار کیڈٹ ہے۔ اپنی عمر کے لحاظ سے بہت کم سن نظر آتا ہے" بات یہ تھی کہ ان کی عمر واقعی کم تھی۔ چنانچہ انہوں نے اپنی لکھی ہوئی عمر پر نظر ثانی کے لئے کمانڈانٹ کو درخواست دی کہ ان کی عمر کسی غلطی سے نومبر ۱۹۳۰ء درج ہو گئی ہے جبکہ ان کی عمر کم از کم دو سال کم ہے۔ کمانڈانٹ نے درخواست سی ایم ایچ جہلم بھیج دی۔ وہاں کے کمانڈانٹ افسر نے ان کی عمر ۱ا مئی ۱۹۳۲ء متعین کی۔ اس وقت سے یہی میجر علم دین شہید کی تاریخ پیدائش شمار ہوتی ہے۔ مئی ۱۹۴۹ء میں وہ ایف ایس سی کے دوسرے سال میں تھے لیکن امتحان نہیں دیا۔ اس سال کی رپورٹ میں لکھا ہے

کہ یہ کیڈٹ خوش اطوار ہے۔ ذمہ دار ہے اور اچھا باکسر ہے۔

جب علم الدین اگست ۱۹۴۷ء میں کالج میں آئے تو اسکین ہاؤس (حال بابر ہاؤس) میں داخل ہوئے تھے۔ ۱۹۴۸ء میں کارپورل بنا دیئے گئے۔ ۱۹۴۹ء میں سی کیو ایم ایس ہو گئے۔ پھر کیڈٹ آفیسر ہو کر رابرٹس ہاؤس (حال شیر شاہ ہاؤس) چلے گئے۔

اوائل ۱۹۵۰ء میں وہ کمیشن کے لئے آئی۔ ایس۔ ایس۔ بی گئے منتخب ہونے کے بعد ۲۶ مارچ ۱۹۵۰ء کو انھوں نے جے ایس پری کیڈٹ ٹریننگ اسکول کوئٹہ جانے کیلئے کالج کو خیرباد کہا۔ کالج میں ان کی آخری رپورٹ جو کرنل زیدی نے لکھی وہ یہ تھی۔

اس کا ضمیر بیدار ہے، محنتی ہے، ایک اچھا کھلاڑی اور باکسر ہے۔ ذمہ داری کا گہرا احساس رکھتا ہے۔ قابل اعتماد ہے گو قدرے خاموش طبع ہے۔ کچھ سوشل ہونے کی ضرورت ہے۔

## پی۔ ایم۔ اے، کمیشن اور اس کے بعد

جوائینٹ سروسز پری کیڈٹ ٹریننگ اسکول کوئٹہ میں چھ مہینے کی کامیاب تربیت کے بعد علم الدین ۲۰ ستمبر ۱۹۵۰ء کو پی۔ ایم۔ اے پہنچے اور ۲۲ اگست ۱۹۵۲ء کو آرٹلری میں کمیشن لیا ۱۹۵۵ء میں کیپٹن کے عہدے پر ترقی ملی۔ ۲۸ جنوری ۱۹۶۰ء کو میجر بنا دیئے گئے۔ اس حیثیت میں مختلف مقامات پر خدمات انجام دیتے رہے۔ پھر ستلج رینجرز کے واہگہ ونگ کے کمانڈر مقرر ہوئے ان کا ہیڈکوارٹر واہگہ پوسٹ کے قریب تھا جہاں وہ اپنے خاندان کے ساتھ مقیم تھے۔ رینجرز کے کمانڈر کی حیثیت اپنے ہیڈکوارٹر کے قریب ۶ ستمبر ۱۹۶۵ء کی صبح ان کی شہادت واقع ہوئی۔

## واقعہ شہادت

میجر علم الدین نے ۲۴ جنوری ۱۹۶۴ء سے ستمبر ۱۹۶۵ء تک ستلج رینجرز میں خدمات انجام دیں میجر علم الدین کے واقعہ شہادت کے بارے میں مختلف روایتیں سننے میں آئی تھیں۔ مصدقہ بیان

کے لئے ہم نے رینجرز کے ہیڈ کوارٹرز سے رجوع کیا تو لیفٹیننٹ کرنل سید حسن جعفر شاہ نے واقعہ شہادت کی جو تفصیل بھیجی وہ یہ ہے۔

۶ ستمبر ۱۹۶۵ء کو میجر علم الدین ستلج رینجرز کے تیسرے ونگ کی کمان کر رہے تھے کہ ہندوستان نے ان کے تمام ونگ پر بین الاقوامی سرحد کے ساتھ ساتھ چالاکی سے آگے بڑھ کر بغیر اعلانِ جنگ کے حملہ کر دیا۔ میجر علم الدین کو ۴۸ گھنٹے پہلے سے اس علاقے میں دشمن کے ارتکاز کا علم تھا اور وہ صورت حال پر کڑی نگاہ رکھے ہوئے تھے۔ دشمن کی نقل و حرکت کے بارے میں جو معلومات حاصل ہوئیں۔ وہ لمحہ بہ لمحہ ستلج رینجرز اور ویسٹ پاکستان رینجرز کے ہیڈ کوارٹر کو پہنچا رہے تھے۔ ۶ ستمبر کو صبح سویرے جب ہندوستانی فوج نے بین الاقوامی سرحد کو پار کیا تو میجر علم الدین کے ونگ نے شدید مزاحمت کی اور انہیں مجبور کر دیا کہ وہ پوزیشن لیں یہ بڑا نازک وقت تھا۔ سرحد پر جو صورت حال پیدا ہو رہی تھی وہ علم الدین لمحہ بہ لمحہ اوپر پہنچا رہے تھے۔ ونگ ہیڈ کوارٹر میں جو بھی تھوڑے بہت آدمی ان کے زیر کمان تھے۔ ان کی مدد سے انہوں نے علاقے کا دفاع منظم کیا اور ان کا حوصلہ بڑھاتے رہے کہ وہ دشمن کو پاک زمین پر قدم نہ جمانے دیں ان کے ونگ ہیڈ کوارٹر پر مسلسل گولہ باری ہو رہی تھی لیکن اس کے باوجود وہ ایک ٹرینچ سے دوسرے ٹرینچ تک اور ایک سیکشن سے دوسرے سیکشن تک جا جا کر دفاع کو منظم کرتے رہے حالانکہ دشمن تعداد میں بے انتہا زیادہ تھا اور ہر طرح سے لیس تھا اس کے باوجود انہوں نے ہتھیار ڈالنے سے انکار کر دیا اور دشمن کو آگے بڑھنے نہیں دیا لیکن جب انہوں نے دیکھا کہ زیادہ دیر دشمن کو روکا نہیں جا سکتا اور شدید خطرہ پیدا ہو گیا ہے کہیں دشمن ونگ ہیڈ کوارٹر پر قبضہ ہی نہ کر لے تو انہوں نے ٹاپ سیکرٹ کاغذات اور دوسری مفید دستاویزات ستلج رینجرز کے ہیڈ کوارٹر میں بھیج دیں جب ان کی پوزیشن پر دشمن کے انفنٹری نے ٹینکوں اور توپ خانے کی مدد سے شدید حملہ کیا اور مقابلہ جاری رکھنا تقریباً ناممکن ہو گیا تو بھی اس دلیر افسر نے ہتھیار ڈالنے کے بارے میں سوچا بھی نہیں اور آخر وقت تک وہ حد درجہ مستقل مزاجی جرأت اور احساس ذمہ داری سے مقابلہ کرتے رہے ان کی کوششوں کے

نتیجے میں جی ٹی روڈ کے ساتھ ساتھ دشمن کی پیش قدمی تین گھنٹے رکی رہی جو دفاعی لحاظ سے انتہائی قیمتی وقت تھا یہ وہ نازک لمحے تھے جن کے دوران پاکستانی فوج نے پوزیشن مستحکم کر لی۔ اس معرکے میں علم الدین شہید نے اپنی جان قربان کردی اس کارنامے کے لئے ان کے لئے ستارۂ جرأت (بعد شہادت) کی سفارش کی گئی تھی۔

گو یہ سفارش منظور نہیں کی گئی۔ لیکن ستمبر ۱۹۶۵ء کی جنگ میں لاہور کے کامیاب دفاع میں جو کردار میجر علم الدین شہید نے ادا کیا اس کی تفصیل تاریخی کتابوں میں اور اس کی یاد قوم کے دلوں میں محفوظ ہے اور ہمیشہ محفوظ رہے گی۔

میجر علم الدین شہید کا خون وہ پہلا خون تھا جو پاک وطن کی مٹی پر پاک وطن کے دفاع کے لئے گرا۔

## علم الدین شہید کا خاندان

علم الدین کی شادی نسرین علم الدین سے ۱۳ مارچ ۱۹۵۸ء کو ہوئی۔ بڑا لڑکا افتخار الدین تھا جس کا بدقسمتی سے ۱۹۷۸ء میں ۱۸ سال کی عمر میں موٹر سائیکل کے ایک حادثے میں انتقال ہو گیا۔ دوسرا بیٹا عارف جاوید ابھی پڑھ رہا ہے بیٹی روبینہ پروین بھی زیر تعلیم ہے۔ شہید کی دو بہنیں ہیں ایک کے شوہر ۷۱ء جنگ میں سیالکوٹ میں شہید ہوئے۔ دوسری بہن میجر فتح محمد کی زوجہ ہیں میجر فتح محمد نے علم الدین کی شہادت کے بعد سے اس گھر کی سربراہی کا بوجھ بڑی خندہ پیشانی سے اٹھایا ہوا ہے۔

## شخصیت و کردار

علم الدین کی شخصیت اور کردار پر ان رپورٹوں سے بھرپور روشنی پڑتی ہے جو ۱۹۴۶ء سے ۱۹۵۰ء تک ان کے کمانڈنٹوں نے ان پر لکھیں۔

جالندھر کالج کے کرنل ایف آر مچل نے ۴۷ء میں انہیں ذمہ داراور دوسروں کا خیال رکھنے والا اور قابل اعتماد لکھا۔ دوسروں کا خیال رکھنے کا تعلق انسان کی قدروں سے ہوتا ہے۔ دوسروں کا خیال وہی رکھ سکتا ہے جو خود غرض اور تنگ دل نہ ہو۔ احسان اور ایثار کر سکتا ہو اور قابل اعتماد ہونے کیلئے بھی بڑے کردار، بڑے احساس ذمہ داری اور بڑے پختہ عزم کی ضرورت ہوتی ہے۔ کرنل مچل نے بالکل صحیح اندازہ لگایا تھا کہ پاکستانی فوج اور قوم نے جو اعتماد ان پر کیا تھا اسے انہوں نے ٹھیس نہیں لگنے دی۔ ۱۹۴۸ء کی رپورٹ میں کرنل زیدی نے انہیں ہونہار اور روشن مستقبل کا حامل کہا۔ ایسا وہی ہو سکتا ہے جس کے اندر صلاحیتیں ہوں اور وہ ان صلاحیتوں کو بروئے کار لانے کا حوصلہ بھی رکھتا ہو۔ دبلا پتلا ہوتے ہوئے انہوں نے باکسر بن کر دکھایا۔ ایک گاؤں کا بچہ جالندھر اور جہلم کے ملٹری کالجوں میں اپنی جگہ بلکہ ممتاز جگہ پیدا کر لیتا ہے یہ ہونہار ہونا نہیں تو کیا ہے۔

علم الدین کی ۱۹۴۹ء کی سالانہ رپورٹ کے ریمارکس یہ ہیں:۔

"بہت ہی خوش خلق اور شائستہ ہے، ذمہ داری کا احساس رکھتا ہے باکسنگ میں اچھا ہے"۔ اس رپورٹ میں جس خوش خلقی اور خندہ پیشانی کا تذکرہ ہے۔ اس کی گواہی ہر وہ شخص دے گا جسے ایک بار بھی شہید سے ملنے یا بات کا موقعہ ملا ہے۔ اس رپورٹ کی جان دوسرا فقرہ ہے جس میں احساس ذمہ داری کی نشاندہی کی گئی ہے ذمہ داری کا احساس علم الدین کے کردار کا وہ نمایاں وصف تھا جو ستمبر ۱۹۶۵ء کی صبح واہگہ بارڈر پر بھی بروئے کار آیا۔ یہی وہ وصف ہے جو کرنل زیدی نے ان کی آخری رپورٹ میں نوٹ کیا۔

" ذمہ داری کا گہرا احساس رکھتا ہے اس پر اعتماد کیا جا سکتا ہے۔ بعد کے حالات اور واقعات نے ثابت کر دیا کہ پاکستان نے جو اعتماد ان پر کیا تھا وہ اس پر پورے اترے۔

## علم الدین اپنے دوستوں اور ساتھیوں کی نظر میں

اب تک ہم نے علم الدین کی شخصیت و کردار کا جائزہ ان کی کالج کی رپورٹوں کی روشنی

میں لیا ہے۔لیکن چونکہ انسان کی شخصیت کے اصل بھیدی اور رازدان اس کے اپنے ساتھی اور دوست ہوتے ہیں۔جو شخص ان کی نظر میں محترم ہو تو سمجھنا چاہیئے کہ واقعی وہ کچھ وزن رکھتا ہے۔

## شریف النفس اور کریم النفس

بریگیڈیر عثمان خان (کالج نمبر ۱۵۶۴) لکھتے ہیں۔

علم الدین ملٹری کالج میں مجھ سے ایک کلاس سینئر تھے۔پستہ قد، ذہین اور پڑھنے میں اچھے۔فٹ بال کے بھی اچھے کھلاڑی تھے۔زندگی میں، میں جن تھوڑے سے انتہائی شریف النفس آدمیوں سے ملا ہوں وہ ان میں سے ایک تھے، بہت ہمدرد، احسان کرنے والے اور نرم خو۔غربت میں پلے بڑھے تھے لیکن حد درجہ خود دار اور بلند نظر تھے۔گھر سے بڑی اچھی تربیت لے کر آئے تھے۔ 1950ء کے اواخر کی بات ہے کہ وہ پری کیڈٹ ٹریننگ کوئٹہ سے فارغ ہو کر پی ایم اے جانے سے پہلے چند روز کی چھٹی راولپنڈی میں گزار رہے تھے۔اس عرصے میں، میں ایک دن ان کے گھر میں ٹھہرا تاکہ پری کیڈٹ سکول کوئٹہ جانے سے پہلے ان سے کچھ رہنمائی حاصل کروں۔علم الدین نے میری بڑی مدد کی۔اس حد تک کہ جب کچھ ضروری چیزیں خریدنے کیلئے مجھے کچھ پیسوں کی ضرورت پڑی تو علم الدین نے بکمال مہربانی اس کا انتظام بھی کیا۔

خدا علم الدین کی روح پر رحمتوں کی بارش کرے۔وہ صحیح معنوں میں شریف النفس انسان تھے ان کا شمار ملٹری کالج کے بہترین فرزندوں میں ہوگا۔

مسٹر محمد رشید (کالج نمبر ۱۳۶۵) قطر میں سرویئر ہیں۔کالج میں علم الدین کے ہم عصر تھے وہ لکھتے ہیں۔

علم الدین کے بارے میں جو پہلی بات میرے ذہن میں آتی ہے وہ یہ ہے کہ وہ نماز کے بڑے پابند تھے۔

وہ لوگ جنہیں کالج کی زندگی کا تجربہ ہے خوب جانتے ہیں کہ کالج میں اکثر وبیشتر سانس لینے کی فرصت نہیں ہوتی۔ اتنے زیادہ کام ہوتے ہیں اور اتنی زیادہ دوڑ دھوپ رہتی ہے کہ حد نہیں اس کے باوجود علم الدین کو اگر ذرا سا بھی موقع ملتا تو وہ پہلے نماز پڑھتے۔

دوسری بات جو مجھے یاد آتی ہے وہ یہ ہے کہ وہ سنجیدہ قسم کے انسان تھے۔ اس زمانے میں ہفتے کی نصف اور اتوار کی پوری چھٹی ہوتی تھی۔ اتوار کو خاصے لڑکے واکنگ آؤٹ پر نکل جاتے تھے۔ سیر و تفریح، سینما، عزیز و اقارب سے ملنا اس میں سب کچھ شامل تھا۔ علم الدین کو باہر جاتے میں نے کبھی نہیں دیکھا۔ تمام دن نماز کے کپڑوں، شلوار قمیص میں، ہاؤس میں رہتے اور پڑھائی وغیرہ جیسے سنجیدہ کاموں میں لگے رہتے۔ کھیلوں کا انہیں کوئی غیر معمولی شوق نہیں تھا۔

جب وہ سینئر ہو گئے تو انہیں سیکشن کمانڈر بنا دیا گیا تھا اس دور میں سیکشن کمانڈر کے معنی جلاد کے تھے وہ اپنے آپ کو جونیئرز کا مالک۔ آقا۔ حاکم سب کچھ سمجھتا تھا۔ اس کی مرضی ہوتی تو بیچارے لڑکوں کو دو منٹ کو آرام کرنے دیتا اور اگر مرضی نہ ہوتی تو دن بھر طرح طرح کی سزائیں دے کر انہیں ستاتا رہتا۔ عام تاثر بھی یہی تھا کہ سیکشن کمانڈر کوئی بڑی خوفناک چیز ہے۔ لیکن علم الدین بالکل مختلف قسم کے سیکشن پریفیکٹ تھے۔ جونیئرز کے ساتھ خصوصاً چھوٹے اور نئے لڑکوں کے ساتھ نہایت نرمی اور ہمدردی سے پیش آتے اور نماز کی تلقین کیا کرتے تھے۔

مجھے یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ان کی نیکی، حب الوطنی اور شرافت کا یہ صلہ دیا کہ وہ شہید ہوئے ان کے جونیئر انہیں اب بھی دعائیں دیتے ہیں۔ مجھے بھی ان کا ساتھی ہونے پر فخر ہے۔

لیفٹیننٹ کرنل محمد یونس ستارۂ جرأت (کالج نمبر ۱۶۶۳) نے علم الدین کے بارے میں کہا۔

علم الدین کے جی آر جالندھر سے آئے تھے اور ہیں کے جی آر اجمیر سے ان کے متعلق میرا تاثر یہ ہے کہ انتہائی سادہ اور شریف النفس انسان تھے۔ محنتی اور خوش اخلاق۔ نماز کے بڑے پابند تھے ذمہ داری کا احساس غیر معمولی تھا۔ ۴۷ میں ان کے خاندان نے ہجرت کے وقت جو مصائب اٹھائے تھے ان کا ذکر اکثر کرتے تھے کہتے تھے ہندوؤں سے انتقام ضرور لوں گا۔

بریگیڈیر سلطان احمد ستارۂ جرأت دوبار (کالج نمبر ۱۷۳۸) نے ایک ملاقات میں میجر علم الدین شہید کے بارے میں ان تاثرات کا اظہار کیا۔

"علم الدین کا عرف نمازی تھا دبلے پتلے سے تھے قد بھی زیادہ نہیں تھا لیکن اس زمانے میں جبکہ سینئرز جونیئرز کیلئے قہر ہوتے تھے ان کا رویہ جونیئرز کے ساتھ نہایت ہمدردی اور شفقت کا ہوتا تھا۔ ان دنوں سینئرز کو سلوٹ کرنے کا رواج بھی تھا۔ جونیئرز انہیں بڑے شوق سے سلوٹ کرتے تھے۔ وہ عہدے ہی میں نہیں کردار میں بھی بڑے تھے۔

کرنل محمد افضل (نمبر ۱۵۴۲) نے علم الدین کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی:۔

علم الدین کا نمبر (۱۵۹۹) مجھ سے جونیئر ہے چونکہ وہ جالندھر سے آئے تھے۔ لیکن کلاس کے لحاظ سے سینئر تھے ان کے متعلق میرا تاثر یہ ہے کہ حد درجہ شریف تھے۔ نمازی۔ مولوی کے نام سے معروف تھے۔ اس زمانے میں سینئرز کا بڑا رعب ہوتا تھا، جونیئرز، سخت سینئرز سے تھراتے تھے۔ لیکن مجھے یاد ہے کہ علم الدین بڑے حلیم اور کریم سینئر تھے۔ ہمدرد اور نرم خو۔"

کرنل محمد عباس خان ستارۂ امتیاز (ملٹری) نے پری کیڈٹ سکول کوئٹہ اور پی ایم اے میں علم الدین شہید کے ساتھ دو کورس کئے۔ وہ لکھتے ہیں۔

علم الدین کا قد چھوٹا تھا لیکن حوصلہ بڑا تھا۔ دو تین سال میں جو کچھ میں نے ان کا مطالعہ کیا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ مذہب کی طرف رجحان زیادہ تھا بڑی بات یہ کہ عملاً بھی مذہبی تھے۔ دنیا داری ان میں نہیں تھی دوسری بات میں نے یہ نوٹ کی کہ والدین کا بہت ہی احترام کرتے تھے۔

## غریب مگر غیور

کرنل عبدالعزیز (کالج نمبر ۱۶۰۰) نے ایک انٹرویو میں کہا:۔

"ایک بات جو علم الدین کے بارے میں بہت واضح طور پر میرے ذہن میں ہے وہ یہ ہے کہ علم الدین نے اپنی غریبی کو کبھی چھپایا نہیں اس دور میں سب ہی جے۔ سی۔ اوز یا اور رینکس

کے لڑکے ہوتے تھے زیادہ تر رجحان اس حقیقت کو چھپانے یا شرمندہ ہونے کا تھا۔ لیکن علم الدین کی بات ہی اور تھی۔ انہوں نے اپنی غربت پر پردہ نہیں ڈالا۔ کبھی بڑھ بڑھ کے باتیں نہ بنائیں اب خیال آیا ہے تو کہہ سکتا ہوں کہ علم الدین کو اپنے کردار پر، اپنی قدروں پہ اپنے آپ پر اتنا اعتماد تھا کہ انہیں اپنی غربت پر بھی فخر تھا۔ یہ بھی کریکٹر کی بات ہے۔

## شوق جہاد

میجر جنرل محمد اقبال ملٹری کالج میں علم الدین کے ہمعصر تھے وہ لکھتے ہیں :۔

۱۹۴۸ء کی جنگ کشمیر میں ایک مجاہد کی حیثیت سے شامل ہونے کے لئے وہ بیتاب اور بے چین تھے ان کی شدید خواہش تھی کہ وہ ہندوستانی جارحیت کے خلاف جہاد میں عملی حصہ لیں ظاہر ہے کہ ایک کیڈٹ کو محاذ پر جانے کی اجازت نہیں مل سکتی تھی۔ اور نہ ملی۔ لیکن اس کا انہیں افسوس بہت رہا۔

آگے چل کر جنرل اقبال لکھتے ہیں :۔

" میرا ان کا ایک کمرے میں تقریباً ایک سال ساتھ رہا ہے۔ مجھے یاد نہیں کہ انہوں نے کبھی ایک وقت کی نماز بھی قضا کی ہو۔ یہ مشکل کام ہے اس کا اندازہ کچھ وہی لوگ کر سکتے ہیں۔ جنہیں کسی کیڈٹ کالج میں کبھی تعلیم حاصل کرنے کا موقع ملا ہے۔

میں اپنے علم اور تجربے کی بنا پر یقین سے کہہ سکتا ہوں کہ علم الدین بہت ہی پاک اور شائستہ عادتوں اور خصلتوں کے انسان تھے ایسے کہ اس وقت بھی وہ اپنے دائرے میں قدر و عزت کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ ہمیں تو وہ کچھ غیر معمولی سے نظر آتے تھے۔ جیسے کسی جذبے یا خیال یا روح نے انہیں اپنے قبضہ میں لے رکھا ہو۔

---

# والدین کا اچھا بیٹا، بہنوں کا اچھا بھائی، اچھا شوہر اور اچھا باپ

کسی انسان کو پرکھنے کا ایک معیار یہ بھی ہے کہ یہ دیکھا جائے کہ وہ گھر میں کیا ہے، اور کیسا ہے، باہر رستم بن جانا آسان ہے۔ گھر میں ہیرو بننا مشکل ہوتا ہے علم الدین اپنے گھر میں بھی ہیرو تھے ان کے قابل قدر بہنوئی میجر فتح محمد صاحب لکھتے ہیں۔

۱۹۴۷ء میں پاکستان بننے پر علم الدین جالندھر کالج سے برائے راست جہلم آئے تھے ان کے والدین کانگڑہ سے مہاجروں کے ساتھ پہلے لاہور آکر ٹھہرے پھر راولپنڈی چلے گئے۔ والدین کو بیٹے کی اور بیٹے کو والدین کی خبر نہیں تھی کہ ایک دوسرے پر کیا بیتی کوئی ایک سال بعد والدین اور بیٹے میں ملاقات ہوئی اس عرصے میں علم الدین کی جدائی سے بہت بے چین رہتے تھے۔

موصوف کی والدہ پر ۱۹۵۷ء کے آغاز میں فالج کا حملہ ہوا اور وہ دو سال تک سخت بیمار ہیں۔ اکلوتا بیٹا ہونے کی وجہ سے وہ والدہ کے لاڈلے تھے اور انہیں بھی والدہ سے بے پناہ محبت تھی۔ اس بیماری کی وجہ سے بہت پریشان ہوئے اور ان کے علاج کے لئے انہیں اور اپنے والد اور چھوٹی بہن کو مردان، نوشہرہ اور پشاور میں اپنے پاس رکھا۔ اس وقت تک وہ غیر شادی شدہ تھے۔ ان کی شادی مارچ ۱۹۵۸ء میں ہوئی ان کی والدہ کی طبیعت ۱۹۵۹ء میں قدرے بہتر تھی ۸ راگست ۱۹۵۹ء کو اللہ تعالیٰ نے انہیں بیٹا عطا فرمایا جس کی خوشی میں ان کی والدہ مکمل طور پر صحت یاب ہوگئیں۔ ان کی ازدواجی زندگی بہت خوشگوار تھی۔ دوسرا بیٹا ستمبر ۱۹۶۲ء میں اور بیٹی اگست ۱۹۶۴ء میں پیدا ہوئی شادی کے بعد چند باتیں جو انہوں نے اپنی بیگم سے کہیں ان میں چند ایک یہ ہیں:۔

میں نہیں چاہتا کہ گھر میں ساس اور بہو کی روایتی نوک جھونک ہو۔

گھر کا ماحول بہت اچھا ہے میں چاہتا ہوں کہ یہ خراب نہ ہو اور گھر کے تمام افراد ایک فرد کی طرح ہیں۔

میں ناراض ہوجاؤں تو برداشت کر لینا مگر میرے والدین اور بہنیں ناراض نہ ہونے پائیں۔

اللہ کے فضل وکرم سے ان کی یہ خواہش پوری ہوئی گھر کا ماحول مثالی رہا۔ ان کی طرف سے ان کی بیگم کو کوئی شکایت نہیں ہوئی ان کا سلوک بہت ہی اچھا تھا۔ شاید ہی کوئی ایسا شوہر ہو جو والدین اور بہنوں کے ساتھ ساتھ اپنی بیگم کو بھی خوش اور مطمئن رکھ سکے ان کے باقی رشتہ دار بھی ان سے بہت خوش تھے۔ وہ اپنے بچوں کے ساتھ بھی شفقت سے پیش آتے تھے ان کی خواہش تھی کہ بچوں کو اعلیٰ تعلیم دلوائیں ان کا بڑا بیٹا کے۔ جی۔ ٹو میں پڑھ رہا تھا جب ان کی شہادت ہوئی۔

بھائی علم الدین کے والد بہت حلیم الطبع اور تہجد گزار تھے۔ یہی وجہ تھی کہ بھائی بھی نہایت شریف اور نیک تھے۔ جس کی ان سے ایک دفعہ ملاقات ہو جاتی وہ ان کا گرویدہ ہو جاتا۔ آج بھی ان کے ملنے والے ان کی شرافت کے گن گاتے ہیں۔

وہ اپنے والدین خصوصاً والدہ کے بہت فرمانبردار تھے۔ کوئی کام ان کی مرضی کے خلاف نہیں کرتے تھے۔ والدین کو ہمیشہ خوش دیکھنا چاہتے تھے اور ان کی ہر خواہش پر لبیک کہتے تھے ایک دفعہ جب وہ رحیم یار خان میں رینجرز میں تعینات تھے وہ ایک ماہ کی رخصت لیکر لاہور آئے تاکہ سٹاف کالج کے امتحان کی تیاری کر سکیں انکی والدہ انکی جدائی برداشت نہیں کر سکتی تھیں۔ وہ قدرے علیل ہو گئیں۔ جب انہیں اطلاع ملی تو فوراً واپس آ گئے اور کہا تیاری ہو یا نہ ہو میں اب والدہ کے پاس ہی رہوں گا۔

بھائی علم الدین کو اپنی بہنوں سے بھی بہت محبت تھی ان کے حقوق کا انہیں پورا پورا احساس تھا اپنے والد بزرگوار سے اکثر کہا کرتے تھے کہ وہ اپنی زندگی ہی میں اپنی بیٹیوں کو اپنی جائیداد میں سے ان کا حصہ دے دیں ان کے والد بھی ضرور ایسا ہی کرتے مگر مکانوں کی ملکیت کے پورے کاغذات نہیں ملے تھے اور نہ ہی ساہیوال کی زمین کا بیع نامہ ملا تھا۔ یہ کاغذات ان کی شہادت کے بعد ملے موصوف کی بہنوں پر آفرین ہے کہ انہوں نے اپنا حصہ اپنے شہید بھائی کے بیٹوں

ان کے والد اکثر کہا کرتے تھے مجھے بھی بندوق لے دو میں بھی کافروں سے جہاد کروں گا۔ ۱۹۶۵ء کے آغاز میں جب ہندوستان اور پاکستان کے تعلقات خراب ہوئے تو کہا کرتے تھے میں کتنا خوش نصیب ہوں کہ میرا بیٹا رحیم یار خان کے باڈر پر اور میرا داماد کشمیر کے باڈر پر کافروں سے برسرِ پیکار ہے ان کا یہ جذبہ رنگ لایا جب ان کے بیٹے کی تبدیلی ۱۸ اگست ۱۹۶۵ء کو رحیم یار خان سے واہگہ ہوئی تو وہ خود ساہیوال ضلع میں زمینوں پر تھے۔ ۵ ستمبر کی شام کو وہ اپنے بیٹے کے پاس واہگہ پہنچ گئے۔ ۶/۵ ستمبر کی رات واہگہ پر حملہ ہوا تو بھائی علم الدین نے اپنے خاندان کو ہندوستانی نرغے سے نکلنے کیلئے کہا اور ایک گاڑی مہیا کر دی خود اپنے جوانوں کے ساتھ مورچوں کی طرف چلے گئے۔ گھر والے جب گاڑی میں بیٹھنے لگے تو ان کے والد نے وہاں سے باہر نکلنے سے انکار کر دیا۔ نتیجۃً وہ بھی اپنے بیٹے کے ساتھ شہید ہو گئے اور ان کی جہاد کرنے کی خواہش اللہ تعالیٰ نے پوری کر دی۔

بھائی علم الدین کی والدہ نے بڑے حوصلے سے اپنے شوہر اور بیٹے کی شہادت کو قبول کیا اور ۲۱ اکتوبر ۱۹۷۳ء کو اس عالم فانی سے کوچ کر گئیں۔

آخر میں ہم علم الدین کے دو بہت قریبی دوستوں کے تاثرات پیش کرتے ہیں۔

بریگیڈیر محمد شریف، تمغہ امتیاز لکھتے ہیں۔

علم الدین سے میری پہلی ملاقات مارچ ۱۹۵۰ء میں بری کیڈٹ ٹریننگ اسکول کوئٹہ میں ہوئی۔ ہم جلد ہی ایک دوسرے سے مانوس ہو گئے۔ قدر مشترک ملٹری کالج جہلم تھا۔ میں نے ملٹری کالج جہلم ۱۹۴۷ء میں چھوڑا تھا علم الدین ۱۹۴۷ء کے اواخر میں جالندھر سے جہلم آئے تھے اور وہاں تین سال گزار کر اب بری کیڈٹ اسکول پہنچے تھے۔ اتفاق سے اسی کورس میں ہمارے ساتھ ملٹری کالج کے جو اور لڑکے تھے ان میں علی عابد حسین شہید بھی تھے ایک موقع پر میں نے علم الدین اور علی عابد کا ایک ساتھ فوٹو کھینچا تھا جو اب بھی میرے پاس محفوظ ہے ان دونوں کی شہادت کے بعد سے یہ تصویر میرے لئے ایک قیمتی یادگار کی حیثیت

رکھتی ہے۔

علم الدین کا قد چھوٹا تھا اکہرا بدن تھا لیکن جسمانی طور پر خاصے مضبوط تھے وہ پری کیڈٹ پلاٹون کی باکسنگ ٹیم میں تھے اور وہ انٹر پلاٹون چیمپئن شپ کے مقابلے میں اپنے وزن میں جیتتے بھی تھے۔

پری کیڈٹ اسکول کوئٹہ میں میرا نمبر ۱۳ تھا اور علم الدین کا ۱۹۔ ہم دونوں ایک ہی ڈارمیٹری میں رہتے تھے۔ حسن اتفاق سے ہمارا ٹیوٹوریل گروپ بھی ایک ہی تھا۔

پری کیڈٹ اسکول سے فارغ ہوکر ہم دونوں پی ایم اے گئے۔ پی۔ ایم۔ اے میں انہیں خالد کمپنی ملی اور میں قاسم کمپنی گیا اس کے باوجود ہمارے تعلقات بڑھتے گئے۔ پی ایم۔ اے کی دو سال کی تربیت کے دوران مجھے معلوم ہوا کہ علم الدین ایک بہت ہی پر خلوص دوست ہیں۔ اس کا حتمی ثبوت مجھے اس وقت ملا جب میں ایک نئے افسر کی حیثیت سے ان کے ساتھ آرٹلری سکول نوشہرہ میں کورس کر رہا تھا کورس کے دوران میں بیمار رہنے لگا اور بہت کمزور ہوگیا۔ اس وقت تو سبب معلوم نہ ہو سکا تھا بعد کو پتہ چلا کہ ایک گردہ ٹھیک کام نہیں کر رہا کچھ عرصے کے بعد مجھے آپریشن کرانا پڑا۔ اس تکلیف کے دوران جب کہ مرض کی تشخیص بھی ٹھیک طریقے سے نہیں ہو سکی تھی اور میں بڑا پریشان تھا۔ بیماری اور پریشانی کے اس تمام عرصے میں علم الدین نے میری تیمارداری بھی کی۔ ہاتھ بھی بٹایا اور دکھ بھی۔ علم الدین کی اس ہمدردی اور غم گساری کو میں کبھی نہیں بھول سکتا۔

نوشہرہ آرٹلری سکول سے علم الدین کی پوسٹنگ ۹ ٹینک شکن رجمنٹ کوئٹہ میں ہوئی تھی۔ ۱۹۶۳ء میں علم الدین ملتان میں تعینات تھے وہاں سے ان کا تبادلہ کوئٹہ ہوگیا۔ ملتان میں ان کی والدہ ان کے ساتھ تھیں اور بیمار تھیں۔ کوئٹے کی ٹھنڈ وہ برداشت نہیں کر سکتی تھیں۔ اس بنا پر علم الدین نے درخواست کر کے اپنا تبادلہ کوئٹے سے منسوخ کرایا۔ اس کے بعد انہیں رینجرز میں پوسٹ کر دیا گیا دو سال بعد یہیں ان کی شہادت ہوئی۔ تقدیر کے کھیل بھی نرالے ہیں ایک طرح سے لاہور کا تبادلہ انہوں نے خود کرایا تھا۔ جہاں شہادت ان کا انتظار کر رہی تھی۔

## ایک استاد کا تاثر

آکنلک ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر مسٹر ضمیر احمد صدیقی، علم الدین کے بارے میں لکھتے ہیں۔
علم الدین کی سنجیدگی تو خیر سامنے کی چیز تھی لیکن یہ کم کسی کو معلوم ہو گا کہ وہ اپنے گنے چنے دوستوں کی محفلوں میں خوب ہنسی مذاق بھی کرتے تھے۔ ایک آدھ بار میں ان کی ڈارم کے پاس سے گزرا تو حیرت ہوئی کہ یہ آواز علم الدین کی ہے۔ علم الدین کا خط بہت صاف ستھرا تھا لاکر میں ہر چیز بڑے قرینے اور نفاست سے چنی ہوئی تھی ایک چیز جو میں نے خاص طور پر نوٹ کی وہ یہ تھی کہ چھٹی پر جاتے ہوئے بھی ان کے بوٹ ہمیشہ کی طرح چمکتے ہوتے تھے۔

## نرم دم گفتگو گرم دم جستجو

جالندھر سے علم الدین کے ساتھ آنے والوں میں کرنل محمد یونس (کالج نمبر ۱۶۰۶) بھی تھے کرنل یونس ہی نے ہمیں میجر علم الدین شہید کے بارے میں بہت سی معلومات مہیا کیں اور شہید کے لواحقین سے متعارف کرایا۔ جب ہم نے ان سے علم الدین کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا۔ عزیز دوستوں کے بارے میں خصوصاً اس وقت جب وہ اس دنیا میں موجود نہ ہوں۔ کچھ کہنا بہت مشکل ہوتا ہے۔ بہرحال ہمارے اصرار پر کرنل یونس نے ان تاثرات کا اظہار کیا۔

"کہا جاتا ہے کہ جنگ بہترین آدمیوں کا انتخاب کرتی ہے۔ یہ قول علم الدین پر بھی صادق آتا ہے۔ وہ اپنے رینک کے بہترین افسروں میں سے تھے۔ اکہرے بدن کے تھے قد بھی زیادہ نہیں تھا۔ لیکن تھے بہت باوقار، نرم دم گفتگو اور گرم دم جستجو شہید میں نرمی اور گرمی کا عجیب امتزاج تھا بظاہر باکسروں کا تن و توش نہیں تھا۔ لیکن باکسنگ رنگ میں تندی و توانائی کے شعلوں کی طرح لپکتے تھے۔ اسی طرح بظاہر بڑے نرم خو تھے۔ حد درجہ شائستہ کوئی دیکھے تو پہلی نظر میں فنکار یا دانش ور سمجھے (افسانے تو لکھتے ہی تھے ایک آدھ افسانہ مجھے خیال پڑتا ہے کالج میگزین میں چھپا بھی تھا،

لیکن عزم وحوصلے وثبات میں یہ شخص لوہے بلکہ فولاد کا تھا۔ کالج کے بعد پی ایم اے میں بھی ان کی کارکردگی بہت اچھی تھی۔ آرٹلری کے افسر کی حیثیت سے بہت کامیاب تھے۔ ۶ ستمبر کی صبح واہگہ بارڈر، پر جب حملہ ہوا تو جہاں اپنے بیوی بچوں کو جیپ میں لاہور بھیجا وہاں خود بھی جان بچا سکتے تھے۔ لوگوں نے کہا بھی کہ مقابلہ بیکار ہے لیکن علم الدین نے کہا نہیں یہ نہیں ہو سکتا میں اپنی پوسٹ اور اپنے جوانوں کو نہیں چھوڑ سکتا۔ جو لوگ علم الدین سے ملے ہیں وہ میری تائید کریں گے کہ بظاہر بڑے حلیم اور نرم خو، انسان کے اندر ایک نڈر بیباک اور مضبوط ارادے کا انسان چھپا ہوا تھا۔ شہید کی شہادت سے کم از کم میں نے یہ نتیجہ نکالا کہ آدمی کے سراپا اور شکل وصورت اور اندازِ گفتگو پر نہیں جانا چاہیئے۔ اصل چیز اندرونی انسان ہے دل کے نہاں خانے میں چھپا جذبہ ہے اور قدروں کا شعور ہے۔ دوسرے مجھے یہ بھی معلوم ہوا کہ بہادر اور دلیر وہ بھی ہوتے ہیں بلکہ زیادہ ہوتے ہیں جو خاموش رہتے ہوں۔ تنہائی پسند ہوں اور بڑھ بڑھ کے باتیں نہ بناتے ہوں۔ ظاہر باتوں کو دیکھ کر کچھ کہا نہیں جا سکتا کہ کون کیا بنے گا آگے چل کر کیا کرے گا۔ علم الدین (۱۵۹۹) اور عابد حسین (۱۶۶۰) اور (۱۸۱۱) محمد اکرم نشان حیدر کو میں نے قریب سے دیکھا تھا۔ اس وقت گمان بھی نہیں ہوتا تھا کہ شہید ہونے کا حوصلہ رکھتے ہیں۔ جو بندھ جائے سو موتی۔

آخر میں، میں علم الدین کے بارے میں اتنا اور کہوں گا کہ اس شخص کا دل بڑا تھا اور صاف بھی تھا۔ آپ جانتے ہیں کہ کالج کی زندگی میں لڑکے کیسی چھوٹی چھوٹی تنگ دلیوں کا مظاہرہ کرتے ہیں (ہر بات میں مقابلے کی کچھ ایسی فضا ہوتی ہے کہ شاید اس کے بغیر چارہ بھی نہیں) لیکن علم الدین کارپورل تھے کیڈٹ آفیسر بھی ہوئے لیکن کبھی کسی پوزیشن میں، میں نے علم الدین کو کم ظرف، خود غرض اور ناقابل اعتبار نہیں پایا۔ سچ ہے کہ کوئی چھوٹا آدمی بڑا کارنامہ انجام نہیں دے سکتا۔

قہاری وغفاری وقدوسی وجبروت
یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلمان

---

# راجہ محمد افضل خان کے تاثرات

۱۷۰۰ راجہ محمد افضل خان لکھتے ہیں:۔

آکنلک ہاؤس میں (۱۹۴۹ء میں) علم الدین میرے کمپنی کمانڈر تھے۔ چونکہ میرا گاؤں کریالہ کالج سے چند میل کے فاصلہ پر ہے اس لئے کبھی کبھی چھٹی کے دن چھپ چھپا کر گاؤں چلا جایا کرتا تھا۔ سو دن چور کے ایک دن شاہ کا۔ آخر کار ایک دن راز فاش ہوگیا۔ کمپنی کمانڈر علم الدین صاحب کے سامنے پیشی ہوئی آج کے زمانے کے لوگ اندازہ بھی نہیں لگا سکتے کہ اس زمانے میں کمپنی کمانڈر کیا چیز ہوتا تھا۔ اور اس کا کتنا رعب ہوتا تھا چونکہ علم الدین جلاد قسم کے کمپنی کمانڈر نہیں تھے اس لئے امید تھی کہ سستا چھوٹ جاؤں گا۔ وہی ہوا انہوں نے وارننگ دی اور چھوڑ دیا۔ دوسری بار جب وہی ڈرامہ کیا تو قدرے ناراض ہوئے۔ آکنلک ہاؤس کے کچے فرش پر تھوڑی سی سزا دی اور آخر میں کہا۔ جب زیادہ ضرورت ہو تو مجھے بتا کر جایا کرو۔ اندھا کیا چاہے دو آنکھیں۔ میں نے ان کی کرم نوازی سے پورا فائدہ اٹھایا۔ لیکن ایک بار معاملہ ٹیڑھا تھا اس لئے دھر لیا گیا۔ یہ واقعہ یوں ہے کہ ایک چھٹی کے دن کالج کے سامنے سرائے سے سائیکل کرائے پر لی اور شام تک اسے خوب گھسیٹا کچھ اس کے انجر پنجر بھی ڈھیلے تھے کچھ ہماری بے احتیاطی نتیجہ یہ ہوا کہ سائیکل کی تیلیاں وغیرہ ٹوٹ گئیں۔ میں شام کو سائیکل والے کی دوکان پر سائیکل واپس کرنے گیا تو اس نے بہت واویلا کیا کہ دیکھو نئی سائیکل کا ستیاناس کر دیا۔ میں بھی خوب جھگڑا۔ میں نے کہا بھلے مانس شرم کر۔ پرانی سائیکل ہمارے سر منڈھ دی اب شور کرتا ہے وہ نہ مانا میں نے کرائے کے پیسے پھینکے اور بھاگ کر کالج آگیا۔ اس کمبخت نے کالج آکر شکایت کر دی۔ اور مقدمہ پھر کمپنی کمانڈر صاحب بہادر کے سامنے پیش ہوا۔ سائیکل والے نے مبلغ دو روپے نقصان کے معاوضے کے طور پر طلب کئے تھے۔ معاملہ صاف تھا۔ فیصلہ ہمارے خلاف ہونا تھا۔ جو ہوا۔ ہم نے دو روپے مدعی کو ادا کئے اور دوکاندار سے جھگڑنے کی سزا ہمیں یہ ملی کہ ایک ہفتہ تک آکنلک ہاؤس کے وسیع و عریض کچے

صحن پر صبح سویرے نو آرے سے پانی ڈالا کریں۔ سردیوں میں یہ سزا بہت سخت تھی۔ بہر حال مرتا کیا نہ کرتا۔ یہ سزا بھگتی اور شکر کیا کہ کمپنی کمانڈر کا بید حرکت میں نہیں آیا۔

علم الدین کا نام کریم الدین ہونا چاہیئے تھا بڑے حلیم اور کریم تھے۔ جونیرز کے لئے وہ فرشتہ رحمت سے کم نہیں تھے جو نور چہرے پر نظر آتا تھا وہ دل میں بھی تھا۔

## شخصیت کا ایک اور پہلو

علم الدین کی شخصیت کا اور دلچسپ پہلو یہ ہے کہ وہ جہاں باکسر تھے۔ وہاں ادبی ذوق بھی رکھتے تھے اپریل ۱۹۴۷ء کے "تربیت" میں علم الدین کا ایک افسانہ چھپا تھا معصوم قاتل ہم اسے یادگار کے طور پر نقل کر رہے ہیں۔

افسانہ

## معصوم قاتل

چاندنی رات تھی۔ آسمان پر جھلملاتے ہوئے تارے زمین پر رہنے والی معصوم ہستیوں کی معصومیت دیکھ دیکھ کر مسکرا رہے تھے۔ اونچے درختوں میں سے چاندنی چھن چھن کر مخملی سبزہ کو نور ریز بنا رہی تھی۔ جھنڈوں کا سایہ ایسا نظر آتا تھا۔ جیسے ایک نقاش دنیا کے تمام گناہوں کا ایک بھیانک نقشہ کھینچ کر قدرت کے سامنے پیش کیا چاہتا ہے۔

میں پلنگ پر پڑا قدرتی مناظر سے جی بہلا رہا تھا اور قدرت کی صناعی کی داد دینا چاہتا تھا کہ دل سے آواز آئی ارے میاں! سمندر میں ایک قطرے کی کوئی حقیقت نہیں۔ تیری داد قدرت کی عزت و شان میں کوئی فرق نہیں ڈال سکتی ابھی یہ طے کرنے نہ پایا تھا کہ داد دی جائے یا نہ دی جائے۔ کہ نزدیک ہی کسی طرف سے ایک دبی ہوئی چیخ سکوت کو توڑتی ہوئی گونج اٹھی۔ اٹھ کر آواز کے فاصلے اور رُخ کا اندازہ کرتے ہوئے اسی سمت کو روانہ ہوا۔

اسی دھن میں چلا جا رہا تھا کہ ایک مکان میں مدھم سی روشنی دکھائی دی مجھے گمان ہوا شاید

یہ وہی مقام ہے جہاں سے چیخنے کی آواز آئی تھی۔ چنانچہ میں کچھ رکتا ہوا آگے بڑھا۔ قریب ہی ایک کھڑکی دکھائی دی میں نے ڈرتے ڈرتے اندر جو جھانکا تو دیکھتا کیا ہوں دو ضعیف العمر مرد و عورت چارپائی پر بندھے ہوئے ہیں۔ اور دو نقاب پوش جوان ان کے سامنے کھڑے ہیں چنانچہ میں فوراً آڑ میں ہوگیا اور ایک جھری میں سے تمام ماجرا دیکھتا رہا۔

اور نقاب پوش نہایت مغرورانہ انداز میں مظلوم بوڑھوں کو مخاطب کرتے ہوئے بولا۔ "سیدھی انگلیوں سے گھی نہیں نکلتا۔ ہم نے تمہیں بہتیرا سمجھایا۔ لیکن تمہارے کان پر جوں تک نہیں رینگی"۔ یہ مکان ہمارے پڑوس میں ایک تاجر کا تھا جس کا شباب کے ایام میں شہر بھر میں طوطی بولتا تھا۔ لیکن بدقسمت انسان اولاد کی نعمت سے محروم تھا۔ یہ وہی بدنصیب اور اس کی بے گناہ بیوی تھی۔

میں ان کی گفتگو سے اس نتیجہ پر پہنچا کہ نقاب پوش شہر کے ایک مشہور و معروف تاجر کا لڑکا ہے اور دونوں کا قریبی رشتہ دار بھی ہے۔

اس بے رحم نے اپنے ساتھی کو کچھ اشارہ کیا اور دونوں نے ان میاں بیوی کا گلا گھونٹ دیا اور آن کی آن میں دونوں کی روحیں قفس عنصری سے پرواز کر گئیں۔ بعد ازاں دونوں نوجوانوں نے ایک آہنی صندوقچہ کھولا اور اس میں سے کچھ نکال کر چل دیئے۔

اس حادثہ کو دیکھ کر میں وہیں نامعلوم عرصے کے لئے مبہوت کھڑا کا کھڑا رہ گیا اور میرے دماغ کے سامنے دنیا کی خود غرضی، لالچ، بے ایمانی اور ظلم جیسے گناہوں کی اور ان کے انجام کی سینکڑوں تصویریں پھر گئیں۔ اچانک کسی نے کہا چور، خون، قاتل، پکڑو، پکڑو۔

میں آواز سن کر چونک پڑا۔ ناگاہ پولیس کے سپاہیوں سے اپنے آپ کو گھرا پایا۔ بیشتر اس کے کہ میں کچھ کہہ پاتا۔ انسپکٹر کا اشارہ ملتے ہی فوراً گرفتار کر لیا گیا اور چند ہی منٹ میں حوالات کی تاریک کوٹھڑی میں بند تھا۔ دوسرے دن مجھے مجسٹریٹ کے سامنے پیش کیا گیا۔ میں کچہری کے نزدیک تمام ہجوم کو دیکھ کر مارے شرم کے پانی پانی ہوگیا۔ خدا سے دعا کی کہ زمین پھٹ جائے تو میں اس

میں سما جاؤں۔

مجسٹریٹ نے سوال کیا، کیا تم ان مقتولوں کے قاتل ہو۔

سوال کو سن کر دنیا میری آنکھوں میں اندھیر ہو گئی۔ دماغ چکر کھانے لگا اور میں لڑکھڑا کر گر پڑا۔ جب ہوش میں آیا تو اپنے آپ کو ایک ہسپتال میں پڑا پایا آخر سوچ بچار کر کے اور فرد جرم کو اپنا مقدر سمجھ کر میں نے جینے کا فیصلہ کیا اور انصاف کو خدا کے ہاتھ میں دیتے ہوئے دل کو دلاسا دیا۔ دوسرے دن میں تندرست و توانا تھا۔ اگلی پیشی پر میرے قاتل ہونے کا یقین مجسٹریٹ کے دل میں پختہ ہو گیا۔ کیونکہ میری طرف سے نہ کوئی صفائی تھی اور نہ کوئی عذر۔ اگرچہ تھا تو سب کچھ مگر نامعلوم آنکھوں سے اوجھل۔ چنانچہ سات سال کی قید بامشقت کا حکم سنایا گیا اور جیل خانہ میری ہفت سالہ رہائش گاہ مقرر ہوئی تعجب ہے کہ پھانسی نہ ہوئی۔ ۔ ۔ ۔

شہر کا ہر فرد و بشر ہر قسم کی چہ میگوئیاں کر رہا تھا قاتل یعنی مجھ پر لعنت بھیجتا تھا۔ گناہ کے انجام کو سوچ کر کانوں پر ہاتھ رکھتا تھا میں لوگوں کی نظروں میں چور ظالم قاتل تھا۔ لیکن ۔ ۔ ۔ کون ۔ ۔ ۔ جانتا ہے ۔ ۔ ۔ کہ دنیا میں ۔ ۔ ۔ حقیقی چور ۔ ۔ ۔ ظالم ڈاکو ۔ ۔ ۔ قاتل کہاں ہے؟ ۔ ۔ ۔

---

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ——————— ۱۵ر مارچ ۱۹۳۱ء

جائے پیدائش ——————— کھرالی۔ ضلع راولپنڈی

کمیشن ——————— ۶ پی۔ ایم۔ اے

تاریخ شہادت ——————— ۱۰ر ستمبر ۱۹۶۵ء

مقام شہادت ——————— کھیم کرن۔ قصور سیکٹر

مدفن ——————— فیصل آباد

# میجر علی عابد حسین شہید

"فاطمہ! اب تم مجھے اجازت دو، وقت کم ہے۔"

"میں کس دل سے، آپ کو رخصت کروں۔ اس بار تو میرا دل اک انجانے خوف سے ڈوبا جا رہا ہے۔"

"انجانا خوف؟ خوف کس بات کا؟"

"بس میرا دل قابو میں نہیں۔"

"فاطمہ تمہارا نام بڑا ہے۔ اس نام کی لاج رکھو۔"

"آنسو پونچھو۔ مجاہدوں کی بیویاں۔ آنسوؤں کے ساتھ نہیں، مسکراہٹوں کے ساتھ مجاہدوں کو رخصت کرتی ہیں۔"

"آپ ناراض نہ ہوں میں آنسو پونچھتی ہوں۔ لیکن ان آنسوؤں پر میرا اختیار نہیں، میرے لئے دل سے دعا کرنا۔ خداوند کریم مجھے شرمندگی سے بچائے۔"

یہ وہ گفتگو ہے جو میجر علی عابد حسین اور ان کی بی بی، فاطمہ عابد حسین میں اس وقت ہوئی جب وہ ان سے آخری بار رخصت ہو رہے تھے۔ علی عابد کے آخری الفاظ تھے۔

"خداوند کریم مجھے شرمندگی سے بچائے۔"

ایسے لوگ جو زندگی سے شرمندہ نہ ہونا چاہتے ہوں اور عزت کی موت (شہادت) کو اپنے لئے سرمایہ عزت سمجھتے ہوں خال خال ہوتے ہیں۔

علی عابد ایسے ہی نادر و نایاب انسانوں میں سے ایک تھے۔ ان کی زندگی اور کارناموں کا ایک خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔

## خاندانی پس منظر

تحصیل گوجر خان ضلع راولپنڈی میں ایک گاؤں ہے کھرالی۔ جہاں نسلاً جنگجو راجپوتوں کے کئی خاندان آباد ہیں یہی علی عابد حسین کا آبائی گاؤں ہے۔ یہیں علی عابد حسین گاؤں کے ایک معزز راجپوت گھرانے، راجہ غلام حسین کے ہاں ۱۵ر مارچ ۱۹۳۱ء کو پیدا ہوئے تھے۔ راجہ غلام حسین نے اپنا آبائی پیشہ اختیار کیا۔ اور راجپوتانہ رائفلز میں بھرتی ہوکر فوجی ملازمت کا آغاز کیا۔ دوسری جنگ عظیم میں صوبیدار کی حیثیت سے ۱۹۴۲ء سے ۱۹۴۴ء تک برما کے محاذ پر مصروف کارزار رہے جنگی کارکردگی اس پائے کی تھی کہ جنگی انعام کے طور زرعی زمین پائی تھی۔ علی عابد کے ماموں کرنل صدیق راجہ نے جو کرنل صدیق بابا کے نام سے معروف تھے ۱۱ر سکھ رجمنٹ کے ساتھ لڑتے ہوئے دوسری جنگ عظیم میں عراق کے محاذ پر ملٹری کراس حاصل کیا تھا۔ کرنل صدیق بابا اپنے دور کی مشہور شخصیت تھے اپنی بٹالین میں ایک ہیرو کی حیثیت رکھتے تھے۔ بے حد دلیر اور جرأت مند۔ بڑوں کے سامنے شیر چھوٹوں کے لئے شیر و شکر علی عابد بچپن میں ان ماموں صدیق بابا کے پاس ڈھوک قاضیاں تحصیل چکوال میں بھی رہے تھے ایک طرح انہی نے انہیں پرورش کیا تھا۔ کرنل صدیق بابا کی شاندار اور موثر شخصیت کا علی عابد پر بڑا اثر تھا۔

صدیق بابا کے علاوہ علی عابد کے دوسرے ماموں راجہ غلام رسول فیصل آباد کے مشہور بیرسٹر تھے۔ یہ تھا وہ فوجی اور علمی ماحول جس کے پس منظر میں علی عابد پیدا ہوئے۔

## علی عابد کا بچپن اور ابتدائی تعلیم

بھائی کے حالات بھائی سے بڑھ کر اور کون جانے گا۔ اور بتائے گا۔ علی عابد کے بچپن کے

حالات وواقعات اور ابتدائی تعلیم کے لئے ہم نے ان کے بڑے بھائی راجہ عبدالرشید سے رجوع کیا تو راجہ رشید صاحب نے جواباً یہ لکھا۔

"عابد شہید ۱۵ مارچ ۱۹۳۱ء بروز اتوار ضلع راولپنڈی کے ایک گاؤں کھرالی میں پیدا ہوئے تھے۔ جب چار سال کے ہوئے تو قصبہ کو نتریلا کے اسکول میں داخل ہوئے میں پہلے سے وہاں پڑھتا تھا۔ ہم دونوں بھائی اکٹھے اسکول جایا کرتے تھے گھر سے اسکول تک خاصا فاصلہ تھا۔ اس لئے سویرے چلتے راستے میں آس پاس کے گاؤں کے دوسرے لڑکے بھی آ ملتے۔ بعض تو آپس میں کھیل کھیلنے لگ جاتے اور اسکول یا تو بالکل نہ جاتے یا پھر پہنچتے تو بہت دیر میں۔ گاؤں کے اسکولوں میں ان باتوں کا کون خیال کرتا ہے۔ کبھی کبھی میرا جی بھی چاہتا کہ ذرا ادھر ادھر پھروں عابد مجھ سے دو سال چھوٹے تھے۔ لیکن وہ مجھے ادھر ادھر نہ ہونے دیتے۔ سیدھے سکول جاتے پھر وہاں سے سیدھے واپس گھر۔ ان دنوں کے بارے میں اب سوچتا ہوں تو صاف نظر آتا ہے کہ انہیں پڑھنے کا شوق تھا۔ اسی وجہ سے استاد صاحبان ان سے خاصے خوش تھے۔ ان کی پٹائی بھی نہیں ہوتی تھی۔ اسکول سے آنے کے بعد عابد از خود اپنا بستہ کھولتے۔ تختی سلیٹ نکالتے اور جو کام ہوتا پہلے اسے کرتے۔ اس کے بعد شام کو کھیل کے لئے نکلتے۔ کھیل بھی وہ جو عام گاؤں میں کھیلے جاتے ہیں۔ مغرب کے بعد رات کو لالٹین اور دیئے کی روشنی میں پھر پڑھنے بیٹھتے تھے۔ مجھے کتابوں سے اتنی دلچسپی نہیں تھی اس لئے رات کو وہ اکثر اکیلے ہی پڑھتے تھے۔

پڑھنے میں شوق کی وجہ سے وہ کبھی اسکول سے غیر حاضر نہیں ہوتے تھے اور نہ جانے کا کبھی کوئی بہانہ بناتے تھے۔ حالانکہ میرا کبھی کبھی جی چاہتا تھا کہ سبق گول کیا جائے لیکن ان کی وجہ سے مجھے بھی ساتھ جانا پڑتا تھا مجھے یہ بھی اچھی طرح یاد ہے کہ چونکہ اسکول خاصے فاصلے پر تھا اس لئے ہم دونوں صبح سویرے گھر سے نکلتے تھے کبھی صبح روٹی کو دیر ہو جاتی تو وہ بغیر کچھ کھائے چلنے کو تیار ہو جاتے ایسے موقعوں پر مجھے ان کے ساتھ جانا بہت کھٹکتا تھا۔

پڑھنے لکھنے کے اسی شوق کا نتیجہ تھا کہ وہ تیسرے درجے ہی میں خط لکھ پڑھ لیتے تھے۔ گاؤں میں یہ بات بہت مشہور ہوگئی تھی کہ راجہ غلام حسین کا چھوٹا لڑکا اتنی چھوٹی عمر میں خط پتر لکھنے پڑھنے لگ گیا ہے۔

عابد بہت خوش مزاج تھے۔ ہنستے ہنساتے رہتے ہنسی مذاق کرتے رہتے تھے والدہ سے ان کا خاص تعلق تھا۔ اگر باہر کوئی نئی بات ہوتی تو گھر آکر سب سے پہلے والدہ کو بتاتے تھے۔ گاؤں میں جھگڑے قصے چلتے ہی رہتے ہیں اگر والدہ کسی سے کسی کا گلہ شکوہ کرتیں یا کسی جھگڑے ٹنٹے کی بات ہوئی تو چھوٹا عابد بڑی سنجیدگی سے والدہ سے کہتا "امی جان اپنے گھر کی فکر کیا کریں دوسروں کی باتیں کرنے کا کوئی فائدہ نہیں۔ گاؤں میں جو کچھ ہوتا ہے ہوا کرے۔ ہمیں اس سے کیا۔ اگر دوسرے ہمارے بارے میں باتیں کرتے ہیں تو کیا کریں۔ ہمیں دوسرے کے کہنے سننے کی پرواہ نہیں کرنی چاہیئے"

یہ باتیں اس وقت کی ہیں جب ان کی عمر آٹھ دس برس کی تھی۔ جب وہ پانچویں جماعت میں چڑھے تو جہلم ملٹری کالج میں داخل ہوگئے۔

انہیں شروع ہی سے فوج میں جانے کا شوق تھا۔ وہ اپنی خوشی سے کالج میں داخل ہوئے تھے۔ ان کے کالج میں داخل ہونے کے بعد میں فیصل آباد آگیا ان کا زیادہ وقت کالج میں گزرتا تھا۔ جہلم سے وہ ملٹری اسکول اجمیر چلے گئے تھے آزادی کے بعد پھر واپس آئے۔

ایک اور بات بھی یاد آرہی ہے اس کا ذکر بھی ضروری ہے کالج کے زمانے میں جب کبھی گھر آتے تو اکثر ہم دونوں لمبی سیر کو نکل جاتے تھے۔ اکثر یہ گیت بڑے مزے لے لے کر گاتے تھے۔

اک دل کے ٹکڑے ہزار ہوئے
کوئی یہاں گرا کوئی وہاں گرا
بہتے ہوئے آنسو رک نہ سکے
کوئی یہاں گرا کوئی وہاں گرا

اس گیت کے علاوہ ایک اور گیت کے دو بول بھی وہ بڑے دلسوز لہجے میں گاتے تھے۔

یہ دنیا کے میلے کم نہ ہوں گے
پر افسوس کہ ہم نہ ہوں گے

اس وقت مجھے کیا معلوم تھا یہ ان کی اپنی داستان ہے۔ دنیا کے میلے واقعی کم نہ ہوئے لیکن عابد نہ رہے۔"

سدا رہے نام اللہ کا

## علی عابد کے۔جی۔آر جہلم میں (پہلا دور)

علی عابد نے جس ماحول میں آنکھ کھولی اس میں فوجیت رچی بسی تھی۔ ان کے والد صوبیدار غلام حسین صاحب سے روایت ہے کہ علی عابد ابھی چھوٹے سے ہی تھے کہ سپاہی، سپاہی کھیل کھیلتے تھے اور درخت کی ٹہنیوں کی رائفل بنا کر لفٹ رائٹ لفٹ رائٹ کرتے تھے وردی پہننے کا بہت شوق تھا۔ والد کی ٹوپی اور فوجی بوٹ پہن پہن کر دیکھتے تھے۔ غلیل سے نشانے بازی کرتے تھے اس کے علاوہ پڑھنے لکھنے کا شوق بھی اپنے بڑے بھائی سے زیادہ تھا۔ غرض ہر لحاظ سے فوجی زندگی کے لئے موزوں تھے۔ چنانچہ علی عابد کو ان کے شوق کے پیش نظر ملٹری کالج جہلم میں داخل کرا دیا۔ ان دنوں صوبیدار غلام حسین راجپوتانہ رائفلز کے ساتھ بنگال میں تھے بہرحال انہوں نے بڑی جدوجہد کے بعد اور بڑی امیدوں کے ساتھ ملٹری کالج بھیجا۔

علی عابد کے ایک ہم سبق، بریگیڈیر محمد اسلم ستارۂ جرأت (۱۲۲۱) کے قول کے مطابق علی عابد ملٹری کالج جہلم میں دسمبر ۱۹۴۳ء کو ساتویں درجے میں داخل ہوئے اس وقت ان کا نمبر ۱۲۷۴ تھا۔ ۴۶ء کے اوائل میں علی عابد کو ایک خاص اسکیم کے تحت اجمیر کے، کے۔جی۔آر کالج میں بھیج دیا گیا۔

## علی عابد اجمیر میں

علی عابد کی اجمیر کی زندگی کے بارے میں ہم نے لیفٹیننٹ کرنل محمد یونس ستارۂ جرأت

(۱۶۶۳) سے ایک طویل انٹرویو لیا۔ اس کے خاص نکتے کرنل یونس ہی کے الفاظ میں نقل کئے جاتے ہیں۔

میں کے۔جی۔آر ایم اسکول اجمیر میں براہِ راست داخل ہوا تھا۔ ۱۹۴۶ء میں وہاں علی عابد سے ملاقات ہوئی۔ وہ نویں جماعت میں تھے۔ گو میری سیکشن دوسری تھی۔ لیکن ملتے رہتے تھے۔ وہ ہر ٹیسٹ میں اپنی سیکشن میں فرسٹ آتے تھے چونکہ وہاں بیشتر لڑکے تو ہندو سکھ ہی تھے۔ اس لئے ایک مسلمان لڑکے کا فرسٹ آنا انہیں بہت کھٹکتا تھا اور ہم بہت خوش ہوتے تھے اس ملنے میں تحریک پاکستان زوروں پر تھی اور ہندو مسلم کش مکش درپردہ اجمیر اسکول میں بھی تھی۔ اجمیر سکول میں مسلمان لڑکوں کی تعداد ۴۰ کے لگ بھگ تھی۔ دس سات آٹھ ملٹری کالج جہلم سے گئے تھے۔ علی عابد ان میں سے ایک تھے۔ لیکن اس وقت وہاں سب مسلمان لڑکوں میں سب سے سینئر علی عابد ہی تھے۔ دوسرے سینئر لڑکوں میں محمد غیاث، محمد اقبال (۱۶۵۹) عبدالوحید اور محمد یسین تھے۔ ۴۷ء میں جب کشیدگی بڑھی اور اگست ۱۹۴۷ء کے بعد جب ہندو سکھ مسلمان لڑکوں کے خلاف کھلم کھلا جتھا بندی کرنے لگے تو ایک طرح سے مسلمان لڑکوں کے لیڈر علی عابد ہی تھے وہی نگران وہی محافظ اور وہی مشیر۔ جب کبھی ہندو سکھ لڑکے آپس میں کچھ سازش کرتے نظر آتے مسلمان لڑکے فوراً علی عابد کے گرد جمع ہو جاتے۔ مسلمان لڑکوں کو علی عابد پر بڑا ناز اور اعتماد تھا اور علی عابد ہر لحاظ سے اس اعتماد کے قابل بھی تھے۔ نہایت مضبوط بدن، دراز قد بڑی اور تیز آنکھیں، گھنگریالے بال، علی عابد جسمانی طور پر بھی ہم ہی میں نہیں ہندوؤں اور سکھوں میں بھی ممتاز نظر آتے تھے لیکن علی عابد کی دھاک صرف جسمانی تنومندی کی وجہ سے نہیں تھی۔ اصل چیز وہ حوصلہ وہ جرأت وہ پاکستانی اسپرٹ تھی جس کا وہ اکثر مظاہرہ کرتے تھے۔ اسی وجہ سے ہم ان پر فخر کرتے تھے اور ہندو سکھ حسد کرتے تھے اور ڈرتے تھے۔

اگست ۱۹۴۷ء کے بعد کا ایک واقعہ سناتا ہوں پاکستان بن چکا تھا خیال تھا کہ ہم پاکستان چلے جائیں گے لیکن ابھی جانے کی کوئی صورت نہیں نکلتی تھی اسکول میں اندر ہی اندر لاوا پک

رہا تھا۔ ہندو سکھ لڑکے ہمارے خلاف سازشیں کرتے رہتے تھے اس عرصے میں، میں ملیریا میں مبتلا ہو کر ہسپتال میں داخل ہو گیا۔ علی عابد روز ملنے آتے تھے۔ ایک شام ایم آئی روم کے باہر ہم بنچ پر بیٹھے تھے کہ ایک ہندو لڑکا جس کا نام لکھی رام تھا اور جو بڑا سورما بنتا تھا آیا اور بڑے جارحانہ انداز سے علی عابد کے پہلو میں بیٹھ گیا اور اوّل فول بکنے لگا کہ تم اپنے آپ کو سمجھتے کیا ہو یہاں تک کہ گالی پر اُتر آیا۔ علی عابد نے تنبیہ کی گالی دو گے تو مزہ چکھا دوں گا۔ جب وہ باز نہ آیا تو علی عابد نے باکسنگ والا ایک زبردست مُکا اس طرح رسید کیا کہ لکھی رام بنچ سے نیچے جا گرا۔ پھر دونوں گتھم گتھا ہو گئے ہم نے بیچ بچاؤ کرایا اتنے میں سکھ ڈاکٹر آ گیا اس نے دونوں کو ڈانٹا علی عابد اس وقت جوش میں تھے۔ اگر ڈاکٹر نہ آجاتا تو لکھی رام کی خیر نہ تھی بہر حال اس کی اچھی خاصی تواضع تو ہو ہی چکی تھی۔ دور جا کر کہنے لگا تم مسلوں کو ہم مزہ چکھائیں گے۔

کچھ دنوں کے بعد اطلاع ملی کہ آج رات ہندو سکھ لڑکے مارنے آئیں گے اور سب سے پہلے علی عابد کو نشانہ بنائیں گے۔ وہ تمام رات مسلمان لڑکوں نے جاگ کر گزاری۔ کمان علی عابد ہی کی تھی۔

دسمبر ۴۷ میں ہم لوگ اجمیر سے ملٹری کالج جہلم آ گئے۔

علی عابد کے۔ جی۔ آر کے ایک اور ہم عصر لیفٹیننٹ کرنل محمد رفیق (۱۶۷۰) لکھتے ہیں:۔

میں ۱۹۴۵ء سے کے۔ جی۔ آر اجمیر میں تھا۔ عابد ملٹری کالج جہلم سے ۱۹۴۶ء میں وہاں پہنچے میں اس وقت آٹھویں میں تھا اور وہ نویں میں۔ ہاؤس بھی مختلف تھا۔ وہ جیکب ہاؤس میں تھے اور میں اسکین ہاؤس میں۔ اس کے باوجود ہم بلکہ سب مسلم کیڈٹس ایک دوسرے سے ملتے رہتے تھے۔

عابد کا قد ۵ فٹ ۱۱ انچ تھا سرخ سپید رنگ چہرے مہرے سے ہی افسر نظر آتے تھے۔ وہ مسلم طلبا میں سب سے زیادہ سینئر تو نہیں تھے لیکن سب سے زیادہ ڈیشنگ اور قابل اعتماد تھے۔ مسلم طلبا کی قیادت انہی کے ہاتھ میں تھی اور تھے بھی ہر لحاظ سے بہتر۔ پڑھائی میں بھی اور کھیلوں میں بھی۔ وہاں کے تقریری مقابلوں میں بھی حصہ لیتے تھے۔ باکسنگ میں تو خیر ان کا جواب نہیں تھا مجھے یاد نہیں انہوں نے کبھی کوئی باوٹ ہاری ہو۔

علی عابد بظاہر زیادہ مذہبی نظر نہیں آتے تھے لیکن دل کا حال اور تھا۔ اس کے ثبوت میں، میں یہ واقعہ پیش کروں گا۔ کہ، کے۔ جی۔ آر۔ اجمیر میں اس وقت کوئی مسجد نہیں تھی۔ قرآن شریف پڑھنے کا کوئی انتظام نہیں تھا۔ یہ علی عابد ہی تھے جنہوں نے دوسرے سینئر طلباء کے تعاون سے ایک ٹینٹ (خیمے) میں مسلم طلباء کے لئے نماز اور قرآن خوانی کا انتظام کیا تھا۔

## علی عابد ملٹری کالج جہلم میں (دوسرا دور)

میجر علی عابد حسین کے ملٹری کالج میں دوسرے دور کے متعلق ان کے ایک کلاس فیلو ۱۲۲۱ بریگیڈیئر محمد اسلم جنجوعہ ستارۂ جرأت نے استفسار پر بتایا۔

علی عابد اجمیر سے پاکستان بننے کے خاصے دنوں کے بعد دسمبر ۴۷ میں آئے تھے۔ وہ حد درجہ محنتی تھے پڑھنے لکھنے کا بڑا شوق تھا۔ وہ چیز جسے مقصد کا احساس یا سمت کا احساس کہتے ہیں ان میں بے انتہا تھا۔ اتنے سنجیدہ ہونے کے ساتھ ساتھ وہ آؤٹ ڈور میں خاص طور پر باکسنگ میں بڑی دلچسپی رکھتے تھے اس زمانے میں ملٹری اسکولس باکسنگ ٹورنامنٹ دہلی میں ہوتا تھا اس کے لئے کالج کی ٹیم بنتی تھی۔ خود کالج میں باکسنگ کو بڑی اہمیت حاصل تھی۔ علی عابد کالج کے بہترین باکسروں میں سے تھے۔ وہ ۱۹۴۷ء سے ۱۹۵۰ء تک کالج ٹیم میں رہے اور بڑے اچھے اچھے باوٹ جیتے۔

بریگیڈیئر سلطان احمد (۱۷۳۸) ستارۂ جرأت نے ایک ملاقات میں علی عابد کے بارے میں ان تاثرات کا اظہار کیا۔

علی عابد آزادی کے بعد اجمیر آئے تھے۔ جسمانی طور پر بڑے مضبوط اور ممتاز تھے۔ خوش شکل اور وجاہت سے بھرپور۔ ایسے شاندار لوگ بہت کم ہوتے ہیں۔

باکسر بھی بہت اچھے تھے۔ اس زمانے میں کالج کی باکسنگ ٹیم بہت اچھی تھی ۱۲۲۱ محمد اسلم، محبوب علی اور چکوال کے مہر محمد خان بڑے زوردار باکسر تھے۔ علی عابد ان کے مقابلے میں دوسرے

نمبر پر تھے۔ لیکن پھر بھی بہت اچھے تھے۔ کالج کی باکسنگ ٹیم میں تھے۔ اس زمانے میں کالج باکسنگ ٹیم میں ہونا بہت بڑی بات تھی۔

میجر جنرل محمد اقبال، علی عابد حسین کے بارے میں اپنے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں :۔

پہلا تاثر تو یہ ہے کہ علی عابد بڑے وجیہہ اور شکیل تھے بڑے شاندار ڈیل ڈول کے مالک آواز میں گھن گرج تھی اور چہرے مہرے سے ہی پتہ چلتا تھا کہ یہ شخص ارادے اور دھن کا پکا ہے۔ اس کی نظر بلندیوں پر ہے یہ کچھ ہونا اور کچھ کرنا چاہتا ہے۔ طالب علمی میں اور عمر کے اس دور میں مقصد و منزل کا اتنا شعور ہر کسی میں نہیں ہوتا علی عابد میں واضح اور نمایاں طور پر یہ شعور تھا اور شاید اسی وجہ سے وہ لئے دیئے رہتے تھے۔

ایک واقعہ میں خاص طور سے بیان کرنا چاہتا ہوں میں علی عابد کی سیکشن میں جونیئر کیڈٹ تھا اور غالباً آٹھویں درجے میں پڑھتا تھا۔ ایک روز میں ریڈنگ روم میں بیٹھا اخبار پڑھ رہا تھا کہ علی عابد آ گئے اور پوچھا آج کی خبریں کیا ہیں؟ میں نے دو چار عام سی خبریں سنا دیں، قتل، اغوا اور حادثات کی کہنے لگے تم اخبار نہیں پڑھ رہے وقت ضائع کر رہے ہو۔ پھر پڑھو اور اہم خبریں تلاش کرو۔ پھر خود ہی کہا۔ اخبار کا اداریہ ضرور پڑھا کرو۔ اخبار خبروں کے لئے ہی نہیں مسائل کو جاننے کے لئے بھی ہوتا ہے۔ اس واقعہ کو تیس سال سے اوپر ہو گئے لیکن آج بھی میں اس قیمتی مشورے کو بھولا نہیں۔

علی عابد کی قوت ارادی بہت مضبوط تھی حوصلہ بہت بلند تھا۔ زندگی میں جو چھوٹے موٹے مسئلے پیدا ہوتے ہیں طوفان آتے رہتے ہیں۔ علی عابد ان حالات میں گھبراتے نہیں تھے۔ اس وقت بھی میری آنکھوں کے سامنے جو تصویر گھوم رہی ہے وہ ایک بہت ہی پُر وقار، باہمت اور پُر اعتماد نوجوان کی تصویر ہے۔ حق مغفرت کرے کیسے کیسے لوگ پاک وطن پر قربان ہو گئے۔

میجر علی عابد شہید کے ایک قریبی دوست کرنل محمد یونس (۱۶۰۶) کہتے ہیں۔

"علی عابد سے جو میرا واسطہ رہا اس کی بنا پر کہہ سکتا ہوں کہ وہ بڑے خود دار انسان تھے۔ اپنی انا اور آن کا انہیں بہت شدید اور صحیح احساس تھا۔ اسی طرح دوسروں کی انا اور وقار کا خیال رکھتے تھے"

علی عابد بی۔اے اسپیشل اجمیر ہی سے پاس کر کے آئے تھے یہاں آکر ایف ایس سی فرسٹ ایئر میں داخل ہوئے تھے۔ یہ کلاس ایک لحاظ سے کمیشن کے لئے آئی ایس ایس بی کی تیاری کی کلاس تھی۔ زیادہ تر لڑکوں کی توجہ آئی ایس ایس بی کی تیاری پر ہوتی تھی۔ لیفٹیننٹ کرنل محمد رفیق (۱۶۷۰) لکھتے ہیں کہ علی عابد نے کالج کے دوسرے لڑکوں کے ساتھ ۱۹۴۹ء کے شروع میں لاہور جا کر آئی۔ایس ایس بی کا امتحان دیا۔ اس بیچ میں بیس لڑکے تھے ایک سے ایک شاندار کسی وجہ سے یہ سارا بیچ فیل کر دیا گیا۔ چھ مہینے کے بعد دوبارہ بورڈ ہوا تو سب کے سب کامیاب قرار دیئے گئے۔ لیکن اس بار وہ ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے منتخب نہ ہو سکے اور چھ مہینے کے لئے گھر چلے گئے جب فٹ ہو گئے تو وہ جے ایس پی ٹی ایس کے تیسرے کورس کے لئے فروری ۱۹۵۰ء میں کوئٹہ گئے۔

میجر علی عابد کے ایک اور دوست میجر گل بادشاہ لکھتے ہیں :۔

کے جی آر آئی اجمیر" ما" میں علی عابد کو جانتا تھا۔ پھر ملٹری کالج میں کئی سال ساتھ رہا اس تعلق کی بنا پر جو باتیں میرے ذہن میں محفوظ ہیں وہ یہ ہیں۔

کافی سمجھدار تھے طبیعت میں صبر و تحمل کا مادہ تھا۔ اجمیر اسکول کے کمانڈانٹ کرنل صلیبی نے علی عابد کو ان کی غیر معمولی صلاحیتوں کی بنا پر ان کی باری سے پہلے انہیں کارپورل بنا دیا تھا۔ اس کا بعض لڑکوں نے بُرا منایا۔ لڑکوں کا ایک گروپ ان کے خلاف ہو گیا تھا اور ان کو کافی تنگ کرتے تھے لیکن علی عابد نے اس مخالفت کو کبھی اہمیت نہیں دی۔ کبھی اینٹ کا جواب پتھر سے نہیں دیا۔ بلکہ مخالف گروپ کے ساتھ بھی نارمل رویہ رکھا بلکہ بھلائی ہی کرتے رہے۔ ان کے اس رویے سے انکے مخالف بھی ان کے دوست بن گئے۔

عابد کئی اعتبار سے ممتاز طالب علم تھے۔ کھلاڑی بہت اچھے تھے لیکن ان کی اصل شخصیت

ان کے نام میں پنہاں تھی۔ نام بھی عابد تھا۔ دل سے بھی عابد تھے۔ میں نے ملٹری کالج کے بعد بھی ان کو دیکھا۔ مجھے یاد نہیں کہ انہوں نے کبھی نماز قضا کی ہو۔ چلتی بس میں نماز ادا کرتے پہلے پہل میں نے انہی کو دیکھا۔

علی عابد بہت کم بولتے تھے۔ ایک آدھ کورس بھی میں نے ان کے ساتھ کیا ہے۔ بحث مباحثے میں بھی بڑھ بڑھ کر حصہ نہیں لیتے تھے۔ بس آخر میں، کوئی ایسا نکتہ پیش کر دیتے تھے کہ بحث الٹ کر رہ جاتی تھی۔

اپنی تمام تر سنجیدگی کے باوجود، ان میں مزاح کی حس بھی تھی مجھے یاد ہے ۱۹۵۷ء میں ان کے ساتھ ایک کورس کر رہا تھا۔ انسٹرکٹر نے دریا پار کرنے کے جتنے ممکن ذرائع ہو سکتے تھے ان کی فہرست تمام کر دی تھی۔ بار بار پوچھنے پر کہ اور کون سا ذریعہ ہو سکتا ہے؟ وہ خاموشی سے اٹھے اور کہا۔ "سر۔ بھینس کی پیٹھ بھی یہ خدمت انجام دے سکتی ہے۔

## ایک استاد کے تاثر

آکنلک ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر، مسٹر ضمیر احمد صدیقی نے علی عابد حسین کے بارے میں اس رائے کا اظہار کیا۔

علی عابد حسین کا شمار بھی علم الدین کی طرح مذہبی لڑکوں میں ہوتا تھا۔ ان کی کم گوئی سے ایک راز بنی رہتی تھی محسوس ہوتا ہے کہ اس شخص کے پاس کہنے کو بہت کچھ ہے لیکن بہت کم بولتے تھے اور بہت بچے تلے لفظوں میں اپنی بات کہہ سکتے تھے۔ مجھے یاد ہے کہ صبح کی نماز پر وہ مجھے بڑی شائستگی سے سلام کیا کرتے تھے۔

ایک خاص بات جو میں نے نوٹ کی تھی یہ تھی کہ علی عابد میں برداشت کا مادہ بہت زیادہ تھا اس عمر میں لڑکے عموماً جذباتی اور زود حس ہوتے ہیں کبھی بہت تند و تیز اور کبھی بہت نرم اور لاپروا علی عابد میں ٹھہراؤ تھا۔ علی عابد کو میں آتش برگ کہا کرتا تھا۔ پُر وقار اور پُر اسرار۔

## کمیشن کی طرف پہلا قدم

کوئٹہ کے پڑی کیڈٹ ٹریننگ اسکول میں عابد نے اپنے امتیازات باقی رکھے وہ سکول کی نمبر وَن پلاٹون میں تھے۔ اس پلاٹون کے لئے انھوں نے باکسنگ چیمپئن شپ جیتی اور اپنے پُرانے حریف اسلم جنجوعہ (۱۲۲۱) کو پوائینٹ پر مات دی اس کے علاوہ پڑھائی میں بھی اپنی نمایاں پوزیشن برقرار رکھی۔

## پی ایم اے کا زمانہ

علی عابد حسین ۶پی ایم اے کورس کے لئے ۲۰ستمبر ۱۹۵۰ء کو پی ایم اے پہنچے پی ایم اے میں علی عابد کے ایک کورس فیلو تھے محمد اسلم جنجوعہ (اب ریٹائرڈ بریگیڈیر اور ستارۂ جرأت) ان کے ملٹری کالج کے پرانے ساتھی لکھتے ہیں :۔

" چھٹے پی۔ ایم۔ اے لانگ کورس میں ملٹری کالج کے ۵ لڑکے تھے اور ان میں نمبر ون علی عابد حسین تھے۔ ہر اعتبار سے پی ایم اے میں عابد کا ریکارڈ بہت شاندار رہا آخری ٹرم میں وہ خالد کمپنی کے سینئر انڈر آفیسر تھے۔ اور آخر کار وہ پورے کورس میں تیسرے یا چوتھے نمبر پر پاس آؤٹ ہوئے پی ایم اے باکسنگ کلر بھی علی عابد نے لیا تھا۔ پی ایم اے میں ان کی آخری فائیٹ کالج ہی کے ایک اولڈ بوائے ۱۲۷۸ محمد زمان کیانی سے ہوئی تھی۔ کیانی بھی بہترین باکسروں میں سے تھے۔ جنہوں نے یہ فائیٹ دیکھی ہے وہ اس کو فراموش نہیں کر سکتے۔ دو بہترین پُرعزم باکسر ایک دوسرے کے خلاف نبرد آزما تھے۔ دونوں لہولہان ہو گئے تھے۔ لیکن پیچھے کوئی نہیں ہٹا۔ آخر عابد ہی نے میدان مارا چند پوائنٹس پر۔ جب آخری گھنٹی بجی اور ہال تالیوں اور نعروں سے گونجنے لگا تو دونوں بے سدھ پڑے تھے۔ دونوں کو وہیں سے ایم آئی روم پہنچایا گیا۔

عابد ایسے افسر ہر روز پیدا نہیں ہوتے چھ فٹ سے اونچا قد تھا۔ حد درجہ وجیہہ باوقار اور پُرعزم تھے۔ اور بااصول و شریف النفس بھی "

پی ایم اے کی اس باکسنگ فائیٹ کے متعلق۔ بریگیڈیر (ریٹائرڈ) سلطان احمد ستارۂ جرأت (دوبار) لکھتے ہیں۔

" علی عابد پی ایم اے میں اپنے وقت کے نامور باکسر زمان کیانی سے ٹکرائے وہ فائیٹ

دیکھنے والوں کو ہمیشہ یاد رہے گی۔ دونوں کے دستانے پھٹ گئے تھے۔ معلوم ہوتا تھا دو دیو ایک دوسرے سے گتھ گئے ہیں۔ جب راؤنڈ ختم ہوا تو دونوں بے حال تھے۔ دونوں کو باکسنگ رنگ سے اسٹریچر ڈال کے ہسپتال پہنچایا گیا۔ علی عابد میں جرأت اور قوت مقابلہ بہت تھی۔ ان کی اٹھان ایسی تھی کہ خیال ہوتا تھا کہ وہ اپنے پیشے کی انتہائی بلندیوں کو چھو سکیں گے لیکن قدرت نے ان کے لئے کچھ اور بلندیاں مقرر کر رکھی تھیں۔

## کمیشن کے بعد

علی عابد حسین کو ۲۳ر اگست ۱۹۵۲ء کو کمیشن ملا اور آرٹلری میں فرائض منصبی ادا کرنے شروع کئے۔ ۲۰ر جولائی ۱۹۵۶ء کو کیپٹن ہوئے۔ ۱۹۵۷ء میں انہیں گنری اور لینڈ ریڈار کا کورس کرنے کے لئے امریکہ بھیجا گیا۔ جو انہوں نے نہایت امتیاز سے پاس کیا۔ اگست ۱۹۶۴ء کی ۲۵ تاریخ کو انہیں میجر کے عہدے پر ترقی ملی۔ اسی سال میجر علی عابد نے اسٹاف کالج کوئٹہ کے امتحان میں امتیازی کامیابی حاصل کی۔ اس بنا پر انہیں کمانڈ و اسٹاف کورس کے لئے آسٹریلیا بھیجا گیا۔ اس کورس میں انہوں نے اپنے مقام کو برقرار رکھا۔

یکم دسمبر ۱۹۶۴ء کو میجر علی عابد کو ۳ ایس پی فیلڈ رجمنٹ آرٹلری میں آئے اور ۲۶ جے۔ آر۔ کے ایس۔ پی بیٹری کی کمان سنبھالی۔ اس بیٹری کی کمان کرتے ہوئے وہ ۱۹۶۵ء کی جنگ میں کھیم کرن کے محاذ پر ۱۰ستمبر کو شہید ہوئے۔

## واقعہ شہادت

علی عابد کی ایس پی بیٹری کھیم کرن کے معرکے میں ۲۴ کیولری کو براہ راست گولہ باری کی امداد دے رہی تھی۔ ۷ر ستمبر ۱۹۶۵ء کو کھیم کرن فتح ہو گیا۔ یہ ایک لحاظ سے علی عابد کی بیٹری کی کامیابی بھی تھی۔ ۹ستمبر کو ۵۔ آرمرڈ بریگیڈ نے دو طرف سے والٹوہا پر پیش قدمی کی لیکن سال اتر کے مقام پر حملہ کی پیش قدمی رک گئی۔ ۱۰ستمبر ۶۵ء کو بریگیڈ نے سال اتر کی طرف اپنی پیشقدمی پھر شروع کی۔ میجر علی عابد ۲۴ کیولری کو فائر سپورٹ دے رہے تھے کہ وہ ایک جوابی گولہ باری کی زد میں آگئے۔ ٹینک کے گولے کا ایک ٹکڑا سیدھا ان کے سر میں آ کے لگا اور وہ شہید ہو گئے۔

لیکن ان کی بہادر ۲۶ جے۔ آر کے ایس پی بیٹری نے ان کی شہادت کا بدلہ جلد ہی لے لیا۔ اس

بیٹری نے ۱۲ ستمبر ۶۵ء کو ایک کھلی لڑائی میں ہندوستان کی ۴ سکھ بٹالین کو زیر کیا اور ۱۵۶ سپاہیوں اور ان کے کمانڈنگ افسر لیفٹیننٹ کرنل اننت سنگھ سے ہتھیار ڈلوائے۔

شہادت کے ایک عینی گواہ کا بیان ہے۔

میجر علی عابد حسین کھیم کرن سیکٹر میں ۶ لانسرز کے آبزرور آرٹلری کے طور پر کام کر رہے تھے ۱۰ ستمبر کو تقریباً ساڑھے ۶ بجے وہ اپنے بنکر سے چائے کا مگ لے کر باہر آئے۔ ابھی انہوں نے دو تین گھونٹ ہی لئے ہوں گے کہ ہندوستان کی طرف سے گولہ باری شروع ہو گئی۔ ۶ لانسرز کے سی او نے ان سے کہا بھی "عابد کہیں چھپ جاؤ" عابد نے جواب دیا اگر مجھے یہاں مرنا ہے تو کوئی طاقت اسے روک نہیں سکتی۔ ابھی یہ جملہ ختم بھی نہیں ہوا تھا کہ بم کا ایک ٹکڑا ان کے سر میں آ کے لگا اور تقدیر کا لکھا ہوا پورا ہوا۔

## علی عابد شہید کی شہادت پر انکے والدین کا ردعمل

میجر علی عابد شہید کے بڑے بھائی راجہ عبدالرشید لکھتے ہیں:-

جب والد صوبیدار غلام حسین صاحب کو بھائی عابد کی شہادت کی خبر ملی تو انہوں نے کہا۔

"یہ قوم کی امانت تھی جواب ہم نے واپس کر دی۔ ہمارا عابد شہید ہو گیا۔ ہم نے اپنا فرض پورا کر دیا۔ خدا کا شکر ہے کہ اس نے ہمیں سرخ رو کیا"

اس سلسلے میں عبدالرشید مزید لکھتے ہیں۔

چھوٹے بھائی عابد کی شہادت ستمبر ۶۵ء میں ہوئی تھی۔ والد اس حادثے کے بعد دس سال اور جئے (۷۵ء میں ان کا انتقال ہوا) لیکن اس عرصے میں کبھی انہوں نے مایوسی کا اظہار نہیں کیا۔ والدہ ماجدہ اللہ کے فضل سے حیات ہیں۔ وہ پانچ وقت نماز پڑھ کر دعا کرتی ہیں کہتی ہیں کہ شکر ہے کہ میرے بیٹے نے دین کے واسطے جان دے دی۔ قیامت کے روز خدا کے روبرو مجھے فخر ہو گا کہ میرے بیٹے نے اپنی قوم کے لئے جان دے دی۔

## بیگم عابد کے تاثرات

میجر علی عابد کی شہادت پران کی بیگم فاطمہ عابد حسین نے ان تاثرات کا اظہار کیا۔

"مجھے آج تک یاد ہے کہ میرے سرتاج عابد صاحب آسٹریلیا سے اسٹاف کالج کورس مکمل کر کے آنے کے کچھ عرصے کے بعد دوسرے بہادر نوجوانوں کی طرح وہ بھی میدان جنگ میں کود پڑے انہوں نے ڈٹ کر مقابلہ کیا اور بزدل بھارتیوں کو تین مختلف مقامات پر شکست فاش دی۔ لیکن خود شہید ہو گئے" ان کے بڑے بھائی اور والدہ محترمہ کا کہنا ہے کہ اکثر گنگنایا کرتے تھے اور وہ پورا ہوا کہ۔۔۔

اس دل کے ٹکڑے ہزار ہوئے

کوئی یہاں گرا کوئی وہاں گرا

واقعی عابد صاحب کو اپنے وطن عزیز سے بے پناہ محبت تھی۔ اپنے وطن کی سرزمین انہیں ہر ملک سے زیادہ حسین زیادہ دلکش اور دلفریب لگتی تھی۔ میں نے انہیں ہمیشہ اسلام کے گن گاتے سنا۔ وہ نماز اور روزہ کے اس حد تک پابند تھے کہ ٹلہ رینج پر جون کی چلچلاتی دھوپ میں بھی روزہ نہیں چھوڑتے تھے۔ اسلام اور وطن کے نام پر ان کا چہرہ شدت جذبات سے تمتما اٹھتا تھا اور آنکھیں محبت سے لبریز ہو جایا کرتی تھیں وہ سرزمین پاک کو ماں کا درجہ دیتے تھے۔ اسی سرزمین کی حفاظت کی خاطر جب رخصت ہو رہے تھے تو قدرتی طور پر میرا دل شدت غم سے ڈوب رہا تھا۔ لیکن وہ ہمیشہ کی طرح مسکرا رہے تھے۔ مجھے حوصلہ اور ہمت کا درس دے کر اپنی منزل کی طرف روانہ ہو گئے۔ ان کے آخری الفاظ یہ تھے "تم مجاہد کی بیوی ہو۔ مجاہدوں کی بیویاں اشکبار آنکھوں سے نہیں دلفریب مسکراہٹوں سے رخصت کیا کرتی ہیں۔ مسلمان کا ایمان ہے کہ جو رات قبر میں ہے وہ باہر نہیں۔ میرے لئے دل سے دعا کرنا۔ خداوند کریم مجھے شرمندگی سے بچائے"

میں دعا گو ہوں۔ میرے پاکستان کا بچہ بچہ انہیں اصولوں کو اپنا لے اور آنے والی نسلوں

کو ایک نیا انداز زندگی سکھادے کہ پاکستان کو عابد شہید جیسے ہی بے لوث اور بہادر جیالوں کی ضرورت ہے (آمین ثم آمین)

## عابد شہید کا خاندان اور بہن بھائی

علی عابد کی ایک چھوٹی بہن تھی جو بچپن ہی میں انتقال کر گئی تھی بڑے بھائی راجہ عبدالرشید فیصل آباد میں کاروبار کرتے ہیں چھوٹے بھائی خالد محمود پاکستان ہاکی ٹیم کے کپتان رہ چکے ہیں کسٹم میں ملازم ہیں کراچی میں رہائش ہے۔ خالد محمود ملٹری کالج جہلم کے اولڈ بوائے ہیں۔ جب یہاں پڑھتے تھے تو ان کا نام غلام رسول ہوا کرتا تھا۔

## بیوی اور اولاد

عابد کی شادی جون ۱۹۵۸ء ان کے چچا اکبر حسین کی بیٹی فاطمہ سے ہوئی ان کا بیٹا خرم عابد حسین مئی ۱۹۵۹ء میں پیدا ہوا۔ پہلی بیٹی ثمینہ نے ستمبر ۶۰ء میں ان کے گھر میں اجالا کیا۔ دوسری بیٹی زیبا ۶۳ء میں اپنے والدین کے دلوں کی زیبائش بنی۔ اللہ تعالیٰ ان بچوں کو صالح کرے اور سلامت رکھے اور اپنی امان میں رکھے۔ ثمینہ ماشاءاللہ میڈیکل کالج میں پڑھ رہی ہے خرم عابد ایف ایس سی پری میڈیکل کے آخری سال میں ہے۔ زیبا نوشین سیکنڈ ایئر میں زیر تعلیم ہے۔

## علی عابد کی شخصیت و کردار کا جائزہ

**ذہانت اور فراست** :- علی عابد کے بڑے بھائی راجہ عبدالرشید راوی ہیں کہ ابھی عابد تیسری جماعت ہی میں تھے کہ وہ خط لکھنے پڑھنے کے قابل ہو گئے تھے۔ چنانچہ کھرانی کے چھوٹے سے گاؤں میں جہاں بیشتر فوجیوں کے گھر ہیں دھوم مچ گئی تھی کہ راجہ غلام حسین کا چھوٹا لڑکا عابد خط پتر لکھنے لگ گیا ہے گاؤں کے ان پڑھ مرد اور عورتیں آتے اور خط پتر لکھواتے۔ یہ سلسلہ مدتوں رہا۔ لکھنے پڑھنے

سے یہ دلچسپی جس کا اظہار عابد نے بچپن میں کیا تھا۔ تمام زندگی قائم رہی کے۔جی۔آر اسکول اجمیر کے۔جی۔آر کالج جہلم، پری کیڈٹ ٹریننگ اسکول کوئٹہ پاکستان ملٹری اکیڈمی کاکول، اسٹاف اینڈ کمانڈ کالج آسٹریلیا ہر جگہ ہر مقام ہر امتحان میں علی عابد نے اپنی تعلیمی برتری برقرار رکھی۔

علی عابد کی سمجھ اور فراست کا اظہار بھی بچپن ہی میں ہونے لگا تھا۔ ان کے بڑے بھائی عبدالرشید کہتے ہیں کہ وہ اس چھوٹی عمر میں بھی، بے جی، کو بھی یہی مشورہ دیا کرتے کہ آپ لوگوں کے جھگڑوں میں نہ پڑا کریں اور اپنے کام سے کام رکھا کریں۔

اپنے کام سے کام رکھنے کے اصول پر وہ خود بھی عمل پیرا تھے۔ فضول باتوں اور مشغلوں میں انہوں نے کبھی وقت ضائع نہیں کیا۔ اپنے جونیئرز کو بھی یہی تلقین کرتے تھے۔ میجر جنرل محمد اقبال کا بیان جو ہم نے اوپر نقل کیا ہے کس طرح علی عابد نے بحیثیت سینئر کیڈٹ کے انہیں اخبار کی بیکار خبروں پر وقت ضائع کرنے سے روکا اور اخبار کا اداریہ اور مسائل کا کالم پڑھنے کی ترغیب دی۔

## وجاہت اور جرأت

علی عابد کی وجاہت ڈیل ڈول، جسمانی قوت کی تعریف ان کے، کے، جی، آر اسکول اجمیر اور کے۔جی۔آر جہلم کالج کے سب ساتھیوں نے کی ہے۔ وہ اپنے دور کے وجیہہ ترین اور شکیل ترین کیڈٹ تھے۔ لیکن انہوں نے اپنی وجاہت کو طاقت و توانائی کو بھی قومی مفاد میں استعمال کیا۔

کے۔جی۔آر اسکول اجمیر میں مسلمان لڑکے تھوڑے تھے پاکستان بننے کے بعد خاص طور پر وہ ہندو اور سکھ طلبا کی زیادتیوں کا نشانہ بنے رہتے تھے۔ ان حالات میں علی عابد آگے آئے اور اپنی خداداد قوت توانائی۔ جرأت حوصلے سے دشمنوں کو پسپا کیا اور اپنوں کا حوصلہ بڑھایا بلکہ انہیں تحفظ دیا۔ کرنل محمد یونس ستارۂ جرأت کا بیان کردہ اجمیر اسکول کا چشم دید واقعہ ہم نے اوپر نقل کیا ہے کہ کس طرح علی عابد نے ایک ہندو لڑکے لاکھی رام کو اس کی بدتمیزی کا مزہ چکھایا اور وہ کس طرح مسلمان لڑکوں کے رکھوالے بنے ہوئے تھے۔

باکسنگ کے اکھاڑے میں علی عابد کی جرأت اور ہمت کے قصے ہم پہلے ہی سنا چکے ہیں اس جرأت اور قوت برداشت کا مظاہرہ انہوں نے باکسنگ کے اکھاڑے ہی میں نہیں زندگی میں اور میدان جنگ میں بھی کیا۔ ۶۵ء کی جنگ میں علی عابد کے کمانڈر بریگیڈیر (ریٹائرڈ) غلام حسین تھے۔ انہوں نے ایک انٹرویو میں ہمیں بتایا کہ "کھیم کرن کے معرکے میں وہ دو دن دو راتیں متواتر اپنی بیٹری پر نہ رہے نہ سوئے اور نہ آرام کیا۔ ۱۰ ستمبر کی صبح میں نے دیکھا کہ علی عابد کی آنکھیں قدرے سوجی ہوئی ہیں اور سُرخ ہیں۔ لیکن چہرے پر تھکن کے آثار نہیں تھے۔ باکسنگ کی اصطلاح میں وہ اگلے راؤنڈ کے لئے بالکل تیار تھے۔

## ایمان کی نشانی

علی عابد حسین کا نام ان کی شخصیت کے بنیادی رجحانات کا آئینہ دار ہے علی سے شروع ہوتا ہے اور حسین پر ختم ہوتا ہے۔ بیچ میں عابد ہے۔ عبادت گزار۔ زندگی میں وہ عبادت گزار تھے لڑکپن میں روزے نماز کا کسے ہوش ہوتا ہے۔ شباب کی سرمستیوں میں خدا کو یاد رکھنے والے کتنے ہوتے ہیں لیکن لڑکپن اور شباب کے دور میں بھی علی عابد، عابد تھے، کرنل محمد یونس ستارۂ جرأت شاہد ہیں کہ کے۔ جی۔ آر اسکول اجمیر میں جب عابد دسویں درجے میں تھے (اور پندرہ سولہ برس کی عمر میں تھے) تو چونکہ اجمیر اسکول میں مسجد نہیں تھی انہوں نے چند دوسرے سینئر طلباء کے ساتھ مل کر ایک خیمے میں نماز پڑھنے اور قرآن خوانی کا انتظام کیا تھا۔

ایمان کی یہ روشنی عابد کے دل کو تمام زندگی روشن کئے رہی۔ اپنی مذہبیت کا ڈھنڈورا انہوں نے کبھی نہیں پیٹا۔ کبھی قول سے اعلان نہیں کیا ان کی مذہبیت قولی نہیں فعلی تھی۔ یاد کیجئے جب وہ اپنی زندگی کی رفیق، فاطمہ عابد سے آخری بار رخصت ہونے لگے تھے تو انہوں نے کیا کہا تھا۔

"میرے لئے دل سے دعا کرنا۔ خداوند کریم مجھے شرمندگی سے بچائے۔"

کتنے پُرمعنی لفظ ہیں اور کتنے پرعزم لفظ ہیں اور ان لفظوں کے پیچھے ایمان کی روشنی ہے۔"

# بیگم فاطمہ عابد کا تبصرہ

اصل ہیرو وہی ہوتا ہے جو اپنے بیوی بچوں کی نگاہ میں ہیرو ہو۔شخصیت و کردار کو تولنے کی یہ وہ منزل ہے جہاں بڑے بڑے دیوتاؤں کے پاؤں مٹی کے نظر آتے ہیں۔لیکن علی عابد اس کسوٹی پر بھی پُورے اترتے ہیں۔دیکھئے ان کی رفیقہ حیات فاطمہ عابد حسین کیا کہتی ہیں:۔

باری تعالیٰ نے انہیں ایک بیٹا اور دو بیٹیاں عطا فرمائیں جن کے لیۓ وہ بارگاہ ایزدی میں ہر وقت دعا گو رہتے کہ وہ انہیں لائق کرے، نیک کرے اور انہیں عمر دراز عطا فرمائے اکثر کہا کرتے تھے کہ ے خدا نے مجھے ہیرے۔موتیوں سے بچے دیئے ہیں

انہیں اپنے بچوں سے عشق کی حد تک پیار تھا۔وہ بہترین بیٹے تھے۔بہترین بھائی، بہترین باپ بہترین دوست اور بہترین شوہر، میرے شوہر دنیا کے بہترین انسان تھے۔میں نے اپنی ازدواجی زندگی کا جتنا بھی مختصر سا حصہ ان کی قربت میں گزارا ہے وہ میرے لیۓ کسی جنت کی نعمتوں سے کم نہیں۔ان کا شفقت بھرا ساتھ۔اعلیٰ کردار۔خوش گفتاری اور گزرے ہوئے لمحات میری زندگی کا بہترین سرمایہ ہیں ہمارا ایمان ہے کہ "شہید ہمیشہ زندہ رہتے ہیں۔شہید کبھی مرتے نہیں" یہ واقعی درست ہے جب بھی غم دوران نے مجھے نڈھال کرنے کی کوشش کی ہے تو ان کی روح نے میرے دشوار گزار راستے روشن کر دیئے ہیں۔ان کے بچے ان کی امانت ہیں جن کی پرورش میں دل وجان سے کر رہی ہوں۔خداوند کریم انہیں قلب ونظر کی دولت سے مالا مال کرے (آمین ثم آمین)

ایک دوست کے تاثرات

۷۰۰۔ا راجہ محمد افضل خان لکھتے ہیں:۔

کے۔جی۔آر۔اجمیر میں علی عابد ہمارے ساتھ تھے گو ہم سے سینئر تھے وہ دوسرے ہاؤس میں تھے لیکن مسلمان ہونے کے ناطے اکثر ملتے رہتے تھے۔خصوصاً مسجد میں۔اجمیر میں اس وقت کوئی پکی مسجد نہیں تھی۔ایک ٹینٹ میں صفیں وغیرہ بچھا کر اسے مسجد بنا لیا گیا۔علی عابد خود بھی نماز کے پابند تھے اور دوسروں

کو بھی تلقین کرتے تھے۔ ان کا ایک فقرہ مجھے یاد ہے کہا کرتے تھے ہم ہندوؤں کے اسکول میں ہیں۔ کوئی بات ایسی نہ ہو کہ مسلمانوں کے نام پر حرف آئے۔

علی عابد ہم جونیئر مسلمان لڑکوں کو صلاح و مشورہ بھی دیا کرتے تھے ۱۹۴۷ء میں اجمیر اسکول کے ہیڈ بوائے سعید نامی ایک کیڈٹ آفیسر تھے۔ تقسیم ہند کے فوراً بعد وہ ہوائی جہاز سے دہرہ دون اکیڈمی یا کہیں اور چلے گئے تو مسلمان لڑکوں کی قیادت عملاً علی عابد اور سید اکبر نامی دو سینئر لڑکوں کے ہاتھ میں تھی۔ ہم ۲ دسمبر تک وہاں رہے یہ مشکل زمانہ تھا۔ ہندو لڑکے ہم پر خار کھائے بیٹھے تھے۔ مسجد کے مولوی صاحب اجمیر ہی کے تھے اور انہوں نے وہیں رہنا پسند کیا تھا۔ اسٹاف میں سے لے دے کے ایک ڈرل انسٹرکٹر دگل بادشاہ کے والد) ہمارے سر پر ہاتھ رکھنے والے رہ گئے تھے تین چار ماہ کے اس عرصہ میں علی عابد نے بڑی جرأت اور فراست سے مسلمان لڑکوں کو سنبھالا ان کے حوصلوں کو بلند رکھا اور ہر طرح سے ان کی دیکھ بھال کی۔ اس زمانے میں مجھے اندازہ ہوا کہ علی عابد بڑے نمازی ہی نہیں ہیں۔ بڑے عملی انسان ہیں۔ پکے مسلمان اور پکے پاکستانی۔ جتنے دیکھنے میں شاندار تھے۔ اتنے شاندار کردار کے اعتبار سے بھی تھے۔

## لیفٹیننٹ کرنل رشید احمد اے ایس سی کے تاثرات اور یادیں

جنگ ستمبر و دسمبر کے شہیدوں کا یہ تذکرہ لکھتے ہوئے ایک سوال مسلسل ہمارے ذہن میں رہا ہے۔ کہ وہ جنہوں نے پاکستان کے لئے جانیں دیں وہ اپنے بچپن میں، اپنے زمانہ طالب علمی میں پاکستان کے بارے میں کس طرح سوچتے تھے۔ اور ان کے جذباتی رویے کیا تھے۔ اس سلسلہ میں ہم میجر علی عابد شہید کے کسی ایسے ساتھی کی تلاش میں تھے جو ان کی زندگی کے اس پہلو پر کچھ روشنی ڈال سکے۔

اس کتاب کے دوسرے ایڈیشن کی تیاری کے وقت خوش قسمتی سے ہماری ملاقات ۱۶۸۸ لیفٹیننٹ کرنل رشید احمد اے ایس سی سے ہوگئی۔ جو کے۔جی۔آر کالج اجمیر میں ۴۷-۱۹۴۶ء میں علی عابد کے ہم عصر تھے ہماری درخواست پر کرنل رشید نے یہ واقعات و تاثرات لکھ کر بھیجے۔

آدمی زندگی میں بے شمار آدمیوں سے ملتا ہے۔ اسکول اور کالج کے ساتھی بھی ہزاروں نہیں تو سینکڑوں ضرور ہوتے ہیں لیکن ان میں سے کوئی کوئی ایسا ہوتا ہے جو صحیح معنوں میں متاثر کرے۔ جس کی یاد برسہا برس کے بعد دل میں تازہ رہے۔ اور جو خود ایک آئیڈیل بن جائے علی عابد حسین شہید ایک ایسے ہی گوہر یگانہ تھے۔

کے جی اے ار اجمیر میں، میں ۱۹۴۶ء میں داخل ہوا تھا۔ اس وقت میں نے انہیں پہلی دفعہ دیکھا تھا وہ مجھ سے سینئر تھے۔ ہاؤس بھی دوسرا تھا۔ وہ چیٹ وڈ ہاؤس میں تھے اور میرا ہاؤس جیکب تھا لیکن چونکہ شخصیت کے لحاظ سے وہ وہاں کے ممتاز ترین کیڈٹس میں سے تھے۔ اس لئے ان پر نظر پڑتی رہتی تھی سب مسلمان لڑکے جمعہ کے جمعہ حضرت معین الدین چشتی کی درگاہ پر جمعہ کے نماز پڑھنے جایا کرتے تھے۔ اس موقعہ پر بھی انہیں قریب سے دیکھنے کا موقعہ ملتا اور یوں بھی جب کبھی سب مسلمان لڑکے کسی تہوار یا چھٹی کے دن یکجا ہوتے تو علی عابد سب سے ممتاز نظر آتے ان کی سوچ کا انداز بھی دوسروں سے مختلف تھا۔ وہ اس زمانے میں ان مسئلوں کے بارے میں سوچتے تھے۔ جن کا عام لڑکوں کو شعور بھی نہیں تھا۔

اس امر کی وضاحت میں اگست ۱۹۴۷ء کے ایک واقعہ سے کروں گا۔ پاکستان بن چکا تھا یا ابھی چند دن کی دیر تھی۔ یہ مجھے اچھی طرح یاد نہیں لیکن یہ خوب یاد ہے کہ علی عابد ریڈنگ روم میں کھڑے اخبار پڑھ رہے تھے۔ غالباً سول اینڈ ملٹری گزٹ تھا۔ مجھے دیکھتے ہی کہا۔ رشید، بڑا غضب ہو گیا بڑا ظلم ہو رہا ہے۔ بڑا برا ہوا۔ یہ سن کر مجھے بڑی حیرانی ہوئی چونکہ ہم مسلمان لڑکے پاکستان بننے کی خبروں سے بہت خوش تھے۔ اور ہم لوگوں میں خاصا جوش پھیلا ہوا تھا۔ اب جو انہوں نے بڑے فکرمند اور غم و غصے کے لہجے میں یہ فقرے کہے تو مجھے بڑا تعجب ہوا۔ میں نے کہا پاکستان بن رہا ہے اور آپ کہہ رہے ہیں بڑا ظلم ہوا۔ انہوں نے کہا یہ نقشہ دیکھو۔ اس میں پنجاب کی تقسیم دکھائی گئی ہے یہ مسلم اکثریت کا علاقہ ضلع گورداسپور انڈیا میں شامل دکھایا گیا ہے۔ یہ بڑی زیادتی ہوئی ہے ریڈکلف نے بے ایمانی کی ہے۔

اس زمانے میں، میں ساتویں درجے میں تھا خود انگریزی اخبار نہیں پڑھ سکتا تھا لیکن یہ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ سول اینڈ ملٹری گزٹ ان کے سامنے کھلا پڑا تھا اور وہ نقشہ پر انگلی رکھے بار بار کہہ رہے تھے۔ یہ بڑا ظلم ہوا ہے۔

دوسرا واقعہ ۱۹۴۷ء کے اواخر کا ہے۔ اجمیر سے ہمارے نکالنے کے انتظامات ہو رہے تھے۔ شہر میں کشیدگی تھی۔ ہر روز خبریں آتی تھیں کہ آج ہندو مسلمانوں پر حملہ کریں گے۔ ایک روز شام کو مسجد میں مسلمان لڑکے نماز کے لئے جمع ہوئے تو سیڈ بوائے سعید رونے لگا کہ ہماری خیر نہیں ہندو ہمیں مار ڈالیں گے وہ بہت گھبرایا ہوا تھا۔ اس موقعہ پر علی عابد پرسکون رہے۔ انہوں نے کہا ڈرنے سے خطرہ کم نہیں ہوگا۔ بے عزتی علیحدہ ہوگی۔ مل جل کر رہیں، حوصلہ رکھیں۔ اور چوکنے رہیں،" وہ تو خدا بھلا کرے کمانڈانٹ میجر آر سومدت کا کہ ان کی ذاتی توجہ دلچسپی اور شفقت سے ہم ہر طرح محفوظ رہے۔ لیکن اس میں بھی شک نہیں کہ علی عابد کے رویے اور حوصلے نے ہماری ہمت بڑھائے رکھی۔

اجمیر سے ملٹری کالج جہلم آنے کے بعد اور پھر ستمبر ۱۹۶۵ء میں ان کی شہادت تک کسی نہ کسی طرح ان سے میرا تعلق قائم رہا۔ ۱۹۶۰ء میں بنوں میں ۱۴ پیرا بریگیڈ میں ایک ساتھ نوکری بھی کی۔ بڑے اچھے تعلقات رہے۔ ۱۹۶۴ء کے اواخر میں کھاریاں میں ملاقات رہی آخری بار میں نے انہیں اگست ۱۹۶۵ء میں دیکھا۔ پھر سنی تو ان کی شہادت کی خبر سنی۔

میں بہت مشکل آدمی پسند ہوں۔ جب تک کوئی واقعی کھرا نہ ہو میں اس کو نہیں مانتا۔ لیکن علی عابد کو ایک عظیم انسان سمجھتا ہوں۔ اور ان سے اتنا متاثر ہوں کہ اب بھی جب دعا کے لئے ہاتھ اٹھتے ہیں تو علی عابد کے لئے دعا ضرور کرتا ہوں کہ یا اللہ عابد کے درجات جنت الفردوس اور بلند کرنا۔ وہ اس کردار اور اس صلاحیت کے افسر تھے کہ اگر زندہ رہتے تو انتہائی بلندیوں تک پہنچتے لیکن خدا کی اپنی مصلحتیں ہوتی ہیں۔

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ــــــــــ ۲۲ اپریل ۱۹۳۳ء

جائے پیدائش ــــــــــ کریالہ۔ سرائے عالمگیر

عہدہ ــــــــــ نائب صوبیدار

تاریخ شہادت ــــــــــ ۲۱ ستمبر ۱۹۶۵ء

مقام شہادت ــــــــــ کھیم کرن

مدفن ــــــــــ کریالہ (کھاریاں)

# نائب صوبیدار پائندہ خان شہید

"بیٹے اتنے رات گئے گھر نہ آیا کرو۔"

"کیوں بے جی۔ کیا ہوا؟"

"بیٹے رات کو چور چکار کا خطرہ رہتا ہے یہ راستہ ٹھیک نہیں۔"

"پچھلے دنوں چوروں نے ایک بندے کو لوٹ کر مار ڈالا۔"

"بے جی، آپ فکر نہ کریں ان بازوؤں میں آپ کی دی ہوئی قوت ہے۔ جسے ایک گھونسہ رسید کروں گا پھر وہ زمین سے اٹھے گا نہیں۔ ماں جی۔ تمہارے پائندہ خان نے دشمن سے ڈرنا سیکھا نہیں۔"

دسمبر ۱۹۵۵ء کی ایک سرد شام یہ گفتگو کریالہ گاؤں کے ایک گھر میں ہو رہی تھی کونے میں ایک طرف کو رکھی لالٹین کی زرد روشنی کچے پکے گھر کو پُراسرار بنا رہی تھی یہ بوڑھی خاتون جو اپنے نوجوان بیٹے کو سمجھا رہی تھیں پائندہ خان کی والدہ ماجدہ تھیں۔

نوجوان پائندہ کو اپنے زور بازو پر اعتماد بیجا نہ تھا وہ ۱۹۵۴ء میں باکسنگ میں آرمی کلر لے چکا تھا اور فوج کا بلکہ ملک کا مانا ہوا باکسر تھا۔ اسی زور بازو کا اظہار پائندہ نے دس برس بعد ۱۹۶۵ء میں کھیم کرن کے میدان کارزار میں کیا اور اب کے جو کلر اس نے لیا اس کی سرخی تا ابد رہیگی۔

وہ نائب صوبیدار پائندہ خان شہید جس نے اس ملک کو پائندہ و تابندہ رکھنے میں اپنی جان کی بازی لگادی اس کی زندگی اور کارنامہ کا ایک خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔

## آباؤ اجداد

سرائے عالمگیر سے مشرق کی طرف دو میل دور جی ٹی روڈ سے چند فرلانگ کے فاصلہ پر ایک پرانا گاؤں ہے کربالہ۔ یہی پائندہ خان کا آبائی گاؤں ہے اٹھارویں صدی کے شروع میں سکھوں کے دور حکومت میں پائندہ خان کے پڑدادا راجہ کریم خان کے والد کشمیر سے نقل مکانی کرکے یہاں آباد ہوئے۔ انہی نے اس گاؤں کو آباد کیا۔ راجہ کریم خان نے کربالے میں مسجد بنوائی اور کنواں کھدوایا ان کی یہ دونوں یادگاریں اب بھی موجود ہیں اور ان کے نام سے موسوم ہیں۔

پائندہ خان کے دادا راجہ فضل خان کاشتکار تھے ان کے چار بیٹوں کالے خان، سید علی فتح خان اور آصف علی نے عزت سے فوجی نوکری کی اور گاؤں میں سر اٹھا کے چلے۔

کالے خان پائندہ خان کے والد تھے وہ ۱۹۲۲ء میں راجپوتانہ رائفلز میں بھرتی ہوئے تھے ابھی لانس نائیک تھے اور سات سال نوکری تھی کہ ۱۹۲۹ء میں انہوں نے والدین کے کہنے پر نوکری چھوڑ دی۔ وجہ یہ تھی کہ ان کے دو بھائی تلے اوپر فوت ہو گئے تھے اور والدین اور زمین کی دیکھ بھال کرنے والا گھر پر کوئی اور نہیں تھا۔

کالے خان نے ۱۹۲۹ء سے ۱۹۴۵ء تک ملٹری کالج کے کوارٹر ماسٹر اسٹور میں بحیثیت سویلین ملازمت کی۔ اس وقت جمعدار (بعد کو میجر) منگا خان کوارٹر ماسٹر تھے۔ منگا خان ان کے کام اور ایمانداری کی بہت تعریف کیا کرتے تھے۔ کالے خان کو اللہ نے چھ بیٹے دیئے سب سے بڑے بیٹے کا نام محمد شریف ہے۔ دوسرے بیٹے دوسری جنگ عظیم میں کام آئے۔ تیسرے بیٹے دلاور خان زمینداری کرتے ہیں چوتھے نائب صوبیدار پائندہ خان شہید تھے۔ پانچویں بیٹے اورنگزیب خان ایم ای ایس کھاریاں میں ملازم ہیں اور سب سے چھوٹے اور چہیتے صاحبزادے نائب صوبیدار

ٹکا خان ہیں جو انجینیئرز میں خدمت انجام دے رہے ہیں۔

## پائندہ خان کی پیدائش

پائندہ خان اپنے آبائی گاؤں کربالہ میں ۲۰ اپریل ۱۹۳۳ء کو پیدا ہوئے جب بڑے ہوئے تو اپنے پڑدادا کریم خان کی بنوائی ہوئی مسجد میں قرآن شریف پڑھنے بیٹھے اس زمانے میں مولوی لطیف مسجد کے خطیب تھے پائندہ نے انہی سے قرآن شریف پڑھا۔ کربالے کے پرائمری سکول میں داخل کر دیئے گئے اسی سکول سے انہوں نے پرائمری کی پانچ جماعتیں پاس کیں۔

## ملٹری کالج میں پہلا داخلہ

چونکہ پائندہ خان کے والد کالے خان ملٹری کالج ہی میں خدمت انجام دے رہے تھے۔ انہوں نے بڑے شوق سے ۱۹۴۵ء میں پائندہ کو کالج میں داخل کرایا۔ لیکن یہاں زیادہ عرصے نہیں رہے۔ انہیں دوسرے چند مسلمان لڑکوں کے ساتھ تبادلے میں اجمیر بھیج دیا گیا۔ دو برس وہاں گزارے پاکستان بننے پر دوسرے مسلمان لڑکوں کے ساتھ وہ دسمبر ۱۹۴۷ء کے اواخر میں واپس جہلم پہنچے۔

## ملٹری کالج میں دوسرا داخلہ

اس طرح ملٹری کالج میں پائندہ خان دوسری بار ۲۰ دسمبر ۱۹۴۷ء کو داخل ہوئے۔ اور ۴۸۳ نمبر پایا۔ اجمیر سے ان کے ساتھ آنے والوں میں ۶۶۸ میجر گل بادشاہ ۶۶۳ لیفٹیننٹ کرنل محمد یونس ستارۂ جرأت ۶۶۰ میجر علی عابد حسین شہید اور ۶۲۳ لیفٹیننٹ کرنل اختر حسین وغیرہ تھے۔

## ملٹری کالج میں پائندہ خان کی کارکردگی

کالج میں ہمیں پائندہ خان کا ایک ہی تعلیمی نتیجہ مل سکا۔ اپریل ۱۹۴۹ء میں وہ جماعت ہفتم

کی ڈی سیکشن میں تھے ان کے نمبروں کی تفصیل یہ ہے۔ سائنس ۶۶۔ اُردو ۳۹۔ حساب ۵۱ تاریخ ۲۱۔ جغرافیہ ۵۰۔ شہریت ۵۰۔ دینیات ۵۶ کل نمبر سات سو میں سے ۳۴۹ تھے اور ۲۶ لڑکوں میں ان کی آٹھویں پوزیشن تھی جو کسی طرح بھی کم نہیں تھی۔

لیکن پائندہ خان کا اصل میدان پڑھنے کا کمرہ نہیں کھیل کا میدان اور خاص طور پر باکسنگ کا رنگ تھا اسی میدان میں انہوں نے شہرت حاصل کی تھی اور کالج کا نام بھی روشن کیا تھا۔

پائندہ شہید کے بڑے بھائی محمد شریف لکھتے ہیں۔

پائندہ کو خدا نے غیر معمولی جسمانی طاقت دی تھی مکے بازی میں اس کا جواب نہیں تھا اس کا مکا لوہے اور پتھر کا مکا تھا جس کے پڑتا وہ یاد کرتا۔ پائندہ نے بے شمار انعامات جیتے۔ اس وقت ہمارے یہاں اس کے جیتے ہوئے تیس بتیس کپ اور ٹرافیاں پڑی ہیں۔ لیکن باکسنگ میں پہلوانی میں ضرورت سے دلچسپی سے اس کو نقصان پہنچا۔ ۱۹۵۰ء کے شروع میں کالج میں جی ایچ کیو سے پندرہ سولہ سال کے لڑکوں کی افسری کے لئے موزونیت جانچنے کے لئے ایک ٹیم آئی۔ اس سے ذرا پہلے پنڈی میں باکسنگ کے مقابلے تھے انہوں نے اپنے افسر سے کہا مجھے ٹیسٹ کی تیاری کرنا ہے اس لئے میں نہیں جانا چاہتا۔ ان کے افسر نے جواب دیا۔ نہیں نہیں تم پنڈی ضرور جاؤ یہ مقابلہ بہت ضروری ہے تم جیت آؤ ٹیسٹ کا بندوبست میں کرلوں گا۔ پائندہ پنڈی سے تو مقابلہ جیت آیا لیکن افسوس کہ یہاں کے ٹیسٹ میں فیل ہو گیا اور اس طرح پائندہ کو کالج چھوڑنا پڑا اور کالج کے قانون کے مطابق وہ اپنے والد کی یونٹ ۱/۱ راجپوتانہ رائفلز میں جواب ۷ بلوچ بن چکی تھی بھرتی ہو گیا۔

## پائندہ خان ۷ بلوچ میں

بلوچ رجمنٹ میں بھرتی ہو کر پائندہ خان نے اپنی باکسنگ کی کارکردگی کو اور چمکایا۔ یہاں تک کہ ۱۹۵۴ء میں پائندہ خان کو آرمی کا باکسنگ کلر دیا گیا ۱۹۶۲ء میں وہ بحیثیت نائب صوبیدار کوئٹہ میں انسٹرکٹر بن گئے اس وقت تک وہ برابر آرمی کی طرف سے باکسنگ میں حصہ لیتے رہے۔

## واقعہ شہادت

پائندہ خان کی شہادت کی تفصیلات کے لئے ہم ان کے بھائی نائب صوبیدار ٹکا خان سے رجوع کیا تو انہوں نے کہا:۔

بھائی پائندہ خان ۷ بلوچ کی زیر کمان کھیم کرن کے علاقے میں لڑ رہے تھے۔ ۲۱ ستمبر کو ان کو اپنی پلاٹون کے ساتھ آگے بڑھ کے ایک گاؤں ٹھٹھی جمل سنگھ پر حملہ کرنے کا حکم ملا۔ اپنی پلاٹون کے ساتھ آگے بڑھنے لگے۔ اطلاع یہ تھی کہ یہ گاؤں دشمن خالی کر گیا ہے لیکن ایسا نہیں تھا۔ دشمن گاؤں میں موجود تھا اور پوزیشن لئے ہوئے تھا۔ جب ان کی پلاٹون دشمن کے فائر کی زد میں آئی تو دشمن نے فائر کھول دیا۔ جب فائر کھلا تو انہوں نے خود بچنے کے بجائے اپنی پلاٹون کو بچانے کی تگ و دو شروع کی۔ اسی کوشش میں سامنے سے سر پر برسٹ لگا اور وہیں گر کر فوراً شہید ہو گئے۔ یہی حال ان کے ساتھی پلاٹون کمانڈر نائب صوبیدار نذر محمد کا ہوا دونوں بڑی جرأت سے آگے بڑھتے ہوئے شہید ہوئے۔ دشمن نے دونوں کو اسی طرح ٹھٹھی جمل سنگھ سے باہر ایک گڑھا کھود کر دفن کر دیا اور ایک باڑ لگا دی۔ فائر بندی کے بعد جب قیدیوں اور لاشوں کا تبادلہ ہوا تو بھائی کے دوست اور ساتھی چکوال کے صوبیدار محمد خان جا کر ان کی لاش کریالے لائے۔ پائندہ خان شہید کو کریالے میں دفن کیا گیا۔ ان کی قبر کے ساتھ ہی ان کے والدین کی قبریں بھی ہیں۔

صوبیدار ٹکا خان نے مزید کہا کہ ان کی شہادت کے چند سال بعد میں ان کی پلاٹون کے ایک سپاہی سے ملا تو اس نے مجھے بتایا کہ جب پلاٹون کو حملہ کا حکم ملا تو تنظیم گاہ پر جمع ہونے سے پہلے پائندہ خان نے اپنے آدمیوں کو چائے وغیرہ پلائی اپنے ہاتھ سے مگ دیئے اور کہتے جاتے حوصلہ رکھو۔ مزے سے چائے پیو اور پھر اطمینان سے لڑو۔ موت اور زندگی خدا کے ہاتھ میں ہے اس سپاہی کا کہنا ہے کہ جب یکایک فائر آیا تو انہوں نے حکم دیا کہ بکھر جاؤ اور پوزیشن لے لو تھوڑی دیر کے بعد پھر آگے بڑھے اتنے میں ایک برسٹ آیا اور شہید ہو گئے اگر چاہتے تو اپنی جان بچانے کے لئے چھپ سکتے تھے

یہ ان کی شان تھی کہ سب برسٹ لگا تو سر میں لگا چونکہ سیدھے آگے بڑھ رہے تھے۔

اسی طرح بھائی کی جرأت اور حوصلے کی داد ان کی پلٹن کے ایک میجر صاحب نے بھی دی۔ ۱۹۷۳ء میں جب ان سے کھاریاں کیمپ میں ملا تو یہ لیفٹیننٹ کرنل تھے۔ جب معلوم ہوا کہ یہ ۶۵ء میں ۷ بلوچ میں میجر تھے میں نے پوچھا سر آپ نائب صوبیدار پائندہ خان کو جانتے ہوں گے کہنے لگے خوب جانتا ہوں آپ کون ہیں۔ میں نے کہا میں ان کا چھوٹا بھائی ہوں تو بہت خوش ہوئے اور دیر تک پائندہ خان کی یونٹ میں اور میدان جنگ میں کارکردگی کی تعریف کرتے رہے کہنے لگے۔ پائندہ خان بہت اچھے باکسر تھے۔ لیکن اس سے بھی اچھے مجاہد ثابت ہوئے۔ ملک کو ایسے جیالوں پر ہمیشہ فخر رہے گا۔

## شہید کی شخصیت و کردار

پائندہ خان شہید کے اخلاق و عادات پر روشنی ڈالنے کے لئے ہم نے شہید کے بڑے بھائی راجہ محمد شریف کو تکلیف دی۔ شہید کے والدین کے انتقال کے بعد وہی اس گھر کے بڑے ہیں اور بڑے بھائی کی حیثیت سے پائندہ شہید کو بھی اندر باہر سے خوب جانتے ہیں۔ راجہ شریف صاحب سے یہ گفتگو ہوئی۔

سوال:۔ راجہ صاحب پہلے تو آپ اپنے بارے میں کچھ بتائیے ؟

جواب:۔ جیسا کہ میں نے آپ کو لکھوا کر بھیجا تھا میرا نام محمد شریف ہے پائندہ میرا چھوٹا بھائی تھا میں ۱۹۱۷ء میں پیدا ہوا ۱۸ سال توپ خانے میں نوکری کی ۱۹۵۵ء میں لانس حوالدار کی حیثیت سے ریٹائر ہوا۔ اب اکیلا مسافر ہوں۔ بہت دکھی بندہ ہوں۔

سوال:۔ خیر باشد کیا ہوا ؟

جواب:۔ ایک بیٹا تھا اسے بڑے شوق سے پڑھایا جب بنک آفیسر ہوا ایک بڑے گھرانے میں شادی ہوئی اور تین سال بعد عین عالم جوانی میں ایک حادثہ کا شکار ہو گیا اب اکیلا رہ گیا ہوں۔

آپ نے یاد کیا تو بھائی کی یاد لئے آ گیا۔

سوال :۔ اللہ مالک ہے راجہ صاحب یہ سب جان و مال اس ملک کی امانت ہے آپ کچھ پائندہ خان شہید کے کردار کے بارے میں بھی بتایئے؟

جواب :۔ پوچھیئے۔ آپ سوال کرتے جائیں۔

سوال :۔ مثلاً یہ فرمایئے پائندہ کا رویہ اپنے والدین کے ساتھ کیسا تھا؟

جواب :۔ والدین کا بہت خدمت گزار بندہ تھا۔ شہادت تک والدین کے ساتھ رہا گھر علیحدہ نہیں کیا کہتا تھا جب تک ان کا سایہ میرے سر پر ہے مجھے کسی اور سائے کی ضرورت نہیں۔

سوال :۔ آپ کے ساتھ کیسے تھے؟

جواب :۔ ۱۹۵۷ء میں میرا گھر بارشوں سے گر گیا تھا۔ پائندہ کو خبر ہوئی تو میرے بغیر مانگے مجھے دو سو روپے منی آرڈر بھجوا دیئے اسی طرح جب میں اپنی بیٹی کی شادی کرنے لگا تو میری بیٹی کا جہیز زیادہ تر پائندہ خان ہی نے بنایا اور خوشی سے بنایا۔ اس کا دل بہت بڑا تھا۔ بھائی تو بھائی رشتہ داروں کے بھی کام آتا تھا۔

سوال :۔ اس کی کوئی مثال آپ کے ذہن میں ہے؟

جواب :۔ مثلاً ۱۹۶۲ء میں ہمارے چچا زاد بھائی کے مکان کا ایک حصہ گر گیا۔ پائندہ خان نے اسے بھی دو سو روپے بھیجے اور کبھی واپس نہیں مانگے۔ دو سو اس زمانے میں خاصی رقم تھی۔

سوال :۔ پائندہ خان کی کسی دلیری جرأت کا کوئی واقعہ آپ کو یاد ہے؟

جواب :۔ سب سے بڑی بات تو اس کی باکسنگ ہے اچھا باکسر وہی ہوتا ہے جس میں جرأت ہو، وہ تو آرمی کا کلر ہولڈر تھا۔

شہید کو خدا نے بڑی طاقت دی تھی۔ لیکن اس طاقت سے اس نے غلط کام نہیں لیا۔ اس کے ساتھیوں نے مجھے بتایا کہ اگر وہ چاہتا تو دشمن کے فائر سے اپنی جان بچا سکتا تھا لیکن اس نے پہلے دوسروں کی جان بچانا ضروری سمجھا۔ بحیثیت پلاٹون کمانڈر کے اسے کرنا بھی یہی چاہیئے

تھا۔ ایک واقعہ مجھے اور یاد آرہا ہے۔

سوال:۔ وہ کیا؟

جواب:۔ یہ غالباً ۱۹۵۵ء کی بات ہے کہ وہ رات کو گھر آیا ان دنوں رات کو ڈاکو واردات کرتے رہتے تھے۔ والدہ نے کہا بیٹے رات کو گھر نہ آیا کرو خطرہ ہوتا ہے پائندہ ان دنوں بھرپور جوان تھا۔ بائسنگ میں آرمی کا کلر ہولڈر۔ ہنس کر پنجابی میں کہنے لگا جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ماں تو نے جو دودھ مجھے پلایا ہے اور جو مکھن کھلایا ہے اس کا تماشا تم کسی دن دیکھنا جس کے مکا مارو گا وہ پھر زمین سے اٹھے گا نہیں۔

شہید کا اپنے اوپر اعتماد غلط نہیں تھا اس کی دلیرانہ شہادت اس کا زندہ ثبوت ہے۔

## چھوٹے بھائی کی یادیں

سوال:۔ صوبیدار صاحب۔ پہلے تو اپنے بارے میں کچھ بتائیے؟

جواب:۔ میرا نام ٹکا خان ہے۔ انجینئرز میں نائب صوبیدار ہوں۔

سوال:۔ پائندہ خان آپ کے بڑے بھائی تھے؟

جواب:۔ میں اپنے چھ بھائیوں میں سب سے چھوٹا ہوں مجھ سے بڑے اورنگ خان ہیں ان سے بڑے بھائی پائندہ خان شہید تھے۔

سوال:۔ پائندہ خان شہید اور آپ کی عمر میں کتنا فرق ہے؟

جواب:۔ بھائی پائندہ کا سال پیدائش ۱۹۳۲ء ہے میں ۱۹۳۷ء میں پیدا ہوا تھا۔ اس طرح چار پانچ سال کا فرق بنتا ہے۔

سوال:۔ یہ فرق تو زیادہ نہیں تو پھر آپ دونوں نے کچھ وقت ساتھ گزارا ہوگا۔

جواب:۔ کچھ وقت کیا میں نے ان کے ساتھ بہت وقت گزارا۔ وہ ۱۹۴۵ء میں اجمیر کے جی۔ آر میں گئے تھے۔ ان کے جانے تک تو ہم دونوں ایک گھر میں رہتے تھے۔

واپس آ گئے سے دسمبر ۱۹۴۰ء میں ملٹری کالج میں واپس آئے۔ ہمارا گاؤں کریالہ چونکہ ملٹری کالج سے چند میل کے فاصلے پر ہے اس لئے ان کے کالج میں آنے کے وقت سے ۱۹۵۰ء تک تقریباً ہر روز ملنا ہوتا تھا۔ اس کے بعد ۱۹۶۵ء میں ان کی شہادت تک ہم دونوں کا گھر ایک ہی تھا۔ دوسرے بھائی اپنے اپنے گھروں میں الگ رہتے تھے لیکن ہم دونوں ایک رہے۔

سوال:۔ بہت خوب، تو پھر آپ اپنے شہید بھائی کے بارے میں ہمیں بہت کچھ بتا سکیں گے۔

جواب:۔ فرمائیے۔

سوال:۔ آپ کے ذہن میں شہید بھائی کی سب سے پہلی اور سب سے دلچسپ یاد کون سی ہے؟

جواب:۔ سب سے پرانی اور سب سے زیادہ دلچسپ یاد سو تک گنتی گننے اور مٹھائی کھانے کی ہے۔

سوال:۔ ذرا وضاحت کیجئے؟

جواب:۔ تفصیل اس بات کی یہ ہے کہ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ ہمارے والد کالے خان فوج سے ریٹائر ہونے کے بعد ملٹری کالج میں کوارٹر ماسٹر اسٹور میں سویلین سٹور مین کے طور پر ملازم ہو گئے تھے۔ اس زمانے میں منگا خان صاحب کوارٹر ماسٹر تھے۔ والد بڑے محنتی اور فرض شناس تھے۔ صبح سویرے کالج جاتے اور عموماً مغرب کی نماز کے وقت یا اس کے بعد گھر واپس آتے تھے۔ لیکن کبھی خالی ہاتھ نہیں آتے تھے، مٹھائی، پھل، کوئی نہ کوئی کھانے کی چیز ضرور لاتے تھے۔ ان کے کہنے کے مطابق ہم تینوں بھائی یعنی میں اور اورنگ زیب اور پائندہ خان مغرب کی نماز کے بعد کھانا کھا کر باری باری ایک سے سو تک گنتی گنتے یا پہاڑے دہراتے۔ میں دوسری میں تھا۔ اورنگ زیب تیسری میں اور بھائی پائندہ کریالہ کے پرائمری سکول کی چوتھی میں تھے۔ جس بھائی کی گنتی کے دوران ابا جی گھر میں قدم رکھتے تھے۔ اس کو باقی دو بھائیوں سے زیادہ حصہ ملتا تھا۔ میں سب سے چھوٹا تھا۔ مجھے گنتی دہرانے میں کچھ دیر زیادہ لگتی تھی۔ شاید اس وجہ سے ابا جی اکثر میری باری کے دوران گھر میں قدم رکھتے تھے۔ اس وقت تو میں خوش ہوتا تھا کہ میری جیت بار بار ہوتی ہے لیکن اب سوچتا ہوں تو خیال آتا ہے کہ بھائی پائندہ خان جان لوجھ

کر اپنی گنتی تیزی سے ختم کر دیتے تھے تاکہ مجھے یا اورنگ زیب کو زیادہ حصہ ملے۔ دیکھا جائے تو یہ کوئی معمولی بات نہیں۔ اپنے بھائیوں بلکہ تمام برادری کے ساتھ کوشش کر کے بھلائی کرنا تمام زندگی بھائی پائندہ کا طریقہ رہا۔ اس زمانے میں ایک دلچسپ واقعہ بھی پیش آیا جو مجھے اب بھی یاد ہے۔

سوال:۔ وہ کیا؟

جواب:۔ جیتنے کی خواہش ان کے اندر بچپن سے تھی، کشتی، کبڈی، کسی قسم کا مقابلہ ہو ان کی انتہائی کوشش ہوتی کہ وہ جیتیں۔ اور کامیاب ہوں۔ چونکہ وہ بچپن میں بھی اپنی عمر کے حساب سے تنو مند اور مضبوط تھے اس لئے عام طور پر ان کے عمر والے لڑکے ان سے ڈر کر رہتے تھے نہ معلوم کیا بات ہوئی کہ ان کے ایک ساتھی نے انہیں چیلنج کیا۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب وہ پانچویں درجے میں تھے۔ ان کو تاب کہاں، فوراً اس سے گتھم گتھا ہو گئے اور اس کی اچھی خاصی پٹائی کی۔ یہاں تک کہ اس لڑکے کی ناک اور منہ سے خون بہنے لگا وہ اپنے گھر گیا تو اپنی ماں کو ساری بات بتائی۔ اس کی ماں شکایت کرنے ہمارے گھر آئیں ہماری والدہ ہمیں کبھی نہیں مارتی تھیں اور اگر مارتی تھیں تو جھگڑے فساد اور چوری پر، وہ بھی سخت۔ چنانچہ جب ہماری والدہ کو معلوم ہوا تو وہ بہت ناراض ہوئیں شام کو پائندہ گھر پہنچے تو معلوم ہوا کہ معاملہ گڑبڑ ہے۔ اس وقت والدہ اندر کوٹھے میں تھیں۔ ہمارے صحن میں ایک طرف ہمارے بڑے بھائی دلاور کے کبوتروں کی کھمیل تھی۔ تین چار فٹ کا گڑھا تو ہو گا۔ پائندہ خان چپکے سے اس میں چھپ کر بیٹھ گئے۔ رات پڑی تو ہم نے انہیں ڈھونڈنا شروع کیا۔ نہ ملنا تھا نہ ملے بڑی پریشانی ہوئی سب لوگ پریشان تھے کہ کیا کیا جائے۔ کہاں ڈھونڈا جائے۔ دروازے کے باہر سب لوگ جمع تھے۔ اور باتیں ہو رہی تھیں کہ اتنے میں ہمارے چچازاد بھائی عطاء اللہ نے کہا ذرا کھمیل میں تو دیکھیں بھائی پائندہ نے یہ بات سن لی اور چپکے سے نکل کر چارے کے گٹھوں میں چھپ گئے والدہ کو بڑی پریشانی تھی۔ وہ دروازے پر بیٹھے تھے کہ رات کو گیارہ بجے کے وقت دروازہ پر ہلکی دستک

ہوئی والد نے پوچھا کون ہے وہ آہستہ سے بولے میں پائندہ پوچھا کہاں چلا گیا تھا۔ انہوں نے جواب دیا کہیں نہیں تھا پھر کہا ماں جی سے معافی دلوائیں وہ بہت ماریں گی۔ آئندہ کبھی نہیں لڑوں گا۔ والد دل میں تو خوش ہوئے کہ لڑکا مل گیا لیکن بظاہر تھوڑی سی خفگی کا اظہار کیا۔ صبح کو انہوں نے والدہ سے معافی دلوادی بعد کو ہمیں پوری کہانی معلوم ہوئی تو ہم انہیں اکثر چھیڑا کرتے تھے کہ کبوتروں کی گھمیل میں مزہ تو بہت آیا ہوگا اس واقعہ سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ ہماری والدہ کی تربیت کیسی تھی۔ وہ ان پڑھ تھیں لیکن ہماری تربیت انہوں نے بہت اچھی کی۔ اس عمر میں آکر مجھے ان کی باتوں کی سمجھ آئی ہے۔

سوال:۔ ان کے ملٹری کالج کے زمانے کا کوئی واقعہ یاد ہے۔ آپ کو؟

جواب:۔ دسمبر ۱۹۴۷ء اجمیر سے ملٹری کالج واپس آئے تھے۔

سوال:۔ کس ہاؤس میں تھے؟

جواب:۔ اس ہاؤس میں جو مین گیٹ کے ساتھ ہے۔ پہلے اس کا نام کچھ اور تھا اب وہاں شیر شاہ لکھا ہے۔

سوال:۔ اس زمانے کا کوئی واقعہ؟

جواب:۔ کوئی واقعہ تو نہیں لیکن ایک دلچسپ بات ضرور ہے۔

سوال:۔ وہ کیا؟

جواب:۔ وہ یہ کہ میں اس زمانے میں سرائے عالمگیر کے ڈی۔ بی مڈل اسکول میں پانچویں جماعت میں پڑھتا تھا۔ روز صبح سویرے میں کریالہ سے آتا اور کالج کے سامنے سے گزرتا اس وقت بھائی پائندہ دیوار سے لگے کھڑے ہوتے میں وہ پڑیا جو والدہ نے دی ہوتی ان کے حوالے کرتا اور وہ اسے جلدی سے سر پہ رکھ ٹوپی میں چھپا لیتے۔

سوال:۔ ٹوپی کے اندر؟

جواب:۔ جی ہاں۔ چونکہ غالباً اس طرح باہر سے کھانے پینے کی کوئی چیز منگوانے کی اجازت نہیں تھی۔ اس لئے وہ یہ ترکیب کرتے تھے۔

سوال :۔ ہر روز؟

جواب :۔ میں تو ہر روز ہی کچھ نہ کچھ لاتا تھا خواہ گڑ کی ڈلی ہی کیوں نہ ہو لیکن کبھی کبھی وہ موجود نہیں بھی ہوتے تھے۔

سوال :۔ تو؟

جواب :۔ اس صورت میں، میں یہ کرتا کہ دیوار کے قریب ٹاہلی کا ایک بڑا درخت تھا اس کی جڑ کے قریب ایک بڑا سا سوراخ تھا میں وہ پڑیا وہاں رکھ دیتا۔ وہاں ایک آنہ پہلے سے پڑا ہوتا وہ میں اٹھا کر جیب میں رکھ لیتا۔ یہ میرا جیب خرچ تھا۔

سوال :۔ جیب خرچ؟

جواب :۔ یہ ایک آنہ بھائی پائندہ رکھتے تھے یہ سلسلہ بہت دنوں تک چلا۔

سوال :۔ میں صرف معلومات کے لئے پوچھ رہا ہوں کہ وہ ٹوپی کیسی ہوتی تھی؟

جواب :۔ آرمی ٹائپ بیری۔ گہرے نیلے رنگ کی۔

سوال :۔ براہِ کرم بات کو جاری رکھیئے۔ پھر کیا ہوا؟

جواب :۔ ۱۹۵۰ء میں انہوں نے کالج چھوڑا اور بلوچ رجمنٹ میں بھرتی ہو گئے پھر میرا ان کا ساتھ رسالپور میں ہوا۔

سوال :۔ اس کی تفصیل کیا ہے؟

جواب :۔ ۱۹۵۷ء میں، میں رسالپور میں انجینئرز میں بھرتی ہوا۔ اس زمانے میں بھائی پائندہ نائیک تھے اور ملٹری کالج آف انجینئرنگ رسالپور میں بارودی سرنگوں کے بارے میں تین ماہ کا کورس کر رہے تھے میں اس زمانے میں سگریٹ پینے لگا تھا۔ بھائی نے خود کبھی سگریٹ کو ہاتھ نہیں لگایا تھا۔ انہوں نے مجھ سے بار بار تاکید سے کہا۔ ٹکا سگریٹ چھوڑ دو یہ عادت بُری ہے وہ جس پیار سے سمجھاتے تھے اس سے مجھے غیرت آئی اور میں نے سگریٹ چھوڑ دیا۔ کم از کم چھ مہینے کے لئے۔

سوال :۔ صرف چھ مہینے تک ؟

جواب :۔ ہاں پہلے تو سن لیجئے میں نے واقعی چھ مہینے سگریٹ پینا چھوڑ دیا تھا۔ بھائی بہت خوش ہوئے وہ روزانہ کنٹین پر مجھے آدھ سیر دودھ پلایا کرتے تھے۔ لیکن وہ جو کہتے ہیں کہ عادت کو چھوڑنا مشکل ہوتا ہے۔ سگریٹ کی عادت کو چھوڑنا سب سے زیادہ مشکل ہوتا ہے چنانچہ چھ مہینے کے بعد میں ان سے چھپا کر پھر سگریٹ پینے لگا۔

سوال :۔ معاف کیجئے مجھے معلوم نہ تھا کہ آپ سگریٹ پیتے ہیں۔ آپ اتنی دیر سے بیٹھے ہیں اور میں نے آپ کو سگریٹ پیش نہیں کیا۔ ابھی منگواتا ہوں۔

جواب :۔ اس کی قطعی ضرورت نہیں۔

سوال :۔ کیوں ؟

جواب :۔ اس لئے کہ اب میں ہمیشہ کے لئے چھوڑ چکا ہوں۔ بھائی کی شہادت کے بعد مجھے ایک دن یکایک خیال آیا کہ بھائی تو یہی سمجھتے ہوئے شہید ہوگئے کہ میں اس بری عادت سے چھٹکارا پا چکا ہوں۔ اب اگر میں سگریٹ پیتا رہوں تو یقیناً ان کی روح کو تکلیف ہوگی۔ یہ خیال آتے ہی میں نے سگریٹ کی ڈبیہ جیب سے نکال کر پھینک دی وہ دن اور آج کا دن اللہ کا شکر ہے کہ سگریٹ کو ہاتھ نہیں لگایا۔

سوال :۔ کبھی خواہش بھی نہیں ہوتی ؟

جواب :۔ خواہش ہو کیسے بس ایک بار ارادہ جو کر لیا۔ پھر بھائی کی یاد بیچ میں ہے میں ان کی روح سے شرمندہ نہیں ہونا چاہتا۔

سوال :۔ رسالپور کی کوئی اور بات ؟

جواب :۔ وہاں بہترین ریکروٹ کو ایک گھڑی انعام میں ملتی تھی۔ بھائی مجھ سے اکثر کہتے ٹکا ! اگر تم گھڑی لے لو تو میں بھی تمہیں منہ مانگا انعام دوں گا۔" افسوس میں ان کی توقعات پر پورا نہ اتر سکا۔ ریکروٹی کے بعد جب بھی ملتے یہی کہتے فرسٹ انگلش، فرسٹ میپ ریڈنگ

وغیرہ جلدی جلدی کر لو تاکہ آگے بڑھنے میں آسانی ہو۔

سوال:۔ شہید کی باکسنگ کی بڑی شہرت سنی ہے اس سلسلے میں کوئی واقعہ؟

جواب:۔ بھائی ۱۹۵۴ء میں آرمی باکسنگ کلر لے کر پاکستان ٹیم کے ساتھ باہر جانے کے لیے منتخب ہو گئے تھے۔ باہر جانے کے لئے کپڑے تک سل گئے تھے۔ پھر کسی وجہ سے گئے نہیں۔ کراچی میں ۱۹۵۴ء میں ایک آل پاکستان باکسنگ مقابلہ ہوا تھا۔ اس میں انہوں نے سندھ کے مشہور باکسر محمد علی مکرانی کو ہرایا تھا۔ کراچی میں اس وقت ہمارے ایک پھوپھی زاد بھائی محمد خان ہوتے تھے۔ انہوں نے یہ مقابلہ دیکھا تھا۔ پچاس روپے کا ٹکٹ تھا محمد خان نے ہمیں بتایا کہ بہت سے مکرانی ان کو دیکھنے آئے تھے کہ پائندہ خان کون ہے جو محمد علی مکرانی سے جیتا ہے ایک بوڑھا مکرانی آگے آیا اس نے انہیں میز پر کھڑا کر کے سب کو دکھایا "دیکھو یہ ہے پائندہ خان"

سوال:۔ اب یہ بتائیے کہ کبھی ملٹری کالج کے بارے میں کچھ کہا؟

جواب:۔ خاص طور پر تو نہیں کہا لیکن اپنے بیٹے کے بارے میں بار بار کہتے تھے کہ میں اسے ملٹری کالج میں پڑھاؤں گا اس سے تو یہی ظاہر ہوتا ہے کہ ملٹری کالج کو پسند کرتے تھے۔ ملٹری کالج کے بعض دوستوں کا جو افسر بن چکے تھے۔ اکثر تذکرہ کرتے تھے۔

سوال:۔ شہید کے اخلاق و کردار کی کوئی اور خصوصیت؟

جواب:۔ انہیں خاندان کو آگے بڑھانے کا بڑا خیال تھا۔ مجھے شروع میں پڑھنے کا شوق نہیں تھا۔ اکثر کہتے تھے۔ نہیں پڑھو گے تو پچھتاؤ گے۔ بھائی تو بھائی برادری کے لوگوں کو بھی اوپر اٹھانے کی کوشش کیا کرتے تھے۔

## بیگم زیب النساء پائندہ خان سے انٹرویو

انسان کو گھر والوں سے بہتر اور زیادہ کون جانتا ہے خصوصاً گھر والی سے زیادہ اس لئے ہم نے نائب صوبیدار پائندہ خان شہید کی بیگم زیب النساء پائندہ خان کو زحمت دی کہ ہمیں اپنے

شہید شوہر کی شخصیت و کردار کے بارے میں کچھ بتائیں۔ ان سے یہ باتیں ہوئیں۔

سوال:۔ پہلے تو یہ فرمائیے کہ آپ کی شادی کب ہوئی تھی؟

جواب:۔ آپ حساب لگا لیجئے گا جب ۱۹۶۵ء کی جنگ میں وہ شہید ہوئے تو میرا بیٹا جمشید اڑھائی سال کا تھا اور جمشید شادی کے آٹھ سال بعد ہوا تھا۔

سوال:۔ شہید سے آپ کی پہلے سے بھی کچھ رشتہ داری ہوگی؟

جواب:۔ جی ہاں ایک طرح سے چچازاد بھائی سمجھئے۔

سوال:۔ ایک طرح سے کیوں؟

جواب:۔ اصل میں تو وہ میرے والد کے چچازاد تھے میرے والد بھی اس کالج سے وابستہ رہے ہیں۔ اور شہید کے والد راجہ کالے خان نے بھی یہاں ملازمت کی ہے۔

سوال:۔ ذرا اس کی تفصیل بتائیے؟

جواب:۔ میرے والد راجہ علی اکبر اب تو بوریوالہ وہاڑی ضلع ملتان میں رہتے ہیں میں نے سنا ہے کہ کبھی کالج میں بینڈ ہوتا تھا جب وہ فوج سے حوالداری سے ریٹائر ہوئے تو یہاں کالج میں کچھ عرصہ بینڈ ماسٹر کی خدمت انجام دی۔ شہید کے والد کالے خان بھی یہاں ملازم تھے۔

سوال:۔ صوبیدار شہید نے کبھی آپ سے کالج کی باتیں بھی کیں؟

جواب:۔ انہیں زیادہ نہ پڑھ سکنے کا بڑا ملال تھا اکثر کہا کرتے تھے کہ میں تو نہ پڑھ سکا بچوں کو ضرور پڑھاؤں گا۔ اکثر اپنے کالج کے ساتھیوں کا ذکر کرتے تھے۔ فلاں افسر ہے۔ فلاں یہ ہے۔ چونکہ خود باکسر رہے تھے کبھی کبھی اپنی باکسنگ کی باتیں بھی کرتے تھے۔ باکسنگ میں ایک آدھ انعام بھی لیا تھا وہ بڑے فخر سے دکھایا کرتے تھے۔ کالج کے دوستوں کو بہت یاد کرتے تھے۔

سوال:۔ مثلاً؟

جواب:۔ ایک تو ہمارے گاؤں کربالے ہی کے راجہ محمد افضل ہیں۔ آجکل قطر میں ہیں۔ ان سے ان کی بڑی دوستی تھی۔

سوال :۔ کالج کے بارے میں ان کی کوئی اور بات ؟

جواب :۔ میں نے کہا نا کہ اکثر کالج کی باتیں کرتے رہتے تھے جب سات آٹھ سال بعد جمشید ہوا اور ذرا بڑا ہوا تو ایک نہیں کئی بار کہا میں جمشید کو اپنے کالج میں پڑھاؤں گا۔ بڑا اچھا کالج ہے میری قسمت ہی میں زیادہ پڑھنا نہیں تھا اب جو کچھ ہوں کالج ہی کی بدولت ہوں۔

سوال :۔ اچھا آپ فرمائیے کہ آپ نے بحیثیت شوہر کے ان کو کیسا پایا ؟

جواب :۔ کیا مطلب ؟

سوال :۔ مطلب یہ ہے کہ آپ نے بحیثیت انسان کے اور بحیثیت شوہر کے شہید پائندہ خان میں کیا کیا خوبیاں دیکھیں ؟

جواب :۔ بڑے اچھے تھے میرے لئے تو بہت ہی اچھے تھے۔

سوال :۔ براہ کرم وہ چند باتیں، واقعات اور معلات بتایئے جس سے پڑھنے والوں کو اندازہ ہو سکے کہ وہ جو میدان جنگ میں جرأت سے شہید ہوا وہ گھر میں کن خوبیوں کا حامل تھا۔ آدمی تو ایک ہی ہوتا ہے جو آدمی گھر میں گھٹیا ہو وہ میدان جنگ میں بڑھیا نہیں ہو سکتا۔ جو آدمی اپنے گھر میں اپنی بیوی بچوں کے ساتھ انصاف کرتا ہے اور احسان و ایثار کا رویہ رکھتا رکھتا ہے وہی اپنے ملک کے ساتھ اپنے فرض کے ساتھ انصاف کر سکتا ہے اسی لئے ہم آپ سے آپ کی گھریلو زندگی اور معاملات کی تفصیل پوچھ رہے ہیں۔

جواب :۔ اگر یہ بات ہے تو میں وہ باتیں آپ کو بتاؤں گی جو میں آج تک زبان پر نہیں لائی تاکہ اپنے شوہر کی خوبیوں کو ظاہر کر سکوں۔

سوال :۔ ہاں بے تکلفی سے بات کیجئے ہمارا مقصد شہید کے کردار پر روشنی ڈالنا ہے ؟

جواب :۔ مثلاً اکثر ہوتا وہ گھر چھٹی آتے تو کپڑے وغیرہ لاتے سب کے لئے اور میرے لئے بھی پہلے تو دو ایک کپڑے سب کے سامنے مجھے دیتے جو عموماً معمولی ہوتے پھر ایک آدھ کپڑا یا چیز چھپا کر موقعہ سے نکال کر مجھے دیتے اور

گھنٹے کہ بابا یہ میں خاص تیرے لئے لایا ہوں ایسا ایک آدھ بار نہیں کئی بار ہوا۔

سوال :۔ ایسا کرنے کی وجہ؟

جواب :۔ ایک وجہ تو ظاہر ہے میری خاطر داری تھی۔ دوسری وجہ یہ تھی کہ انہیں اپنے بہن بھائیوں اور ماں کا بھی بہت خیال تھا۔ وہ نہیں چاہتے تھے کہ ان کے دل میں یہ خیال آئے کہ وہ ان سے زیادہ میرا کرتے ہیں۔

میری ان سے شادی عجیب حالات میں ہوئی تھی یہ انہی کی ہمت تھی کہ انہوں نے مجھے بسایا اور ہر طرح سے دلجوئی کی۔

سوال :۔ وہ عجیب حالات کیا تھے؟

جواب :۔ جمشید کے شہید ابو کو میری امی بہت چاہتی تھیں کر یلے میں ان کا اور ہمارا گھر بالکل ساتھ ساتھ ہے میرا رشتہ میری امی اور میرے چچا نے ان کو دیا تھا۔ کالج سے ریٹائر ہو کر میرے ابا جان بوریوالہ زمینوں پر چلے گئے۔ پھر امی جان کا انتقال ہو گیا ابا میرے بہت خیال کرتے تھے۔ بوریوالہ میں ہماری زندگی گاؤں کی زندگی سے بہت مختلف تھی برادری والوں کا خیال تھا کہ گاؤں کی زندگی کا بوجھ یہ نہ اٹھا سکے گی اور اس کا وہاں بسنا بہت مشکل ہے۔ اس لئے یہ رشتہ نہ کیا جائے۔ بدقسمتی سے میرے چچا کا بھی انتقال ہو گیا امی اور چچا یہی دو اس رشتے کے حامی تھے وہ نہ رہے۔ بہر کیف ہر طرف سے مخالفت ہو رہی تھی۔ میرے ابا جی نے کہا میرے بھائی اور بیوی نے یہ رشتہ دیا تھا وہ اب قبروں میں ہیں میں ان کی روح کو کیا منہ دکھاؤں گا۔ بہر حال میرے ابا جی نے یہ رشتہ کر دیا لیکن جہیز زیادہ نہ دیا کہ بسے یا نہ بسے اب جمشید کے ابو کی خوبی تھی کہ انہوں نے وہ بات نہیں ہونے دی۔ جس سے کوئی مشکل پیدا ہو بلکہ ایک بڑے مسئلہ کو بھی حل کر دیا۔

سوال :۔ وہ کیا؟

جواب :۔ وہ یہ کہ میری امی جب اللہ کو پیاری ہوئیں تو میری بہنیں بہت چھوٹی تھیں۔ ان کی

دیکھ بھال کرنے والا کوئی نہیں تھا۔ میرا جی چاہتا تھا کہ میں کچھ دنوں گھر پر ہی رہوں۔ بات مشکل تھی۔ منہ کھول کے کہہ بھی نہیں سکتی تھی اللہ بھلا کرے شہید کا انہوں نے خود کہا تم اپنے گھر پر رہو میں تو نوکری پر رہتا ہوں چنانچہ ان کی فراخدلی سے میں اپنے میکے ہی رہی یہ چھٹی پر آتے تو وہیں بوریوالے چک میں آجاتے۔ چھٹی کے آخری دس دن وہ مجھے لے کر یہاں کریالے آتے تھے کئی برس کے بعد میں نے کریالہ آکر رہنا شروع کیا۔

میں شہید کی کہاں تک تعریف کروں میرے لئے تو وہ فرشتے سے کم نہیں تھے۔

سوال :۔ جب آپ نے اپنے شوہر کے ساتھ رہنا شروع کیا تو آپ نے بحیثیت شوہر کے انہیں کیسا پایا؟

جواب :۔ جب بھی موقع ملتا وہ مجھے اپنے پاس بلا لیتے ۱۹۶۱ء میں ان کی کوئٹہ پوسٹنگ ہوئی تو مجھے ساتھ لے گئے۔ ان کی عادت تھی کہ وہ ڈیوٹی کے بعد کا سارا وقت گھر میں گزارتے تھے انہیں خود بھی سیر و تفریح کا شوق تھا۔ مجھے بھی گھوماتے پھراتے۔ مجھے یاد ہے کہ کوئٹہ کے قیام کے زمانے میں ہم حنا جھیل پر پکنک منانے گئے تھے۔ بڑا اچھا منظر تھا خوب سیر کی وہاں پھلوں کے درخت بہت تھے۔ انہیں دیکھا بھالا پھل لے کر کھائے بھی۔ کبھی کبھی وہ مجھے اپنے ساتھ سینما بھی لے جاتے تھے۔

۱۹۶۴ء میں نائب صوبیدار ہو کر ان کی پوسٹنگ لاہور ہو گئی تھی اس وقت جمشید سال سوا سال کا تھا۔ لاہور پہلے میں نے نہیں دیکھا تھا۔ انہوں نے مجھے خوب سیر کرائی۔ پہلے داتا دربار حاضری دی پھر خوب گھومے پھرے۔

جمشید کے ابا میرے لئے بہت اچھے تھے۔ لیکن والدین اور بھائیوں کیلئے بھی کم اچھے نہیں تھے۔

سوال :۔ اس کی کوئی مثال آپ کے ذہن میں ہے؟

جواب :۔ والدین کی بہت خدمت کرتے تھے اور ان کے اشارے پر چلتے تھے چھٹی سے واپس جاتے وقت مجھے کہہ کر جاتے تھے کہ دیکھو ان کو تکلیف نہ ہو۔ سب سن لینا لیکن اُف نہ کرنا۔ اپنی یونٹ میں جا کر ہر خط میں تاکید کرتے کہ میرے والدین کو شکایت کا موقعہ نہ دینا۔ اسی طرح

بھائیوں کا خیال تھا۔

سوال:۔ اس کی کوئی مثال؟

جواب:۔ مثلاً وہ چھٹی آتے تو ایک آدھ بار سب بھائیوں کو اکٹھا کر کے ان کے ساتھ کھاتے پیتے اور خوش ہوتے ان کے ساتھ مل کر تو چائے اکثر پیتے تھے۔ برادری کے لوگوں کے ساتھ بھی کھلا دل تھا۔

سوال:۔ کیسے؟

جواب:۔ جب منی آرڈر کرتے تو تفصیل سے لکھتے کہ فلاں فلاں کو اتنا دینا ہے۔ برادری میں اگر کسی کی حالت کمزور ہوتی تو اس کی اکثر مدد کرتے۔ مجھ سے کہا ہوا تھا کہ ہاتھ کو کھلا رکھو اللہ برکت دے گا۔ ایک بات بتانا بھول گئی کہ وہ والد سے زیادہ والدہ سے ڈرتے تھے۔

سوال:۔ کیوں؟

جواب:۔ وہ تو اللہ ہی جانے لیکن میں نے سنا ہے اور دیکھا ہے کہ والدہ کی دلداری زیادہ کرتے تھے۔ اور شاید اسی وجہ سے ان کو ناراض نہیں کرنا چاہتے تھے۔ ان کے والد ان سے بہت محبت کرتے تھے ان کے بعد تو ان کی کمر ٹوٹ گئی۔ وہ زیادہ وقت مسجد میں گزارتے۔ قرآن مجید پڑھ کر ثواب پہنچاتے مجھے یاد ہے کہا کرتے تھے "بیٹے! تو نے مجھے قرآن پڑھ کر بخشنا تھا۔ اب میں بخش رہا ہوں۔ یہ کہہ کر خوب روتے۔

سوال:۔ آخر میں ایک سوال بچے کے بارے میں، اس کے بارے میں آپ کا ارادہ کیا ہے؟

جواب:۔ جمشید کے ابا کی یہ شدید خواہش تھی کہ یہ ملٹری کالج میں پڑھے وہ تو ممکن ہو نہ سکا ویسے ان کی یہ خواہش کہ جمشید اچھے سکولوں میں پڑھے اس کا لحاظ میں نے ضرور رکھا ہے۔ پانچویں جماعت تک میں نے اسے کانونٹ اسکول جہلم میں اسے پڑھایا۔ چھٹی سے ایف جی اسکول کھاریاں میں ہے اور ماشاء اللہ اب نویں جماعت میں ہے اور اچھا جا رہا ہے اس کی تعلیم پر میں نے بڑی جان ماری ہے۔ جب یہ کانونٹ میں پڑھتا تھا تو ہر روز میں خود اسے کریالہ سے سرائے عالمگیر تانگہ تک چھوڑنے آتی تھی۔ واپسی پر سڑک کے کنارے گھنٹوں اس کا انتظار کرتی تھی اور گود میں اٹھا کر

گاؤں لے جاتی تھی تاکہ تھک نہ جائے۔ میری خواہش ہے کہ یہ فوج میں جائے اور پاکستان کی خدمت کرے۔ آمین!

آخر میں ہم پائندہ شہید کے چند دوستوں کے تاثرات نقل کرتے ہیں۔

## لیفٹیننٹ کرنل اختر حسین کے تاثرات

۶۲۲۳ لیفٹیننٹ کرنل اختر حسین لکھتے ہیں۔

پائندہ خان اور میں کچھ عرصے برڈوڈ ہاؤس (ایم جی ہاؤس) میں ساتھ رہے۔ یہ پاکستان بننے کے کچھ عرصے بعد کے جی۔ آر اجمیر سے یہاں آئے تھے۔

پائندہ کا دائرہ امتیاز باکسنگ تھا۔ کالج کی باکسنگ ٹیم میں تھے۔ ان کی شہرت ناک آؤٹ قسم کے باکسر کی تھی۔ دوسرے کھیلوں میں بھی دلچسپی لیتے تھے۔ غالباً باکسنگ اور کھیلوں میں ضرورت سے زیادہ انہماک کی وجہ سے پڑھائی میں پیچھے رہ گئے تھے۔

اخلاق و عادات کے بارے میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ باکسنگ رنگ کے سوا بڑے نرم خو تھے۔ اگر کسی نے ان کو باکسنگ رنگ میں نہ دیکھا ہو تو کوئی کہہ بھی نہیں سکتا تھا کہ یہ شخص ناک آؤٹ باکسر ہے مختصر یہ کہ ہمارا دوست پائندہ سیدھا سادا بھلا آدمی تھا۔ دلیر تھا۔ جرأت رکھتا تھا۔ یہی صفات میدانِ جنگ میں کام آتی ہیں۔ اب جبکہ یہ سطریں شہید کے بارے میں لکھ رہا ہوں۔ شہید کی تصویر آنکھوں میں پھر رہی ہے۔

## ۱۵۲۰ ا راجہ محمد اعظم خان لکھتے ہیں

سوال:۔ اعظم! آپ کو پائندہ خان کی امام دین سے باکسنگ کی مشہور فائٹ یاد ہے؟

جواب:۔ بالکل۔ اب بھی وہ نقشہ میری آنکھوں میں پھر رہا ہے۔ ۱۲۳۲ امام دین کو سانٹی فک باکسر کا سرٹیفکیٹ ملا ہوا تھا۔ غالباً یہ مقابلہ ۱۹۴۹ء میں ہوا تھا۔ ۱۶۸۷ پائندہ خان کنلک ہاؤس

میں تھے اور امام دین اسکین ہاؤس میں۔ دونوں میں زبردست مقابلہ ہوا۔ چونکہ یہ انٹر ہاؤس مقابلہ تھا۔ اس لئے اور بھی زیادہ جوش و خروش پھیلا ہوا تھا۔ دونوں خوب لڑے۔ آخر میں جیت پائندہ خان کی ہوئی۔ پائندہ نے چند سال بعد آرمی کلر بھی لیا۔ جو بہت بڑا اعزاز تھا۔

## راجہ محمد افضل خان کا انٹرویو

پائندہ خان کے گھر والوں کے بعد اگر کوئی شخص پائندہ کے ساتھ سب سے زیادہ رہا ہے اور انہیں سب سے زیادہ جانتا ہے تو وہ ۱۰۷۰ راجہ محمد افضل خان ہیں۔ انہی نے ہمیں ان کی شہادت کے بارے میں بتایا اس لئے ہم نے ضروری سمجھا کہ پائندہ کے بارے میں ان سے تفصیلی انٹرویو کریں۔ چنانچہ افضل سے ہماری یہ گفتگو ہوئی۔

سوال :۔ پہلے تو آپ پائندہ خان سے اپنے روابط پر روشنی ڈالیں ؟

جواب :۔ کالج سے دو تین میل مشرق کی طرف جو گاؤں کریالہ ہے ہم دونوں کا تعلق اسی گاؤں سے ہے۔ برادری کا رشتہ بھی ہے۔ پھر کے جی آر اجمیر میں کچھ عرصہ ساتھ رہے اس کے بعد یہاں کالج میں ہم سبق رہے۔

سوال :۔ اس تعلق کی تفصیل بھی بتائیے ؟

جواب :۔ پائندہ۔ کے۔ جی۔ آر جہلم میں ۱۹۴۵ء میں داخل ہوئے تھے۔ میں اگست ۱۹۴۶ء میں کے جی آر جہلم اجمیر میں داخل ہوا۔ پائندہ کوئی چھ مہینے بعد یہاں کے جی آر جہلم سے وہاں پہنچے اور تقریباً دو سال ۱۹۴۷ء کے اواخر تک ہم دونوں وہاں ہم پیالہ و ہم نوالہ رہے۔ پاکستان بننے کے تین چار ماہ بعد ۲ر دسمبر ۱۹۴۷ء کو ہمارا ۵۶ لڑکوں کا قافلہ وہاں سے روانہ ہوا اور کھوکھرا پار کے راستے حیدر آباد سندھ سے ہوتے ہوئے ۱۸ر دسمبر ۱۹۴۷ء کو کالج میں پہنچے۔ مجھے یاد ہے کہ ان دنوں کالج میں کرسمس کی چھٹیاں تھیں۔ کالج بند تھا۔ ہم سب کو پہلے اسکین ہاؤس ٹھہرایا گیا تھا۔ ہمارے ساتھ آنے والوں میں پائندہ کے علاوہ علی عابد بھی تھے۔ جو پائندہ کی طرح ۱۹۶۵ء

کی جنگ میں شہید ہوئے۔

سوال :۔ اس سے پہلے کہ ہم آپ سے پائندہ کے ملٹری کالج جہلم کے زمانہ تعلیم کے بارے میں کچھ پوچھیں ان کے ملٹری کالج اجمیر کے قیام کے بارے میں کچھ بتائیں ؟

جواب :۔ کے۔جی۔آر اجمیر میں، میں چیٹ وڈ ہاؤس میں تھا اور وہ دوسرے ہاؤس میں تھے جس کا نام مجھے اس وقت یاد نہیں رہا۔ وہ بھی کسی انگریز جرنیل کے نام پر تھا۔ سوچ کر بتاؤں گا لیکن چونکہ مسلمان طلبا وہاں بہت اقلیت میں تھے اور پائندہ تو میرے گاؤں کے تھے اس لئے سب مسلمان طلبا ایک دوسرے سے بہت زیادہ ملتے جلتے رہتے تھے۔ گو ہاؤس علیحدہ تھے لیکن گروپ ایک تھا۔

سوال :۔ تو اجمیر میں پائندہ نے کوئی امتیاز حاصل کیا تھا ؟

جواب :۔ نہیں۔ پائندہ نے وہاں باکسنگ شروع ضرور کر دی تھی۔ کھیلوں اور ایتھلیٹکس میں حصہ لیا کرتے تھے لیکن کسی دائرے میں شہرت حاصل نہیں کی تھی۔ اجمیر میں پائندہ ہر اعتبار سے ایک اوسط درجے کے طالب علم تھے اور قدرے گمنام۔ پائندہ یہاں آکر چمکے اور ان کی شہرت کا نقطہ عروج ستمبر ۱۹۴۹ء کا وہ دن تھا جب وہ انٹر ہاؤس باکسنگ چیمپئن شپ کے مقابلے میں کالج کے مانے ہوئے باکسر امام دین کے خلاف لڑے اور جیتے۔

سوال :۔ اس فائٹ کی بڑی تعریف سنی ہے۔ ذرا اس کی تفصیل بتایئے ؟

جواب :۔ اس زمانے میں باکسنگ میں امام دین کا طوطی بولتا تھا۔ مشہور تھا کوئی امام دین کو ہرا نہیں سکتا۔

سوال :۔ امام دین کی باکسنگ کی کیا خصوصیت تھی ؟

جواب :۔ فٹ ورک تھا۔ قوت برداشت تھی مکے کی طاقت تھی۔ لیکن سب سے بڑھ کر یہ امام دین کو ڈبل پنچ لگانے میں بہت مہارت تھی۔

سوال :۔ ڈبل پنچ سے کیا مراد ہے ؟

جواب :۔ یعنی ایک بار میں دو بار ہٹ کرتا تھا۔ چونکہ اس کا گٹھا ہوا بدن تھا اور مشق بہت تھی

اس کا مکا اینٹ پتھر کی طرح پڑتا تھا اور مخالف چکرا جاتا تھا اس شہرت کے پس منظر میں بیشتر کا یہی خیال تھا کہ امام دین جیت جائے گا۔ ہم دوست تک یہی سمجھتے تھے کہ پائندہ لاکھ اچھا سہی لیکن امام دین کو ہرانا اس کے لئے مشکل ہوگا۔ اس لئے میں نے اور ۱۶۷۰ محمد رفیق (اب لیفٹیننٹ کرنل) نے پائندہ سے ایک ایک روپے کی شرط لگائی اور آخرکار شرط ہارے اور یہ ایسی ہار تھی جس سے ہم خوش ہوئے۔

اس سال انٹر ہاؤس باکسنگ میں مقابلہ بہت سخت تھا میں۔ پائندہ وغیرہ آکنلک ہاؤس میں تھے۔ اور اسکین ہاؤس کو ہرانا چاہتے تھے۔ اسکین کے پاس دو بڑے اچھے باکسر تھے۔ ایک تو امام دین۔ دوسرے ۱۷۳۵ محمد صفدر جنہوں نے بعد میں ایشیا اور کامن ویلتھ باکسنگ اعزازات حاصل کئے۔ اور ۱۹۵۶ء میں ملبورن آسٹریلیا اولمپکس میں پاکستان کی نمائندگی کی اب صورت یہ تھی کہ اگر یہ دونوں جیتے تو اسکین ہاؤس جیت سکتا تھا۔ آکنلک ہاؤس کی طرف سے ساری آنکھیں پائندہ کی طرف لگی ہوئی تھیں۔ اور پائندہ کا مقابلہ امام دین سے آن پڑا تھا۔ دونوں طرف بڑا جوش تھا۔ لڑنا تو ان دونوں نے تھا لیکن اضطراب سارے ہاؤس میں تھا۔ سوائے پائندہ کے میں بار بار کہتا یار اب کیا ہوگا۔ امام دین کے مقابلے میں تیرا کیا بنے گا۔ پائندہ قدرے بے نیازی سے کہتا۔ رنگ میں تماشا دیکھنا پھر کہتا تم کیوں ڈرتے ہو؟ لڑنا تو مجھے ہے۔

بہرحال آفس کے سامنے عارضی باکسنگ رنگ تھا۔ مات کا وقت پائندہ کی فائیٹ پانچویں تھی جوں ہی اس فائٹ کا اعلان ہوا اور سیکنڈز آؤٹ آف دی رنگ کی آواز آئی تو قیامت کا سناٹا چھا گیا اور میرا دل تو اچھل کر حلق میں آگیا۔ امام دین اور پائندہ دونوں جارحانہ باکسنگ کے ماہر تھے دونوں ایک دوسرے پر بھوکے شیروں کی طرح جھپٹتے۔ تین منٹ تک وہ دہائیں دہائیں ہوئی کہ الامان الحفیظ۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جیسے پتھر ٹکرا رہے ہیں۔ جب پہلا راؤنڈ ختم ہوا تو وہ شور اٹھا کہ حد و انتہا نہیں امام دین نے اپنے ناک آؤٹ پنچ آزمائے تھے۔ اور پائندہ خان شیر کی طرح جما کھڑا تھا۔ غرض اسی طرح دوسرا اور تیسرا راؤنڈ ختم ہوا۔

کی جنگ میں شہید ہوئے۔

سوال :۔ اس سے پہلے کہ ہم آپ سے پائندہ کے ملٹری کالج جہلم کے زمانۂ تعلیم کے بارے میں کچھ پوچھیں ان کے ملٹری کالج اجمیر کے قیام کے بارے میں کچھ بتائیں ؟

جواب :۔ کے۔جی۔آر اجمیر میں، میں چیٹ وڈ ہاؤس میں تھا اور وہ دوسرے ہاؤس میں تھے جس کا نام مجھے اس وقت یاد نہیں رہا۔ وہ بھی کسی انگریز جرنیل کے نام پر تھا۔ سوچ کر بتاؤں گا لیکن چونکہ مسلمان طلبا وہاں بہت اقلیت میں تھے اور پائندہ تو میرے گاؤں کے تھے اس لئے سب مسلمان طلبا ایک دوسرے سے بہت زیادہ ملتے جلتے رہتے تھے۔ گو ہاؤس علیحدہ تھے لیکن گروپ ایک تھا۔

سوال :۔ تو اجمیر میں پائندہ نے کوئی امتیاز حاصل کیا تھا ؟

جواب :۔ نہیں۔ پائندہ نے وہاں باکسنگ شروع ضرور کردی تھی۔ کھیلوں اور ایتھلیٹکس میں حصہ لیا کرتے تھے لیکن کسی دائرے میں شہرت حاصل نہیں کی تھی۔ اجمیر میں پائندہ ہر اعتبار سے ایک اوسط درجے کے طالب علم تھے اور قدرے گمنام۔ پائندہ یہاں آکر چمکے اور ان کی شہرت کا نقطہ عروج ستمبر ۱۹۴۹ء کا وہ دن تھا جب وہ انٹر ہاؤس باکسنگ چیمپئن شپ کے مقابلے میں کالج کے مانے ہوئے باکسر امام دین کے خلاف لڑے اور جیتے۔

سوال :۔ اس فائٹ کی بڑی تعریف سنی ہے۔ ذرا اس کی تفصیل بتایئے ؟

جواب :۔ اس زمانے میں باکسنگ میں امام دین کا طوطی بولتا تھا۔ مشہور تھا کوئی امام دین کو ہرا نہیں سکتا۔

سوال :۔ امام دین کی باکسنگ کی کیا خصوصیت تھی ؟

جواب :۔ فٹ ورک تھا۔ قوت برداشت تھی مکے کی طاقت تھی۔ لیکن سب سے بڑھ کر یہ امام دین کو ڈبل پنچ لگانے میں بہت مہارت تھی۔

سوال :۔ ڈبل پنچ سے کیا مراد ہے ؟

جواب :۔ یعنی ایک بار میں دو بار ہٹ کرتا تھا۔ چونکہ اس کا گٹھا ہوا بدن تھا اور مشق بہت تھی

اس کا مکا اینٹ پتھر کی طرح پڑتا تھا اور مخالف چکرا جاتا تھا اس شہرت کے پس منظر میں بیشتر کا یہی خیال تھا کہ امام دین جیت جائے گا۔ ہم دوست تک یہی سمجھتے تھے کہ پائندہ لاکھ اچھا سہی لیکن امام دین کو ہرانا اس کے لئے مشکل ہوگا۔ اس لئے میں نے اور ۱۶۷۰ محمد رفیق (اب لیفٹیننٹ کرنل) نے پائندہ سے ایک ایک روپے کی شرط لگائی اور آخرکار شرط ہارے اور یہ ایسی ہار تھی جس سے ہم خوش ہوئے۔

اس سال انٹر ہاؤس باکسنگ میں مقابلہ بہت سخت تھا میں، پائندہ وغیرہ آکنلک ہاؤس میں تھے۔ اور اسکین ہاؤس کو ہرانا چاہتے تھے۔ اسکین کے پاس دو بڑے اچھے باکسر تھے۔ ایک تو امام دین۔ دوسرے ۷۳۵ محمد صفدر جنہوں نے بعد میں ایشیا اور کامن ویلتھ باکسنگ اعزازات حاصل کئے۔ اور ۱۹۵۶ء میں ملبورن آسٹریلیا اولمپکس میں پاکستان کی نمائندگی کی اب صورت یہ تھی کہ اگر یہ دونوں جیتے تو اسکین ہاؤس جیت سکتا تھا۔ آکنلک ہاؤس کی طرف سے ساری آنکھیں پائندہ کی طرف لگی ہوئی تھیں۔ اور پائندہ کا مقابلہ امام دین سے آن پڑا تھا۔ دونوں طرف بڑا جوش تھا۔ لڑنا تو ان دونوں نے تھا لیکن اضطراب سارے ہاؤس میں تھا۔ سوائے پائندہ کے میں بار بار کہتا یار اب کیا ہوگا۔ امام دین کے مقابلے میں تیرا کیا بنے گا۔ پائندہ قدرے بے نیازی سے کہتا۔ رنگ میں تماشا دیکھنا پھر کہنا تم کیوں ڈرتے ہو؟ لڑنا تو مجھے ہے۔

بہرحال آفس کے سامنے عارضی باکسنگ رنگ تھا سلات کا وقت پائندہ کی فائیٹ پانچویں تھی جوں ہی اس فائٹ کا اعلان ہوا اور سیکنڈز آؤٹ آف دی رنگ کی آواز آئی تو قیامت کا سناٹا چھا گیا اور میرا دل تو اچھل کر حلق میں آگیا۔ امام دین اور پائندہ دونوں جارحانہ باکسنگ کے ماہر تھے دونوں ایک دوسرے پر بھوکے شیروں کی طرح جھپٹتے۔ تین منٹ تک وہ دہائیں دہائیں ہوئی کہ الامان الحفیظ۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جیسے پتھر ٹکرا رہے ہیں۔ جب پہلا راؤنڈ ختم ہوا تو وہ شور اٹھا کہ حد و انتہا نہیں امام دین نے اپنے ناک آؤٹ پنچ آزمائے تھے۔ اور پائندہ خان شیر کی طرح جما کھڑا تھا۔ غرض اسی طرح دوسرا اور تیسرا راؤنڈ ختم ہوا۔

تالیوں اور بک اپ ویل ڈن کے نعروں سے لڑکوں نے آسمان سر پہ اٹھا لیا تھا۔ پائندہ خان نے خوب جم کر مقابلہ کیا تھا اور خوب وار کئے تھے۔ ہمیں کچھ کچھ امید ہو چکی تھی مقابلہ نصف نصف نظر آتا تھا لیکن امام دین کی شہرت کے پیش نظر دھڑکا بھی لگا ہوا تھا۔ کمانڈانٹ کرنل زیدی خود چیف جج تھے۔ آخر انہوں نے اپنا فیصلہ دیا اور پائندہ کے پوائینٹ پر جیتنے کا اعلان کیا گیا تو نہ پوچھیئے کہ ہماری حالت کیا تھی۔ زندگی میں اس انداز کی اتنی خوشی میں نے پہلے کبھی نہیں دیکھی تھی اور اس کے بعد کبھی اس انداز سے نہیں دیکھی۔ ہم نے باکسنگ کے بعد پائندہ کو کندھوں پر اٹھا لیا اور وہ بھنگڑا ڈالا کہ حد نہیں۔

سوال:۔ پائندہ خان کی اس غیر معمولی کامیابی کا راز کیا تھا؟

جواب:۔ امام دین کو اپنے اوپر ضرورت سے زیادہ اعتماد تھا۔ اس نے سمجھا ہوا تھا میرے آگے پائندہ چیز ہی کیا ہے۔ ادھر پائندہ کو اپنے پر ضروری اعتماد کے ساتھ اس چیلنج کا احساس تھا جو اس کے سامنے تھا۔ زندگی میں جیت ہمیشہ پہل کرنے والے کی ہوتی ہے۔ پائندہ نے اپنی پوری قوت سے کام لیا اور امام دین کی مدافعت کے حصار کو توڑ دیا اور اسے تھوڑی دیر کیلئے بوکھلا دیا چنانچہ اس جیسا باکسر ناکام ہو گیا۔

پائندہ خان میں قوت برداشت بہت تھی اس باؤٹ میں اس نے ایک لمحے کیلئے بھی اپنے چہرے کی مخصوص مسکراہٹ نہیں چھوڑی۔ میں اس بات کو اس کا سب سے بڑا کارنامہ سمجھتا ہوں۔ اس کامیابی پر پائندہ کو کالج کے سالانہ تقسیم انعامات کے موقعہ پر باکسر کا وہ مجسمہ انعام میں ملا تھا جو اب کالج میوزیم میں موجود ہے۔

سوال:۔ کراچی میں پائندہ کی جو مشہور فائٹ محمد علی مکرانی سے ہوئی وہ آپ نے دیکھی تھی؟

جواب:۔ جی ہاں۔ اس سے پہلے پائندہ اپنے وزن میں پاکستان آرمی باکسنگ چیمپئن ہونے کا اعزاز حاصل کر چکے تھے۔ ۱۹۵۶ء کے اوائل میں کراچی میں آل پاکستان باکسنگ چیمپئن شپ کے مقابلے ہوئے تھے جو ایک طرح کے ملبورن آسٹریلیا اولمپکس کیلئے باکسنگ کے آزمائشی مقابلے تھے۔

ان مقابلوں میں کالج ہی کے صفدر نے ہیوی ویٹ میں آرمی ہی کے ایک باکسر کو ہرایا تھا اور پائندہ نے ان سے دو وزن نیچے اپنے مقابل کراچی کے مشہور باکسر محمد علی مکرانی کو شکست دی تھی۔ پائندہ کا انتخاب ملبورن اولمپکس میں پاکستان کی نمائندگی کرنے کے لئے ہو چکا تھا ان ہی دنوں میں قطر چلا گیا۔ کچھ دنوں بعد پتہ چلا کہ پائندہ کو کسی وجہ سے اولمپکس میں نہ بھیجا گیا۔

سوال:۔ ۱۹۵۶ء کے بعد بھی پائندہ سے ملاقات ہوئی؟

جواب:۔ کیوں نہیں۔ ایک گاؤں کے ہونے کی وجہ سے کئی بار ملے۔ آخری بار مارچ ۱۹۶۵ء میں مختصر ملاقات ہوئی۔ میں اپنے والد کو حج کرانے لے جا رہا تھا۔ ان کو خبر ہوئی تو خدا حافظ کہنے لاہور ریلوے اسٹیشن آئے۔ یہ ایک مختصر ملاقات تھی۔ اس موقع پر میں نے انہیں پہلی بار وردی میں دیکھا بلوچ رجمنٹ کی وردی میں وہ بہت اسمارٹ لگ رہے تھے۔ باکسر ہونے کے باوجود پائندہ چھریرے بدن کے تھے۔

سوال:۔ آخر میں وہ سوال جو ہم سب سے پوچھتے ہیں کہ آپ کے ذہن میں شہید کی شخصیت کا مجموعی تاثر کیا ہے؟

جواب:۔ پائندہ سیدھا سادا بندہ تھا۔ کورا ورق کہنا چاہیئے اس میں کوئی چھل فریب نہیں تھا۔ دیہات کا ہونے کے باوجود دیہاتی جھگڑوں سے دور رہتا تھا۔ باکسر تھا لیکن اپنی باکسری کا رعب نہیں جماتا تھا۔ مزاج میں انکسار تھا۔ اپنوں اور غیروں کے کام آتا تھا اور دوستوں پر بوجھ نہیں بنتا تھا بڑا پیارا اور بھلا آدمی تھا۔

زندگی کا سارا کھیل اس نے سیدھے سبھاؤ کھیلا۔ داؤ پیچ اس کو نہیں آتے تھے۔ باکسنگ رنگ میں مکا مار کر یا مکا کھا کر اس کے چہرے کی مخصوص مسکراہٹ میں فرق نہیں آتا تھا۔ اسی طرح مسکراتے اس نے اللہ کی راہ میں جان بھی دی۔ خدا کرے ہماری قوم میں پائندہ خان پیدا ہوتے رہیں موت برحق ہے لیکن جب کوئی پائندہ خان اللہ کی راہ میں مرتا ہے تو پائندہ

رہتا ہے۔

کموڈور سید سجاد حیدر پائندہ خان کے بارے میں لکھتے ہیں۔

پائندہ کی شخصیت ایک لحاظ سے انوکھی تھی۔ باکسنگ رنگ میں وہ جتنی خونخواری دکھلاتے تھے روزانہ کی زندگی میں اتنے ہی حلیم اور نرم خو تھے۔ جو بھی ان کی باکسنگ دیکھتا تھا یہی کہتا تھا کہ اس میدان میں یہ لڑکا بڑا نام پیدا کرے گا۔ بلاشبہ انہوں نے بحیثیت باکسر کالج میں اور باہر بہت نام پیدا کیا ان کی بہترین باؤٹ وہ تھی جس میں ۱۹۶۵ء میں وہ شہید ہوئے۔ اقبال نے کہا ہے۔

مصاف زندگی میں سیرت فولاد پیدا کر
جو گلستان راہ میں آئے جوئے نغمہ خواں ہو جا

پائندہ کو یہ کمال حاصل تھا۔

سدا رہے نام اللہ کا

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ——————— ۲۵ مئی ۱۹۳۷ء

جائے پیدائش ——————— محمدی پور مدینہ گجرات

کمیشن ——————— ۴ پی۔ ایم۔ اے

تاریخ شہادت ——————— ۲۳ ستمبر ۱۹۶۵ء کی شب

شہادت کے وقت عمر ——————— ۲۸ سال

مقام شہادت ——————— ڈوگرئی (لاہور)

مدفن ——————— محمدی پور مدینہ (گجرات)

# کیپٹن مظہر حسین شہید پنجاب رجمنٹ

۲۴ ستمبر ۶۵ء کی شام کو جب مظہر حسین شہید کا تابوت گاڑی سے اتار کر گھر میں لاکر رکھا گیا تھا تو تابوت لانے والے صوبیدار صاحب سے شہید کی بے چین ماں نے جو پہلا سوال پوچھا وہ یہ تھا:۔

"مظہر کے گولی کہاں لگی"۔

"اماں جی۔ کپتان صاحب نے ساری گولیاں سامنے سینے پر کھائیں"۔

"مجھے اپنے بیٹے مظہر سے یہی توقع تھی"۔

کیپٹن مظہر حسین شاہ شہید کی جو قدریں تھیں جس خاندان کے وہ فرد تھے۔ جس ماحول میں انہوں نے پرورش پائی تھی جو خون ان کی رگوں میں رواں تھا اس کے پیش نظر ان سے یہ توقع بیجا نہ تھی۔ محمدی پور مدینے کا یہ جوان سال سیدزادہ اگر سینے پر گولی نہ کھاتا تو کہاں کھاتا؟ وہ بنا ہی اس طرح تھا۔

## مظہر کے آباؤ اجداد

کیپٹن سید مظہر حسین شاہ شہید کے آباؤ اجداد جعفری سید تھے۔ چنگیزی تخت وتاراج کے بعد کے دور میں یہ لوگ خوارزم سے ہجرت کر کے گجرات میں آکر ٹھہرے۔ ہندوستان میں اس زمانے میں اکبر کی حکومت تھی۔ اکبر نے ان کی علمی اور فوجی خدمات کے صلے میں انہیں گجرات کے مضافات میں ایک جاگیر عطا کی۔ اس جاگیر پران صاحب علم اور صاحب سیف سادات نے ایک بستی بسائی جس کا نام

انہوں نے اپنے قدیم وطن کی یاد میں مدینہ رکھا۔ اس کے بعد دو اور گاؤں آباد کئے جمال پُور اور معین الدین پور یہی معین الدین پور اب اصل گاؤں مدینہ سے مل کر محمدی پور مدینہ کہلاتا ہے۔

یہ محمدی پور مدینہ ہی مظہر شہید کا آبائی گاؤں ہے۔ محمدی پور مدینے کے سادات اکبر بادشاہ کے زمانے سے کھیتی باڑی کے ساتھ ساتھ فوجی خدمات انجام دیتے آئے ہیں۔ پہلی اور دوسری جنگ عظیم میں بھی محمدی پور مدینے کے سادات گھرانوں کے بے شمار افراد نے حصہ لیا۔

گجرات کے علاقے میں اور فوج میں محمدی پور مدینے کے جوان، سردار اور افسر اپنی وجاہت شاندار شکل وصورت، مضبوط ڈیل ڈول اور اپنے اخلاق وعادات کی وجہ سے جانے پہچانے جاتے ہیں۔

## مظہر کے والدین

مظہر کے والد سید محمد شاہ اور والدہ سیدہ کبریٰ بیگم اسی محمدی پور مدینے کے چشم وچراغ تھے۔ سید محمد شاہ پہلی جنگ عظیم میں پنجاب رجمنٹ میں بھرتی ہوئے تھے۔ دوسری جنگ عظیم میں خدمات انجام دیں۔ حوالدار کی حیثیت سے ریٹائر ہوئے۔ شاہ صاحب نے ۱۹۶۴ء میں انتقال کیا۔

سید محمد شاہ صاحب کتابی معیار سے زیادہ پڑھے لکھے نہیں تھے۔ لیکن آخر سید زادے تھے۔ بڑے وجیہہ وشکیل ہونے کے ساتھ ساتھ خاندانی روایات کے حامل۔ محمدی پور مدینے کی مذہبی فضا میں رچے بسے۔ یہی حال شہید کی والدہ ماجدہ کا ہے اس کے دل ودماغ کی عکاسی تو اسی سوال سے ہوتی ہے جو انہوں نے اس وقت پوچھا جب مظہر کا تابوت لاکر گھر کے آنگن میں رکھا گیا تھا کہ مظہر کے گولی کہاں لگی؟

## مظہر کی پیدائش اور بچپن

مظہر اپنے آبائی گاؤں محمدی پور مدینے میں ۲۵ مئی ۱۹۳۷ء کو پیدا ہوئے اس وقت ان کے والد اپنی رجمنٹ کے ساتھ پونہ (انڈیا) میں تعینات تھے اس لئے اپنے بچپن کے دو سال مظہر نے

پونہ چھاؤنی میں گزارے۔ دوسری جنگ عظیم چھڑنے پر ان کے والد حوالدار سید محمد شاہ کو ایران جانا پڑا تو مظہر اپنی والدہ اور ایک چھوٹی بہن کے ساتھ مدینہ گجرات چلے گئے۔

مظہر کے بچپن کے بارے میں ان کے ماموں اور خسر لیفٹیننٹ کرنل (ریٹائرڈ) سید نذیر احمد شاہ لکھتے ہیں:۔

"بچپن میں مظہر نہایت ہی شوخ و شریر بچہ تھا۔ گول مٹول ہنستا ہوا مکھڑا شرارت بھری آنکھیں تیز طرار، سیماب صفت ایک منٹ نچلا نہ بیٹھ سکتا تھا۔ ننھیال اور ددھیال میں اس وقت وہی ایک چھوٹا بچہ تھا دونوں خاندان ایک بڑے سے مکان میں اکٹھے رہتے تھے۔"

اس کے تین چچا اور چار ماموں تھے۔ جن کی ابھی شادی نہیں ہوئی تھی چنانچہ مظہر نے اپنا بچپن ان کے کندھوں پر سواری کرتے گزارا۔ وہ اپنی پیاری پیاری باتوں اور شرارتوں سے اپنوں کے ہی نہیں سب ملنے والوں کے دل موہ لیتا تھا۔ نقلیں لگانا۔ جانوروں کی بولیاں بولنے کا شغل کافی عمر یعنی پرائمری تعلیم کی سٹیج تک رہا۔

## ابتدائی تعلیم

مظہر حسین کی بسم اللہ چار برس چار مہینے کی عمر میں قاعدہ بغدادی سے ہوئی۔ پہلے قرآن شریف پڑھا پھر دینیات کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ مدینے میں محرم بڑے اہتمام سے منایا جاتا ہے۔ یکم محرم سے چہلم تک مجلسیں ہوتی ہیں۔ ذکر حسین کی ان مجلسوں میں مظہر حسین شاہ بچپن ہی سے شریک ہوتے تھے۔

مظہر حسین نے پرائمری تعلیم مسلم زمیندارہ ہائی سکول میں حاصل کی۔ اسی سکول میں وہ چھٹے درجے میں پڑھ رہے تھے کہ ملٹری کالج میں داخلے کے لئے منتخب ہوگئے۔ ۱۲ اگست ۱۹۴۸ء کو ملٹری کالج میں چھٹے درجے میں داخل ہوئے۔ ۲۹۳، کالج نمبر تھا۔ ہڈسن ہاؤس (حال ٹیپو شاہ ہاؤس) ان کا پہلا ہاؤس تھا۔

۱۹۴۹ء میں چھٹے درجے کے سالانہ امتحان کی رپورٹ میں انہیں ہونہار لڑکا کہا گیا۔ پڑھائی میں اوسط درجے کی کارکردگی تھی ۱۹۵۰ء میں ساتویں درجے میں کامیاب نہ ہوسکے۔ ۱۹۵۱ء میں ساتواں درجہ پاس کرلیا۔ ریاضی میں خصوصی صلاحیت کا مظاہرہ کیا اس سال ان کی رپورٹ میں ان کی سخت کوشی خوش اطواری کو سراہا گیا اور پر مزاح کہا گیا۔ اپریل ۱۹۵۲ء میں وہ آٹھویں درجے میں تھے تو انہوں نے فرسٹ کلاس انگلش کا امتحان پاس کیا اس سال کی رپورٹ میں ان کی دلکش شخصیت احساس ذمہ داری اور حساس ہونے کا تذکرہ ملتا ہے نویں درجے میں مظہر حسین کے فارم ماسٹر ملٹری کالج کے ایک بہت ہی تجربہ کار اور صاحب نظر استاد مسٹر اقبال احمد تھے اقبال صاحب کبھی انڈین ملٹری اکیڈمی ڈیرہ دون میں بھی استاد رہے تھے۔ اور لڑکوں کی صلاحیتوں کو پہچاننے اور سنوارنے میں بڑا کمال رکھتے تھے۔ اقبال صاحب نے مظہر حسین شاہ کی تربیت میں خصوصی دلچسپی لی اور ۵۳ء کی رپورٹ میں لکھا۔

یہ لڑکا ذہین ہے تخیل رکھتا ہے دلکش شخصیت کا مالک ہے۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ قیادت کا حوصلہ اور صلاحیت رکھتا ہے۔ گو خاموشی پسند اور کم گو ہے لیکن باحوصلہ اور جرأت مند ہے۔

۱۹۵۴ء میں جب دسویں سی میں تھے اور ہاؤس اسکین (بابر ہاؤس) تھا تو ان کے اسسٹنٹ ہاؤس ماسٹر صوبیدار عریف الحسن نے ان کے بارے میں ایک عجیب جملہ لکھا:۔

"ایک سنجیدہ قسم کا لڑکا ہے جسے شاید ملال و محرومی کی زندگی گزارنا پڑے"

اپریل ۱۹۵۵ء میں مظہر حسین شاہ نے بی۔ اے اسپیشل کا امتحان دیا مئی میں ایف ایس سی فرسٹ ایئر میں آئے۔ اسی سال ان کی رپورٹ مسٹر بی۔ اے چوہان نے لکھی چوہان صاحب بزرگوں کے بزرگ تھے۔ ۱۹۱۳ء میں بھی لیکچرر تھے اور اب ۱۹۵۵ء میں کالج میں اعزازی استاد تھے چوہان صاحب ایسے جوہر شناس کا یہ کہنا کہ:۔

"بہت ہونہار ہے ترقی و سرفرازی کے امکانات سے بھرپور ہے"۔ بہت اہمیت رکھتا ہے۔

مظہر حسین شاہ نے ۱۰/ اکتوبر ۱۹۵۵ء کو کالج کو خیرباد کہا اور اگلے سال ۱۹/ اپریل ۵۶ء کو کمیشن

کے لئے پی۔ایم۔اے گئے۔ ۲۷ اپریل ۱۹۵۸ء کو مظہر پی۔ایم۔اے سے پاس آؤٹ ہوئے۔

## کمیشن سے شہادت تک کی مصروفیات

سیکنڈ لیفٹیننٹ مظہر نے پی۔ایم۔اے سے پاس آؤٹ ہونے کے بعد ۲ مئی ۵۸ء کو ۸ پنجاب میں ڈیرہ نواب صاحب میں رپورٹ کی۔ ۱۲ جون ۵۹ء کو انفنٹری سکول کوئٹہ کورس کرنے گئے۔ ۱۸ اگست کو لیفٹیننٹ بن گئے۔

۱۸ ستمبر ۶۰ سے ۳۰ ستمبر ۶۱ء تک ایسٹ پاکستان میں پلٹن ایڈ جوٹینیٹ کی خدمات انجام دیں ۱۲ جون ۱۹۶۱ء کو کیپٹن کے عہدے پر ترقی پائی۔ یکم اکتوبر ۶۱ء کو پھر انفنٹری اسکول کوئٹہ کورس کرنے گئے۔ ۲۰ جون ۱۹۶۲ء کو شہزادہ ولیعہد جاپان اکی ہٹو کو ڈھاکہ ایئر پورٹ پر گارڈ آف آنر پیش کیا۔ ۸ فروری ۶۲ء کو انہیں کوارٹر ماسٹر مقرر کیا گیا۔ ۲۲ فروری ۶۲ء شاہ تھائی لینڈ کو ان کے مشرقی پاکستان سے روانگی کے موقع پر گارڈ آف آنر پیش کیا۔ نومبر ۶۲ء میں پلٹن کے ساتھ لاہور واپس آئے۔ ۱۹۶۳ء میں چین کے وزیر اعظم کی آمد اور رخصت پر دفاعی افواج کا مشترکہ گارڈ آف آنر کمانڈ کیا۔

۱۹۶۳ء میں ان کی کومیلا بریگیڈ میں پوسٹنگ ہوئی۔ جون ۶۵ء میں اپنے یونٹ میں آگئے اور سی کمپنی کی کمان سنبھالی۔

## واقعات شہادت

چونکہ مظہر شہید کا تعلق ۸ پنجاب سے تھا۔ اس لئے ہم نے ان کے جنگی کارناموں کی تفصیل کے لئے ۸ پنجاب کے موجودہ کمانڈنگ افسر لیفٹیننٹ کرنل محمد ایوب (کالج نمبر ۲۰۹) کو لکھا انکا یہ جواب آیا۔

۶ ستمبر کو جب بھارتی افواج نے پاک سرزمین پر حملہ کیا تو ۸ پنجاب اس وقت صدارتی باڈی گارڈ کے فرائض سرانجام دے رہی تھی۔ ۸ پنجاب کی سی کمپنی کو لاہور جانے کا حکم ملا۔ اور وہاں پہنچتے ہی ۸ ستمبر کو یہ کمپنی ۱۵ ایف ایف کے ساتھ واہگہ سیکٹر میں دشمن پر حملہ آور ہوئی۔ اس کے بعد یہ کمپنی

۱۸ بلوچ کے ساتھ دفاع میں لگ گئی۔

۱۱ ستمبر کو ۸ پنجاب کی سی کمپنی کو بٹالین ہیڈ کوارٹر سے کچھ جوان اور ایک افسر کیپٹن مظہر حسین بطور امداد ملے۔ اس طرح سی کمپنی میں اب دو افسر ہو گئے۔ میجر انیس جو کہ کمپنی کمانڈر تھے اور کیپٹن مظہر حسین جنہیں کمپنی افسر لگا دیا گیا۔ کیپٹن مظہر کے آنے سے کمپنی کے حوصلے بہت بلند ہو گئے۔ اس جری اور جواں ہمت افسر نے آتے ہی کمپنی کے ایک ایک مورچے کا چکر لگایا اور ہر ایک کی حوصلہ افزائی کی۔

۱۶ ستمبر کو دشمن کا ایک حملہ آور دستہ سی کمپنی کے دفاعی علاقے میں آیا کیپٹن مظہر حسین نے فوراً اپنا مورچہ چھوڑا اور ۹ پلاٹون کے پاس پہنچے جہاں سے انہوں نے اپنی ذاتی نگرانی میں دشمن کے خلاف کارروائی کی اور اس کے عزائم کو خاک میں ملا دیا۔

اس معرکے کی باقی کارروائی ۸ پنجاب ہی کے ایک پرانے افسر بریگیڈیر عاشق حسین کی زبانی سنیئے۔

مظہر کی رائفل کمپنی کو ۸ پنجاب سے علیحدہ کر کے ۱۶ پنجاب کے ساتھ منسلک کر دیا گیا۔ ان کی کمپنی کے ذمے مشن یہ تھا کہ وہ (لاہور سیکٹر میں) بی آر بی نہر کے اس پار ڈوگرائی گاؤں کا دفاع کریں۔ ہندوستانیوں نے اس گاؤں پر بار بار حملے کئے جو پسپا کر دیئے گئے۔ جنگ کے آخری دن (۲۲ ستمبر کو) دشمن نے ایک بریگیڈ کے ساتھ توپ خانے کی مدد سے ایک تازہ حملہ کیا۔ حملہ بھرپور تھا۔ دشمن نے کچھ کامیابی بھی حاصل کی لیکن بہت زیادہ نقصان اٹھانے کے بعد۔ اس ایکشن میں مظہر نے اپنی کمانڈ پوسٹ سے بہ نفس نفیس نکل کر دشمن کے ایک لڑاکا پٹرول کو جو رات کو ان کی کمپنی کی پوزیشن میں آ گھسا تھا گھیرے میں لے لیا۔ صرف چند آدمیوں کی مدد سے انہیں نے بڑی ہوشیاری اور دلیری سے اس پٹرول کے کچھ اراکین کو ختم کر دیا اور باقی کو گرفتار کر لیا۔ اسی ایکشن میں انہوں نے اپنے ایک این سی او۔ حوالدار محمد خان کے لئے بہادری کے اعزاز کی سفارش کی تھی۔ چنانچہ اسے تمغۂ جرأت دیا گیا۔

ڈوگرائی کے علاقے میں دشمن نے رات کی تاریکی میں کچھ پیش قدمی کی تھی اور پیچھے سے فائر ۱۶ پنجاب پر آ رہا تھا۔ کیپٹن مظہر کو حکم ملا کہ دشمن کا قلع قمع کیا جائے کیپٹن مظہر نے اپنی کمپنی

سے ایک پلاٹون لی اور دشمن کو گھیرے میں لے لیا۔ جو گاؤں کے گھروں کی چھتوں پر تعینات تھا اور ایک ایک کر کے سب کا صفایا کر دیا اس طرح یہ کانٹا نکل گیا۔

۲۲ اور ۲۳ دسمبر کی درمیانی رات تھی جس رات فائربندی ہونا تھی۔ مظہر اپنی کمپنی کی کمانڈ پوسٹ میں تھے کہ دشمن نے پے در پے زوردار حملے شروع کر دیئے ادھر سے جوابی فائر شروع ہوا۔ تھوڑی دیر بعد ان کی مشین گن خاموش ہو گئی اس کے بعد کا قصہ ان کے سگنل مین نائیک محمد افضل نے جو ان کے ساتھ ان کی کمانڈ پوسٹ میں تھا یوں بیان کیا ہے کہ مشین گن فائر نہ کرنے سے کیپٹن مظہر کو بڑی تشویش ہوئی وہ اپنی کمانڈ پوسٹ سے نکلے اور شیلنگ کی پرواہ نہ کرتے ہوئے وہ مشین گن کی پوزیشن تک گئے یہ دیکھنے کے لئے کہ بات کیا ہے فائر کیوں نہیں ہو رہا۔ انہوں نے دیکھا کہ گنر شہید ہو چکا ہے اور اس کا نائب شدید طور پر زخمی حالت میں پڑا ہے۔ وہ فیصلہ کن لمحہ آن پہنچا تھا۔ جب آدمی کی جرأت کا امتحان ہوتا ہے۔ مظہر نے مشین گن کے پٹ میں گنر کی جگہ خود سنبھال لی اور اس سمت میں گولہ باری شروع کر دی جہاں سے دشمن کے نئے حملے کی تیاری کا شور اٹھ رہا تھا۔ اتنے میں وہ متوقع حملہ آ گیا۔ گولے برسنے لگے۔ مظہر نے مشین گن کی پوزیشن نہیں چھوڑی۔ اس پوزیشن میں تھے ایک گولہ آ کے لگا اور اس ڈائریکٹ ہٹ سے جان بر نہ ہو سکے اور شہید ہو گئے۔ لیکن آخر دم تک اپنے جوانوں کو مقابلہ کرنے کی ہدایات دیتے رہے۔ رات بھر وقفے وقفے سے گولہ باری ہوتی رہی جب صبح سویرے فائربندی کا نفاذ ہوا تو مظہر شہید اور ان کے ساتھیوں کی لاشیں ڈوگرائی چوکی کے آس پاس بکھری پڑی تھیں یہ وہ جانباز تھے جنہوں نے ڈوگرائی گاؤں کا دفاع کرتے ہوئے جانیں قربان کی تھیں۔

دوسرے دن رات کو مظہر کی کمپنی کے ایک جانثار نائب صوبیدار محمد زر ایک لڑاکا پٹرل لے کر گئے تاکہ شہداء کی لاشیں لائی جا سکیں۔ یہ پٹرول جان جوکھوں میں ڈال کے مظہر شہید کی لاش تلاش کر کے واپس لایا۔ یہ خدمت حولدار کلمہ خان نے انجام دی۔

دیکھنے والوں نے دیکھا کہ سید زادے کے سینے اور شانوں پر ایک نہیں کئی گولیوں کے چھید تھے۔ جسم پر خون جم کے خشک ہو چکا تھا۔ آنکھیں بند تھیں لیکن چہرہ پر نور بکھرا ہوا تھا۔ فرض کی ادائیگی

## ایک نوحہ

مظہر کی شہادت پر ایک اخبار میں یہ نوحہ شائع ہوا۔

پھر بھڑک اٹھی ہے آگ
اے وطن کے نوجوان پاسبان
اے وطن کی آن بان
موت کیا ہے؟
آبرو کی نے میں زندگی کا راگ
فوج کے جوان کی موت ہو کہ زندگی۔
روشنی ہی روشنی
سب تمہارے ساتھ ہیں
پھر بھڑک اٹھی ہے آگ
دھیمے دھیمے اس کی آنچ ہو رہی ہے تیز تیز
جل رہے ہیں بام و در
سب وطن کے نوجوان پاسبان
ڈٹ گئے ہیں اپنے اپنے مورچے سنبھال کر
خوف ہے نہ کچھ خطر
سب کے سب جری نڈر
بلند ہیں ہمارے حوصلے ادھر
یہ ہے قوم کا سہاگ
پھر بھڑک اٹھی ہے آگ
سب تمہارے ساتھ ہیں۔

## مظہر کی شہادت پر ماں کا سوال

جب شہید کی لاش گھر پہنچی تو عالی نسب اور عالی ظرف ماں نے تابوت بردار سے جو پہلا سوال پوچھا وہ یہ تھا۔ کہ مظہر کے گولی کہاں لگی؟ جواب ملا کہ شہید نے ساری گولیاں سینے پہ کھائیں یہ سن کر بوڑھی سیدزادی نے متانت سے کہا۔ مجھے اپنے بیٹے سے یہی توقع تھی۔ الحمد للہ پنجتن پاک کا غلام میدان جنگ میں سرخ رو ہوا۔ (ذرا والدہ مظہر کے الفاظ بھی ملاحظہ کیجئے۔ پہلے جب سوال پوچھا تو صرف یہ پوچھا کہ مظہر نے گولی کہاں کھائی؟ جب اطمینان ہو گیا کہ اس نے سینے پر گولی کھائی ہے۔ مردانہ وار جان دی ہے تو انہوں نے لفظ مظہر کے ساتھ میرے بیٹے کے الفاظ کا اضافہ کیا۔ سبحان اللہ! ایسی ماؤں ہی سے قوم بنتی ہے)

## شہید کی بیگم نے کہا

اپنے شوہر کی شہادت پر بیگم زبیدہ مظہر نے کہا۔

جب ۷ ستمبر کی شام کو ذرا کی ذرا آئے تھے تو جاتے تھے کہہ گئے ایک ہفتے کے اندر اندر تم ایک خوشخبری سنو گی شاید وہ خوشخبری یہی تھی، شہادت مسلمان کی زندگی کی معراج ہے۔ وہ اپنی معراج کو پہنچے میرا اور بچوں کا اللہ مالک ہے جس نے دیئے ہیں وہی پالے گا۔

وہ کہا کرتے تھے قوموں کو زندہ رہنے کیلئے ہمیشہ اپنے بیٹوں کے خون کی ضرورت ہوتی ہے جب کبھی میرے ملک اور قوم پر آزمائش کا وقت آیا تو میں اپنا قول سچ کر دکھاؤں گا۔ سو وہ انہوں نے کر دکھایا۔

## شہید کی شخصیت و کردار

مظہر شہید کے دوستوں، ساتھیوں اور افسروں کے تاثرات سے شہید کی شخصیت کا جائزہ پیش کیا جاتا ہے۔

ملٹری کالج کے سابق کمانڈانٹ کرنل (اب بریگیڈیر ریٹائرڈ) محمد رفیق مظہر کے بارے میں لکھتے ہیں۔ "مظہر طبعاً سمجھدار اور ذمہ دار تھا ذہین اور پُر تجسس اسکو بحث مباحثے کا بہت شوق تھا۔ بال کی کھال نکالتا تھا اس کو دلیل سے مطمئن کرنا آسان نہیں ہوتا تھا۔ سوچنے اور سمجھنے کا ذوق ہر ایک میں نہیں ہوتا اس کی قوت استدلال بہت تیز تھی۔ مذہب کی طرف رجحان تھا اردو تقریروں اور کالج کے ڈراموں میں حصہ لیتا تھا۔ کالج کے میگزین تربیت کے لئے بھی لکھتا تھا، صاف ستھرا، مظہر باوقار شخصیت اور قیادت کی نمایاں صلاحیت رکھتا تھا۔

بریگیڈیر (ریٹائرڈ) محمد شفیع لکھتے ہیں:

میں ۱۹۵۰ء میں (ملٹری کالج کے) رابرٹس ہاؤس (حال شیر شاہ ہاؤس) کا ہاؤس آفیسر تھا (کیپٹن کے عہدے کے ساتھ) اس وقت کے مظہر کی تصویر میری آنکھوں میں اب بھی پھرتی ہے وہ شکل و شباہت قد و قامت کے لحاظ سے بھی دوسروں سے ممتاز تھا۔ اور عادات و اطوار کی شائستگی و نفاست میں بھی اسے بہتوں پر فوقیت حاصل تھی۔ مجھے یاد ہے کہ اس کے چہرے پر ایک خاص طرح کی شگفتگی اور طمانیت چھائی رہتی تھی وہ غالباً اس کی صاف ستھری ذہنی اور عملی زندگی کا اثر تھا۔ اس زمانے میں ہفتے کے خاص کھانے کے بعد) ڈراموں اور گانوں وغیرہ کے ورائٹی پروگرام ہوا کرتے تھے۔ ان میں مظہر بھی حصہ لیا کرتا تھا اور عجیب بات یہ تھی کہ سنجیدہ اور ہنس مکھ مظہر ان پروگراموں میں کوئی مزاحیہ چیز پیش کیا کرتا تھا۔ مجھے یاد ہے کہ اسے نقلیں اتارنے میں کمال حاصل تھا۔

دوسری بار ۱۹۶۲ء مظہر سے ڈھاکہ میں ملاقات ہوئی۔ ماشاء اللہ اب وہ کیپٹن تھا اور بڑا بانکا سجیلا جوان نکلا تھا۔ ۸ پنجاب کے جوانوں کے ساتھ مشرقی پاکستان آئے وی آئی پی لوگوں کو گارڈ آف آنر پیش کیا کرتا تھا۔ چونکہ ہم دونوں ایک ہی میس میں ٹھہرے ہوئے تھے اس لئے اکثر ملاقات ہوتی رہتی تھی۔ ۱۹۵۰ء کے مظہر میں اور ۱۹۶۲ء کے مظہر میں زمین و آسمان کا فرق تھا لیکن یہ فرق پودے اور پیڑ کا فرق تھا۔ اس کی بنیادی شرافت اور نفاست نفس کا وہی عالم تھا۔ اس کے کشادہ سینے میں کسی کے لئے حسد یا کینہ نہیں تھا۔ جوانی کی عمر جہاں آرزوؤں اور امنگوں

کی ہوتی ہے۔ وہاں گلے شکوؤں، شکایت اور تلخی کی بھی ہوتی ہے اس عمر میں دنیا جہاں پر تنقید کرنا اور چھوٹے بڑوں میں کیڑے نکالنا بھی عام ہوتا ہے لیکن محمد پور مدینے کا یہ سید زادہ چھوٹی چھوٹی خامیوں اور کم ظرفیوں سے بلند تھا۔ اس کے چہرے کی ابدی مسکراہٹ اسی طرح قائم تھی مجھے یقین ہے کہ شہادت کے وقت بھی یہ مسکراہٹ قائم رہی ہوگی۔ مومن کی نشانی بھی یہی ہے کہ جب اسے موت آتی ہے تو اس کے ہونٹوں پر تبسم ہوتا ہے۔

نشان مرد مومن با تو گویم
چوں مرگ آید، تبسم بر لب اوست

## ۵۲۰ | راجہ محمد اعظم خان کے تاثرات

شاہ جی اور میں، آٹھویں اور نویں اور دسویں کلاس میں ایک ساتھ رہے۔ ۸۷/ لیفٹیننٹ کرنل انور چیمہ شاہ جی اور میں ہم تین کا یہ گروپ تھا۔

شاید لوگوں کو یقین نہ آئے ہم دوستوں کے سامنے ان کا جو رنگ تھا وہ سنجیدگی کا نہیں ظرافت کا تھا۔ شاہ جی کو ہم نے کبھی بور کرتے یا بور ہوتے نہیں دیکھا۔ دوستوں سے کون چھپ سکتا ہے جو بھی جیسا ہوتا ہے چھل چھلا کے سامنے آجاتا ہے لیکن میں مروت کے طور پر نہیں حقیقت کے طور پر کہہ رہا ہوں کہ مظہر حسین شاہ کے اندر جو سید زادہ تھا وہ سادات کی بہترین روایات کا حامل تھا۔ مظہر بہت ہی شریف النفس اور پاک طینت انسان تھے ان کی شہادت کی خبر مجھ پر بجلی بن کر گری۔

مظہر شہید کے ایک اور ہم سبق و ہم نفس، نیوی کے کموڈور سید سجاد حیدر لکھتے ہیں:-

مجھے نہیں معلوم کہ اور دوستوں نے مظہر کے بارے میں کیا لکھا اور کہا ہے میرے ذہن میں اپنے عزیز دوست کی جو امیج ہے وہ ایک ہنس مکھ خوش مزاج اور قدرے شرارتی آدمی کی امیج ہے مظہر کی شکل سے ظاہر نہیں ہوتا تھا لیکن واقعہ یہ ہے کہ وہ بہت شوخ تھے اور لڑکوں کو نام

رکھ رکھ کر اور دوسرے عملی مذاق کر کے بہت تنگ کرتے رہتے۔ ۱۸۰۲ کا نام اس وقت یاد نہیں آرہا ہے بیچارہ اچھا بھلا سیدھا سادا نمازی لڑکا تھا اس کا نام مظہر نے مسلمان رکھ چھوڑا تھا۔ اسے خوب بناتے تھے اور تنگ کرتے رہتے تھے خود مجھے انہوں نے مجاہد کے لقب سے نوازا تھا لیکن یہ سب خوش دلی اور خلوص سے ہوتا تھا۔ مظہر کا ذاتی کردار بے داغ تھا اس وجہ سے ان کی کالج میں بڑی عزت تھی۔ مختصر یہ کہ بڑا پیارا انسان تھا۔ ہزاروں میں ایک۔

ایسا کہاں سے لاؤں کہ تجھ سا کہیں جسے

بریگیڈیر (ریٹائرڈ) سلطان احمد (۱۷۳۸) ستارۂ جرأت (دوبار) نے ایک انٹرویو میں بتایا:۔
مظہر حسین شاہ میرے ساتھی تھے۔ ملٹری کالج کے رابرٹس ہاؤس (شیر شاہ ہاؤس) اور ریڈ ووڈ ہاؤس (ایم جی ہاؤس) میں ہم دونوں ساتھ ساتھ رہے "شاہ جی" ان کا نک نیم تھا۔ شاہ جی کے بارے میں میرا تاثر یہ ہے کہ وہ اپنے صاف ستھرے لباس، عادات اور گفتگو کے لحاظ سے اپنے ساتھیوں میں حد درجہ ممتاز تھے۔ لاکر، بستر، کتابیں ہر چیز انتہائی نفاست سے رکھتے تھے۔ مذہبیت کا رنگ غالب تھا۔ پابندی سے نماز پڑھتے تھے۔ ان کا عرف شاہ جی مذاقاً نہیں احتراماً تھا۔

بریگیڈیر محمد یونس (۱۹۴۹) کی بھی کیپٹن مظہر حسین شاہ شہید سے اچھی خاصی رسم وراہ تھی۔ انہوں نے ایک انٹرویو میں ان خیالات کا اظہار کیا۔

مظہر جو دوستوں میں شاہ جی کے نام سے مشہور تھے۔ میرے کلاس فیلو بھی تھے اور گہرے دوست بھی۔ ۱۹۵۵ء کی گرمیوں میں ہم دونوں پی۔ایم۔اے کے تحریری امتحان کیلئے ایک ساتھ پنڈی میں ٹھہرے ہوتے تھے امتحان سے واپس آتے وقت مجھے یاد ہے ہم صدر کے ایک ہوٹل میں ضرور رکتے تھے۔ اور شاہ جی کا محبوب مشروب۔ لسّی مزے لے لے کے پیتے۔

شاہ جی کالج اور پی۔ایم۔اے دونوں جگہ اپنی۔ حس ظرافت (ہیومر) کے لئے معروف تھے۔ کالج میں تو خیر اتنا نہیں لیکن پی۔ایم۔اے میں خاص طور پر تربیت کا زمانہ خاص طور پر بہت کٹھن ہوتا ہے۔ کام کے دباؤ سے انسان چکرایا سا رہتا ہے۔ ایسے میں شاہ جی کے مزاحیہ فقرے ہم سب

کے موڈ کو شگفتہ رکھتے تھے اور ہنستے بولتے وقت گزر جاتا تھا۔

مظہر کے بارے میں بریگیڈیر عاشق حسین ملک (۱۱۰) لکھتے ہیں۔

ملٹری کالج میں مظہر مجھ سے بہت جونیئر تھے اور تھے بھی دوسرے ہاؤس میں۔ اس لئے ان سے متعلق کالج کے زمانے کی کوئی اہم اور قابل ذکر بات میرے ذہن میں محفوظ نہیں۔ البتہ ان کی کمیشنی زندگی کے بارے میں ضرور کچھ کہہ سکتا ہوں۔

مظہر نے اپریل ۱۹۵۸ء میں کمیشن لیا اور میری پلٹن ۸ پنجاب میں پوسٹ ہوئے جوان دنوں ڈیرہ نواب شاہ میں تھی۔ میں پلٹن کا ایڈجوٹینٹ تھا اس حیثیت میں مجھے سیکنڈ لیفٹیننٹ مظہر کی ابتدائی تربیت کا موقعہ ملا جو نئے افسروں کے لئے ضروری ہوتی ہے۔ چونکہ مظہر سمارٹ ہونے کے علاوہ ذہین اور ہوشیار تھے اس لئے میں نے ان پر زیادہ توجہ دی۔ اتفاق سے ان دنوں ملٹری کالج کے ایک اور اولڈ بوائے محمد اکرم (۱۱۱) بھی سپاہی کی حیثیت سے اسی پلٹن میں آ گئے تھے۔ وہ آرمی اسپیشل کی تیاری کر رہے تھے۔ میں نے مظہر کے ذمے یہ کام بھی لگا رکھا تھا کہ وہ انفارمیشن روم میں اکرم کی کچھ کوچنگ کیا کریں۔ مظہر ملٹری کالج سے اکرم کو جانتے تھے۔ بہرحال اس ذمہ داری کو انہوں نے بڑے اچھے طریقے سے پورا کیا۔ بعد کو ان اکرم نے نہ صرف کمیشن لیا بلکہ میجر ہو کر شہید ہوئے اور نشان حیدر پایا۔

مظہر کو جو خود ۶۵ء میں شہید ہوئے اکرم نشان حیدر کی کوچنگ کا شرف حاصل تھا۔

مظہر کی صورت ہنسنے ہنسانے والی نہیں تھی۔ لیکن مزاج حد درجہ شگفتہ تھا۔ یونٹ میں وہ ہیومران یونی فارم کے عرف سے مشہور تھے۔ اپنی خوش طبعی اور خوش مزاجی کی وجہ سے وہ پلٹن کے افسروں اور جوانوں میں بہت مقبول تھے۔

مظہر گو درمیانے قد کے تھے لیکن حد درجہ اسمارٹ تھے۔ روشن چہرہ لیکن بارعب روشن تر آنکھیں موزوں خدوخال وردی ان پر بے طرح سجتی تھی اس لئے انہیں دوسرے ملکوں کے صدر اور وزیراعظم جیسی شخصیتوں کو پاکستان میں آتے جاتے وقت گارڈ آف آنر پیش کرنے کا اعزاز حاصل ہوتا رہتا

تھا۔ ۱۹۶۳ء میں جب وہ وزیر اعظم چین چو۔ این۔ لائی پاکستان آئے تھے تو سروسز کے مشترکہ گارڈ آف آنر کے دستے کی قیادت مظہر شہید ہی نے کی تھی۔ دم گفتگو نرم مظہر دم جستجو۔ گرم ہونا بھی جانتا تھا اس کا مظاہرہ اس نے ۶۵ء کے میدان کارزار میں کیا۔"

## شہید کے آخری دن

مظہر شہید کے آخری دنوں کی کہانی بریگیڈیئر عاشق حسین (۱۴۱۰) سناتے ہیں۔

"لڑائی چھڑ جانے پر ہماری بٹالین دو دن وزیر آباد کے نزدیک کرم آباد ایک گاؤں کے قریب رہی مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ کرم آباد کے ایک باغیچے میں جہاں مولانا ظفر علی خان زمیندار کے مشہور ایڈیٹر کی پتھر کی قبر ہے اس کے پاس کھڑے کیپٹن مظہر نے مجھے کہا کہ آج میرا بے حد جی چاہ رہا ہے کہ میں گاؤں جا کر اپنی ماں سے مل آؤں کیونکہ ایک دو دن کے بعد ہم یہاں سے کسی اگلے مورچے پر چلے جائیں گے۔ چنانچہ دن کے دو بجے مظہر وہاں سے اپنی ماں سے ملنے چلا گیا۔ یہ راز صرف مجھ تک ہی محدود رہا شام آٹھ بجے مظہر جب واپس لوٹا تو میں اس وقت ٹینٹ کے اندر تھا جس میں مظہر اور میں اکٹھے رہ رہے تھے مظہر بے حد خوش اور مطمئن نظر آرہا تھا جیسے ایک بے حد ضروری ذمہ داری پوری کرنے کے بعد ایک انسان کو سکون ملتا ہے۔ دوسرے روز مظہر سی کمپنی کے ہمراہ ہم سب سے جدا ہو کر لاہور کے محاذ پر چلا گیا۔ اس دن مظہر کی پریشانی کی ایک اور وجہ یہ بھی تھی کہ وہ ۶ ستمبر کو جس دن جنگ کا اعلان ہوا تھا۔ پنڈی سے چلتے وقت اپنی بیوی اور بچوں کو نہ مل سکا تھا وہ کئی بار مجھ سے ذکر کر چکا تھا۔ اور میں اسے تسلی دیتا کہ اب تم جنگ کے بعد ایک بہادر مجاہد کی حالت میں سب گھر والوں کو جا کر مل لینا۔

مجھے ۲۶ ستمبر کی شام کبھی نہ بھولے گی۔ جب میں مظہر شہید کی وہ وردی جو شہادت کے وقت اس نے پہن رکھی تھی لے کر پنڈی ان کے سسر کے گھر پہنچا جہاں مظہر شہید کے بچے موجود تھے۔ قمیص کا اگلا چھاتی والا حصہ خون سے بھرا اور قمیص پھیلی ہوئی تھی اور خون کی دھاریں پتلون اور

لوٹ بھی بھر چکے تھے اور بوٹ کے اندر خون جم چکا تھا۔ اس کے ساتھ مظہر کی ٹوپی بیلٹ اور گھڑی بھی تھی۔ جسے دیکھ کر پورے گھر میں کہرام مچ گیا۔ بیگم مظہر نے جی بھر کر آنسو بہائے شہید کی بیٹی انیلا جسے پیار سے گھر میں رانی کہتے ہیں بھاگ کر آئی اور گھڑی ہاتھ میں لے کر امی سے کہنے لگی کہ امی یہ گھڑی تو ہمارے ابو کی ہے مگر ابو خود کہاں ہیں؟

گھر کب آئیں گے؟ اس پر پھر ہم سب روئے اور ننھی رانی میری گود میں آکر بیٹھ گئی۔

لیفٹیننٹ کرنل محمد اسحٰق (۲۴۴۴) لکھتے ہیں۔

کیپٹن مظہر شہید ۸ پنجاب کی سی کمپنی کے ساتھ تھے جو میجر انیس احمد کے زیر کمان تھی۔ جب اس "سی" کمپنی کو ۱۶ پنجاب کے ساتھ منسلک کیا گیا تو بٹالین سے جانے سے پہلے مظہر نے اپنے ایڈجوٹینٹ سے کہا:

مجھے معلوم ہے کہ جب تک میں نہیں جاؤں گا۔ لڑائی ختم نہیں ہوگی۔ میں وہاں پہنچ کر ہندو کو پیچھے دھکیلوں گا اور لڑائی کا فیصلہ ہوگا۔ یہ بنیا میرے بغیر کسی کی زبان نہیں سمجھتا۔

مذاقاً اور بے تکلفی سے کہے ہوئے یہ فقرے بھی کتنے سچے ثابت ہوئے کسی نے سچ کہا ہے کہ مذاق میں کہی ہوئی بات بھی نفسیاتی اعتبار سے قابل توجہ ہوئی ہے۔ بلکہ زیادہ قابل غور ہوتی ہے۔ چونکہ اس سے لاشعوری محرکات کی غمازی ہوتی ہے۔

مظہر شہید کی شادی، ان کے ماموں لیفٹیننٹ کرنل سید نذیر احمد شاہ کی چھوٹی صاحبزادی سیدہ زبیدہ بیگم سے ۱۹۶۰ء میں ہوئی اس وقت مظہر لیفٹیننٹ تھے۔ ملازمت کے قواعد و ضوابط کے مطابق وہ ہنوز شادی کے مجاز نہیں تھے اس لئے شادی کی مراعات سے چند برس محروم رہے۔ بہر حال اس میں بھی خدا کی حکمت تھی ان کے دو بچے ہوئے ایک لڑکی انیلا زیب اور لڑکا شاہد مظہر انیلا زیب ۲۸ جولائی ۱۹۶۱ء کو پیدا ہوئی اور شاہد مظہر کی تاریخ پیدائش ۱۹ جولائی ۱۹۶۳ء ہے۔ دونوں نے ۱۹۷۹ء میں بہت اچھے نمبروں سے میٹرک پاس کر کے فرسٹ ایئر میں پری میڈیکل میں داخلہ لیا ہے۔ مظہر شہید کے بچے ماشاء اللہ ذہین اور شائستہ ہیں اور باپ کی ہو بہو شبیہ ہیں

خدا کرے دونوں پروان چڑھیں اور اپنی غم زدہ ماں کو سکھ پہنچائیں۔ آمین۔

کیپٹن مظہر جب ۱۹۶۵ء میں شہید ہوئے تو اپنے بھرے پرے کنبے کا واحد سہارا تھے ایک بیوہ ماں، چار بہنیں اور ایک چھوٹا بھائی۔ ان سب کی کفالت ان کے ذمے تھی۔ جسے وہ بڑے انہماک اور خلوص سے ادا کیا کرتے تھے۔ خود زیادہ عمر نہیں تھی۔ لیکن بہنوں اور بھائیوں کے لئے مرحوم باپ کی جگہ لے لی تھی۔ یہ بھی ان کی شہادت کا اعجاز ہے کہ چاروں بہنیں افسروں سے بیاہی گئیں اور اپنے اپنے گھروں میں خوش و خرم ہیں۔ بھائی مظاہر حسین ملٹری کالج میں پڑھا ہے۔ اب لندن میں ہے اور خوش حال ہے۔ ماں مصلے پر بیٹھی دعائیں دیتی ہیں۔

## کرنل نذیر احمد شاہ کے تاثرات

مظہر کے ماموں اور سسر کرنل نذیر احمد شاہ لکھتے ہیں۔

کپتان مظہر مرحوم کی شہادت میرے لئے ایک صدمہ جانکاہ سے کم نہیں تھی۔ وہ صرف میرے داماد ہی نہیں تھے۔ میرے بھانجے بھی تھے میں نے انہیں اپنی آنکھوں کے سامنے پروان چڑھتے دیکھا تھا۔ اور ان کے ذاتی محاسن اور اعلیٰ کردار کے سبب ان سے بہت سی توقعات وابستہ تھیں ستمبر ۱۹۶۵ء میں میری پوسٹنگ پنڈی میں تھی۔ زبیدہ ہمارے گھر میں آئی ہوئی تھی کہ یکایک ہمیں دو بجے خبر ملی کہ ان کی کمپنی کوچ کے لئے تیار ہو رہی ہے۔ ہم باپ بیٹی دونوں فوراً ان کے بنگلے پر پہنچے تو وہ گھر پر نہیں تھے۔ ان کو بلا بھیجا تو پیغام آیا کہ میں بہت مصروف ہوں۔ گھر نہیں آسکتا الوداع اور خدا حافظ۔ ہم نے بھی کمپنی لائنز میں جانا مناسب نہ سمجھا۔ ہم دونوں ہراساں تھے نہ فکر مند۔ یہ شاید خاندانی روایات کے سبب سے تھا۔ چونکہ ہم کئی پشتوں سے پیشہ سپہ گری کو اپنائے ہوئے ہیں۔ ۲۲ ستمبر ۱۹۶۵ء کو ہمیں اطلاع موصول ہوئی کہ کپتان مظہر حسین شہید ہو گئے ہیں اور ان کی میت مدینہ پہنچ رہی ہے۔ گھر میں کہرام مچنا ایک قدرتی امر تھا۔ نوجوان بیٹی بیوہ ہوئی۔ کمسن بچے یتیم ہوئے۔ بیوہ ماں کا آخری سہارا ٹوٹا۔ نوجوان بہنیں شفقت اور سہارے

سے محروم ہوئیں۔ مگر ڈھارس اس بات سے ہوئی کہ ان کی جان کی قربانی ایک اعلیٰ اور ارفع مقصد کے لئے تھی۔ انہوں نے شہادت پائی۔ وطن عزیز کی عزت و ناموس کی خاطر مردانہ وار لڑتے ہوئے مرحوم گئے اولاد اور لواحقین کے لئے اس سے بڑھ کر کیا اعزاز ہو سکتا ہے کہ خاندان کے ایک سپوت نے وطن کی خاطر جان کا نذرانہ پیش کیا اور وطن کو ان طاغوتی طاقتوں کے پنجے سے بچالیا جو اسے نیست و نابود کرنے پر تلی ہوئی تھیں۔ مظہر کی شہادت پر یہ میرے تاثرات تھے اور یہی کچھ باقی خاندان کے افراد کے تھے۔

ان کو اپنے گاؤں مدینہ میں اپنے آبائی قبرستان میں سپرد خاک کیا گیا۔ زبیدہ مظہر نے ان کی قبر پر ایک چھوٹا سا مقبرہ بھی بنوا دیا ہے ان کی یاد میں گجرات کونسل نے کچہری گجرات سے موضع مدینہ جانے والی سڑک کا نام مظہر شہید روڈ رکھ دیا ہے۔

سدا رہے نام اللہ کا

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ——— ۴-اپریل ۱۹۳۸ء

جائے پیدائش ——— ڈنگہ۔ گجرات

کمیشن ——— ۲۸ پی-ایم-اے

تاریخ شہادت ——— ۵ر دسمبر ۱۹۷۱ء

شہادت کے وقت عمر ——— ۳۳ سال (غیر شادی) شدہ

اعزاز ——— نشانِ حیدر

مقام شہادت ——— ہلّی (مشرقی پاکستان)

مدفن ——— بوگرہ مشرقی (پاکستا

# میجر اکرم شہید نشان حیدر

استاد: پانی کے مٹکوں میں پانی تم بھرتے ہو؟

شاگرد: جی جناب

استاد: کس وقت؟ میں تو جب اسکول آتا ہوں پانی بھرا ہوتا ہے؟

شاگرد: جناب، میں فجر کی نماز کے بعد پانی بھرنے آتا ہوں۔

استاد: اتنے سویرے آنا اور اتنی دور سے پانی لانا بچے تو کیوں تکلیف اٹھاتا ہے۔

شاگرد: جناب، یہ کوئی تکلیف نہیں۔

استاد: پھر بھی کیا فائدہ ہم نے ماچھی عورت جو رکھی ہوئی ہے اسے دو روپے مہینہ دیتے ہیں۔ تجھے کیا پڑی ہے۔ جس کا کام ہے اسے کرنے دے۔

شاگرد: جناب یہ ثواب کا کام ہے آپ مجھے پانی بھرتے رہنے کی اجازت دے دیں۔

یہ استاد منشی فرمان علی تھے۔ پرائمری اسکول نکا کلاں کے ہیڈ ماسٹر جو اپنے اسکول کے چوتھے درجے کے ایک طالب علم کو پیار سے تنبیہہ کر رہے تھے۔

صبح کا وقت ہے دو نوجوان نکا کلاں سے نکلے اور باہر کھیتوں میں سیر کے لئے چل کھڑے ہوئے۔ کھیتوں کے آس پاس کہیں ببول کی شاخوں کی باڑھیں لگی ہوئی ہیں جن کے کانٹے جہاں تہاں پگڈنڈیوں پر پڑے ہیں جوں ہی کوئی کانٹا پڑا نظر آتا ہے ان دو

میں سے ایک سانولے رنگ اور لمبے قد کا نوجوان رُکتا ہے اور کانٹے کو اٹھا کر ایک طرف کرتا ہے۔ اور پھر آگے بڑھتا ہے۔ اس طرح جب دو چار بار ہو چکا تو دوسرے نوجوان سے نہ رہا گیا۔

دوسرا نوجوان بھائی جان اس طرح تو سیر ہو چکی آپ اتنی بار ان کمبخت کانٹوں کو اٹھانے رُکتے ہیں کہ سیر کا سارا مزہ ہی کرکرا ہو جاتا ہے۔

پہلا نوجوان اصغر۔ لڑکے بالے ننگے پیر بھی ادھر سے گزرتے ہیں۔ اگر کسی کے یہ کانٹا چبھ جائے تو۔

دوسرا نوجوان چبھے کیوں؟ چلنے والا دیکھ کر چلے۔ آخر یہ کانٹے ہم نے تو نہیں بکھیرے ہم کیوں اس بکھیڑے میں پڑیں۔

پہلا نوجوان پھر اور کون پڑے گا؟ ہم لوگ پڑھے لکھے ہیں سمجھدار ہیں اگر ہم بھی ان کانٹوں کو نہ اٹھائیں گے تو پھر ان کانٹوں کو اٹھانے آسمان سے فرشتے آئیں گے؟

اصغر میرے بھائی ناراض نہ ہو۔

یہ واقعہ ۱۹۵۹ء، ۱۹۵۸ء کا ہے۔ نکا کلاں پرائمری اسکول کا وہ بچہ جو دوسروں کے لئے پانی بھرنے کی اجازت مانگ رہا تھا اور یہ نوجوان جو کانٹے اٹھانے پر اصرار کر رہا تھا اور پاکستانی فوج کا وہ مجرم ہلی کے محاذ کا وہ ہیرو۔ جس نے ۵ دسمبر ۷۱ء کو ملک کی سالمیت اور ناموس کی خاطر اپنی جان قربان کر دی۔ وہ کوئی اور نہیں۔ محمد اکرم شہید نشان حیدر ہی تھے۔ اگر دیکھا جائے تو اکرم کی ساری زندگی پیاس بجھاتے اور کانٹے اٹھانے گزری۔ کبھی اپنی راہ کے کانٹے اٹھائے۔ کبھی اپنے والدین۔ بھائیوں اور بہنوں اور دوسرے عزیزوں، دوستوں کی راہ کے کانٹے اٹھائے اور آخر میں پاکستان کی راہ کے کانٹے اٹھاتے اٹھاتے وہ لہولہان ہو گئے اور اپنی جان، جان آفرین کے سپرد کر دی۔

ان میجر محمد اکرم شہید نشان حیدر کی زندگی اور کارناموں کا ایک اجمالی خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔

---

## نسل اور خاندان

اب سے کوئی دوسو سال پہلے ونہار تحصیل پنڈ دادن خان سے اعوانوں کا ایک خاندان ضلع جہلم کے گاؤں نکا کلاں آکر آباد ہوا۔ خاندان کے سربراہ کا نام جوایا خان تھا۔ یہی جوایا خان میجر محمد اکرم شہید کے دادا کے دادا تھے۔

اکرم کے والد حوالدار سخی محمد نے فوج میں طویل عرصے تک ملازمت کی ہے تایا صوبیدار میجر گوڈر خان نے ایک زندگی فوج میں گزار دی۔ لیکن ان کے دادا فضل خان اور پڑدادا الٰہی بخش زراعت پیشہ تھے۔ خاندان کے دوسرے بزرگوں میں راجہ خان اور جیون خان اور عبداللہ خان نے سپہ گری میں بڑا نام پیدا کیا۔

اعوان نسلی اعتبار سے قطب شاہی سید ہیں اور پنجاب میں تقریباً ایک ہزار سال سے آباد ہیں۔ مذہب اور سپہ گری ان کے خون میں ہے۔ میجر محمد اکرم شہید نشان حیدر اعوانوں کی بہترین نسلی روایات کے حامل تھے۔

## اکرم کے والدین

اکرم کے والد حوالدار سخی محمد ۱۹۳۵ء میں فوج سے ریٹائر ہوئے تھے۔ اس وقت سے اب تک نمازی ہی نہیں تہجد گزار بھی ہیں یہی حال اکرم کی والدہ ماجدہ عائشہ بی بی کا ہے۔ وہ بھی حد درجہ عبادت گزار اور شریف النفس خاتون ہیں۔ اکرم کے گاؤں کی مسجد بھی اسی خاندان کی کوششوں سے تعمیر ہوئی ہے گویا مذہبیت اور شریف النفسی اکرم کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی۔ سچ ہے جیسا گل ہوتا ہے ویسی بو ہوتی ہے۔

## پیدائش

اکرم کا آبائی گاؤں نکا کلاں ہے جو جہلم سے بیس میل جنوب میں جہلم پنڈ دادن خان روڈ

پر دارا پور کے قریب واقع ہے۔ لیکن اکرم پیدا اپنی ننھیال ڈنگہ (ضلع گجرات) میں ہوئے تھے۔ مہینہ سوا مہینے بعد ان کی والدہ عائشہ بی بی انہیں لے کر نکا کلاں آ گئی تھیں۔ اکرم کی پرورش، پرداخت، ابتدائی تعلیم سب نکے ہی میں ہوئی۔ اس لئے اکرم کو نکا کلاں کا لالہ صحرا سمجھنا چاہیئے۔

اکرم کی تاریخ پیدائش ۴/ اپریل ۱۹۳۸ء ہے۔

## بچپن اور ابتدائی تعلیم

اکرم کا بچپن دیہات کے عام بچوں کی طرح گلی ڈنڈا اور کھدو کھیلتے ہوئے گزرا۔ جب چار برس کے ہوئے تو گاؤں کی مسجد میں مولوی اصغر صاحب سے قرآن پڑھنے بیٹھے۔ پانچ برس میں نکا کے پرائمری اسکول میں داخل کر دیئے گئے۔ اس سکول سے اکرم نے پرائمری کی چار جماعتیں پاس کیں۔ پرائمری سکول نکا کلاں کا ایک واقعہ قابل ذکر ہے اکرم جب چوتھی جماعت میں تھے تو اسکول کے بچوں کے لئے پینے کا پانی اپنی خوشی سے بھرتے تھے حالانکہ پانی بھرنے کیلئے اسکول کی طرف سے ایک ماچھی عورت دو روپے مہینے پر مقرر تھی۔ جب سکول کے ہیڈ ماسٹر صاحب کو خبر ہوئی تو انہوں نے اکرم کو سمجھایا کہ بیٹے کیوں تکلیف کرتے ہو۔ پانی بھرنے کیلئے نوکرانی جو ہے۔ لیکن اکرم نہ مانے اور پانی بھرتے رہنے کی ان سے اجازت طلب کی۔

نکا کلاں کے پرائمری اسکول سے فارغ ہو کر اکرم، نے قریب کے گاؤں چکری کے مڈل اسکول میں داخلہ لے لیا۔ یہاں سے اکرم نے پانچویں اور چھٹی جماعتیں پاس کیں۔

## چکری اسکول کا ایک یادگار واقعہ

ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات اس چھوٹی سی عمر میں بھی اکرم کا ضمیر بیدار تھا ایک بار ایسا ہوا کہ اسکول کے ہیڈ ماسٹر فرمان علی نے کلاس کی فیس جمع کی اسے رومال میں باندھا اور میز پر

رکھ دیا۔ جب گھنٹی ہوئی تو وہ کرسی سے اٹھے اور جلدی سے باہر چلے گئے۔ فیس کا رومال ان، انہیں یاد نہ رہا۔ جب اکرم نے دیکھا کہ فیس کی رقم یوں میز پر پڑی ہے تو وہ دوسرے لڑکوں کی طرح کھیلنے کودنے یا کھانے پینے باہر نہیں گئے۔ میز کے ساتھ لگ کے کھڑے ہو گئے اور رومال پر نظر رکھی۔ کچھ دیر بعد فرمان علی صاحب ہانپتے واپس آئے اور دیکھا کہ فیس کا رومال جوں کا توں میز پہ پڑا ہے۔ اکرم پاس کھڑے ہیں۔ رقم کو صحیح و سلامت پاکر ان کی جان میں جان آئی۔ بہت خوش ہوئے اور سارے اسکول کے سامنے اکرم کی تعریف کی۔

## اکرم ملٹری کالج میں

چھٹا درجہ مڈل اسکول چکری سے پاس کر کے اکرم ملٹری کالج جہلم میں ۱۶ / اگست ۱۹۴۸ء کو ساتویں درجے میں داخل ہوئے اور ۱۸۱۱ کالج نمبر ملا۔ اکرم کے بڑے بھائی عبدالرشید پہلے سے یہ ج میں پڑھ رہے تھے۔ اکرم نے شروع کے دو سال رابرٹس ہاؤس (شیر شاہ ہاؤس) میں گزارے ۱۹۵۰ء میں وہ آکنلک ہاؤس میں منتقل ہوئے۔ ملٹری کالج میں اپنی تعلیم کے باقی تین سال انہوں نے اسی ہاؤس میں گزارے۔ دوسری جنگ عظیم میں تعمیر شدہ یہ کچا ہاؤس اب گرا دیا گیا۔

اکرم چکری اسکول کے اردو میڈیم سکول سے آئے تھے۔ وہاں ان کا شمار اچھے طلبا میں سے تھا۔ یہاں ذریعہ تعلیم سراسر انگریزی تھا۔ اس وجہ سے وہ یہاں اچھی طرح چل نہ سکے۔ دو بار فیل ہوئے اور جولائی ۱۹۵۳ء میں انہیں کالج کو خیر باد کہنا پڑا۔

لیکن ملٹری کالج میں پانچ برس کی اس تعلیم نے اکرم کی بنیادیں مضبوط کر دیں۔ یہیں انہوں نے ہاکی کھیلنا سیکھا اور اس شوق کو پروان چڑھایا۔ کالج ہی میں اکرم کو مطالعہ خاص طور پر تاریخی مطالعہ کی عادت پڑی۔ اسی کالج کی فضاؤں میں اکرم نے اپنے آپ کو دریافت کیا۔ یہیں ان کی امنگیں بیدار ہوئیں۔ یہیں انہوں نے وہ خواب دیکھے جن کو حقیقت میں بدلنے کے لئے انہوں نے طویل جدوجہد کی۔ ملٹری کالج سے اکرم کی محبت اور قلبی تعلق کا ثبوت وہ انگریزی مضمون

ہے۔ جو انہوں نے پی ایم اے جانے سے ذرا پہلے جون ۱۹۶۱ء میں لکھا۔ اس میں انہوں نے صاف لکھا ہے کہ ملٹری کالج پاکستان کا بہترین ادارہ ہے اور اعتراف کیا کہ میں نے جو کچھ سیکھا اسی ادارے سے سیکھا۔ ہم نے میجر اکرم شہید نشان حیدر کی مفصل سوانح حیات اکرم نشان حیدر میں اس انگریزی مضمون کا اقتباس نقل کیا ہے۔

## اکرم ۴/۱ پنجاب کی بوائز کمپنی میں

جولائی ۱۹۵۳ء میں ملٹری کالج سے رخصت ہونے کے بعد اس زمانے کے دستور کے مطابق اکرم اپنے والد کی رجمنٹ ۴/۱ پنجاب میں بحیثیت رنگروٹ بھرتی ہو گئے۔ چونکہ رنگروٹی کی عمر کو ابھی نہیں پہنچے تھے۔ اس لئے ۴/۱ پنجاب کی بوائز کمپنی میں بھیج دیئے گئے۔ ۴/۱ پنجاب رجمنٹ کا سنٹر ان دنوں جہلم ہی میں تھا۔ اس لئے اکرم نے پنجاب سنٹر میں تین سال گزارے دو سال بوائز کمپنی میں اور تقریباً ایک سال سنٹر میں باقاعدہ رنگروٹی کی تربیت حاصل کی۔

اکرم نے جون ۱۹۵۴ء میں بوائز کمپنی سے فرسٹ رومن اردو۔ فرسٹ میپ ریڈنگ اور تھرڈ انگلش کا امتحان پاس کیا۔ ملٹری کالج کے پس منظر کی وجہ سے بوائز کمپنی میں اکرم کی کارکردگی بہت اچھی تھی۔ چنانچہ چھ مہینے کے بعد ہی انہیں بوائز کی قاسم پلاٹون کا کمانڈر بنا دیا گیا تھا۔ اور دوسرے سال اکرم کو بوائے کمپنی کمانڈر کے عہدے پر ترقی دے گئی۔

## اکرم ۴/۱ پنجاب سنٹر میں بحیثیت رنگروٹ

دو سال بوائز کمپنی میں گزارنے کے بعد اکرم نے ۴/۱ پنجاب سنٹر میں نو مہینے کا رنگروٹی کا کورس کیا۔ اس تربیت کے دوران اکرم کو سیکشن کمانڈر ہونے کا اعزاز حاصل ہوا اور پیرا کے نشانہ بازی کے مقابلے میں شوٹنگ میڈل ملا۔ یہ دونوں عزتیں کم نہیں تھیں۔ وہ بہترین رنگروٹ کی حیثیت سے پاس آؤٹ ہوتے لیکن ان کی منزل کمیشن تھی۔ جس کے لئے وہ انچ انچ کر کے آگے بڑھ رہے تھے۔

## اکرم ۸ پنجاب میں

اکرم کی آبائی یونٹ ۴/۱۴ پنجاب تھی۔ اس کے سنٹر سے فارغ ہوکر وہ جولائی ۱۹۵۶ء میں اسی یونٹ میں پوسٹ ہوئے۔ اس یونٹ کا نیا نام ۸ پنجاب تھا۔ ۸ پنجاب میں اکرم نے پانچ سال گزارے اور زیادہ تر انٹیلی جنس سیکشن میں نوکری کی۔ یہیں سے ۵۹-۱۹۵۸ء میں انہوں نے آرمی اسپیشل پاس کیا اور دوبار کمیشن کے لئے کوشش کی۔ دوسری بار ۱۹۶۱ء میں وہ پی ایم اے کے لئے کامیاب ہوئے۔

۱۹۶۱ء کے اوائل میں وہ ۸ پنجاب کے ساتھ مشرقی پاکستان گئے وہیں انہیں پی ایم اے جانے کا نوٹس ملا۔ ڈھاکہ سے آکر وہ ۲۸ پی ایم اے لانگ کورس کے لئے اکتوبر ۱۹۶۱ء میں کاکول پہنچے

## اکرم پی۔ایم۔اے کاکول میں

پی۔ایم۔اے میں ہاکی کے کھلاڑی کی حیثیت سے انہوں نے جاتے ہی اپنی جگہ بنالی۔ وہ اکیڈمی کی ہاکی ٹیم میں شامل کر لئے گئے اور کئی بار باہر کے مقابلوں میں اکیڈمی کی نمائندگی کی اور آخر کار اکیڈمی کا ہاکی کلر حاصل کیا۔ نشانہ بازی میں بھی انہوں نے اعزاز حاصل کیا۔

اکیڈمی میں اکرم اپنی سنجیدگی کم گوئی جفاکشی اور گہرے احساس ذمہ داری کے لئے مشہور تھے۔ اکتوبر ۱۹۶۳ء میں انہیں ایف ایف آر میں کمیشن ملا۔

## اکرم ۴ ایف ایف آر میں

کمیشن ہوتے ہی اکرم کو ۴ ایف ایف آر میں پوسٹ کیا گیا۔ ان دنوں یہ یونٹ لنڈی کوتل میں تھی۔ جب مئی ۱۹۶۵ء میں ایمرجنسی کا اعلان ہوا تو ۴ ایف ایف آر کو سیالکوٹ پہنچ کر سرحدی دفاع سنبھالنے کا حکم ہوا۔ تو اکرم نے بحیثیت لیفٹیننٹ اس کارروائی میں حصہ لیا

اور جو دو ایک مشن ان کے سپرد کئے گئے ان کو انہوں نے پایۂ تکمیل تک پہنچایا اس سے دیکھنے والوں نے دیکھ لیا کہ اس بظاہر خاموش اور منکسر المزاج نوجوان افسر میں تو جرأت اور ہمت کی چنگاریاں نہیں آگ بھری ہوئی ہے۔

## اکرم کا حصہ ۶۵ء کی جنگ میں

ستمبر ۶۵ء کی جنگ میں اکرم کی یونٹ ۴ ایف ایف آر کی طرف سے ان کو ظفر وال سیکٹر میں دو بار دو اہم مشن سپرد کئے گئے۔ جن کو انہوں نے بکمال دلیری اور فراست پورا کیا ان کارروائیوں کی تفصیل ہم نے ۴ ایف ایف آر کے اس وقت کے ایڈجوٹینٹ (اب بریگیڈیر) اے قادر کے حوالے سے حیات اکرم میں پیش کی ہے۔

## ایف ایف آر کی کوارٹر ماسٹری

۱۹۶۶ء میں اکرم کو کیپٹن کے عہدے پر ترقی ملی اور انہیں اپنی پلٹن کا کوارٹر ماسٹر بنا دیا گیا۔ یہ ایک مشکل کام تھا لیکن اس کو بھی انہوں نے حد درجہ کامیابی اور دیانت داری سے انجام دیا اس منصب کے قواعد و ضوابط میں انہیں سند (اتھارٹی) سمجھا جاتا تھا۔ اسی خصوصیت کی بنا پر انہیں یونٹ میں اتھارٹی سر کہا جاتا تھا۔

## اکرم مشرقی پاکستان میں

اکرم مشرقی پاکستان ۱۹۶۱ء میں ۸ پنجاب کے نائیک کی حیثیت سے گئے تھے۔ اب وسط ۶۸ء میں ان کی پوسٹنگ ایسٹ پاکستان رائفلز کے چھٹے ونگ کے اسٹنٹ کمانڈر کی حیثیت سے ہوئی ان کا ہیڈ کوارٹر تو راجشاہی میں تھا لیکن انہیں ایک طویل سرحد کی نگرانی کی غرض سے اس پورے علاقے میں گھومنا پھرنا پڑتا تھا۔ اکرم نے نہ صرف اپنے فرائض منصبی کو پوری تندہی

اور جانفشانی سے انجام دیا بلکہ اس کام میں غیر معمولی دلچسپی لیتے ہوئے بنگالی سیاسی لوگوں سے ملے بھی اور اس علاقے کے جغرافیائی حالات اور معاشرتی معاشی حالات کا گہری نظر سے مطالعہ کیا اور اپنے مطالعہ و مشاہدہ پر مبنی بڑے دلچسپ اور طویل خط لکھے۔ جن کے اقتباسات ہم نے حیاتِ اکرم میں نقل کئے ہیں۔ ان خطوط سے اندازہ ہوتا ہے کہ اکرم کے دل میں اسلام اور پاکستان کا درد کتنا زیادہ تھا ان خطوط سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ انہوں نے دیکھ لیا تھا کہ ہوا کا رخ کدھر ہے۔

## مشرقی پاکستان سے واپسی

تقریباً دو سال ای پی آر کی خدمت کرنے کے بعد وہ وسط ۱۹۷۰ء میں واپس اپنی یونٹ میں پہنچے۔ ان کی آمد پر یونٹ میں باقاعدہ خوشی منائی گئی۔ کچھ ان کے ہاکی کے اچھے کھلاڑی ہونے کی وجہ سے۔ اور کچھ ان کے حسن سلوک اور حسن کارکردگی کی وجہ سے۔ یونٹ میں واپس آنے کے کچھ دنوں بعد وہ انٹیلی جنس کورس کے لئے مری گئے وہاں سے فارغ ہوکر وہ پھر یونٹ میں آملے۔

جب ۱۹۷۰ء کے آواخر میں یونٹ کوئٹہ منتقل ہوئی تو وہ یونٹ کے ساتھ کوئٹہ چلے گئے۔

وہ اب میجر ہو چکے تھے کوئٹہ میں ان کی دو ہی دلچسپیاں تھیں اسٹاف کالج کے امتحان کی تیاری کرنا اور یونٹ کی ہاکی ٹیم تیار کرنا اور یہ دونوں کام وہ حسب عادت پوری تندہی سے انجام دے رہے تھے یہ سلسلہ ابھی چند مہینے چلا تھا کہ اس وقت کے مخصوص سیاسی حالات کے پیش نظر ۴ ایف ایف آر کو مشرقی پاکستان جانے کا حکم ملا۔ یہ مارچ ۱۹۷۱ء کے آخری ہفتے کی بات ہے۔

## اکرم تیسری بار مشرقی پاکستان میں

میجر اکرم اپنی یونٹ کے ہراول دستے کے ساتھ ۳۰ مارچ ۱۹۷۱ء کو جیسور پہنچے

موت کا ایک وقت مقرر ہے، اسے اپنے وقت پر آنا ہے اور جب وہ وقت آجائے تو پھر کوئی کہیں جائے کہیں چھپے۔ موت سے وہ بچ نہیں سکتا اور رہی بات دشمن کی ناقابل تسخیر قلعہ بندیوں کی تو اس کا جواب ہے کہ جب ہر حربہ ناکام ہو جائے گا تو پھر ہم سر اٹھا کر دشمن کے مورچوں کی طرف چل پڑیں گے اور پھر خواہ کچھ ہو جائے رکیں گے نہیں ناقابل تسخیر قلعہ بندی نہیں ناقابل تسخیر انسان کا عزم ہوتا ہے۔

۳ر دسمبر ۱۹۷۱ء کی رات کو جب دشمن کی ان ہی نام نہاد ناقابل تسخیر مورچہ بندیوں پر حملہ شروع ہوا تو میجر حنیف نے بعینہٖ وہی کیا جس کا اظہار وہ بار بار کر چکے تھے دشمن کے مورچوں کی طرف بڑھے تو پھر وہ رُکے نہیں۔ پہلی بار زخمی ہونے کے باوجود وہ پھر پورے عزم و حوصلے سے آگے بڑھتے رہے یہاں تک کہ دوسری بار مہلک طور پر زخمی ہوئے اور گر پڑے گو اس حالت میں بھی وہ اپنے جوانوں کو بڑھاوا دیتے رہے یہاں تک کہ جان، جان آفریں کے سپرد کر دی۔

سوال:۔ شہادت کے کچھ دن پہلے یا کچھ وقت پہلے انہوں نے کوئی ایسا فقرہ یا جملہ کہا یا کوئی ایسی بات کی جس سے یہ اندازہ ہو سکتا ہو کہ وہ شہادت کے لیے تیار تھے۔

جواب:۔ یقیناً بہت واضح طور پر۔

سوال:۔ کیسے؟

جواب:۔ ۴ر دسمبر ۷۱ء کو میں ان کے ساتھ تھا جب جوابی حملہ کرنے کے احکامات ملے اور "او" گروپ کی کارروائی ہو چکی تو میں نے دیکھا کہ میجر حنیف نے بہت سکون سے اپنی گھڑی پرس قلم جیسی ذاتی چیزیں اپنے بیٹ مین کے حوالے کیں اور کہا ان کو گھر پہنچا دینا۔ اس کے بعد جب میں نے فارمنگ اپ پوزیشن پر میجر حنیف کو آخری بار دیکھا تو اس وقت بھی وہ پرسکون نظر آئے، ان کے چہرے پہ خوف کا ہلکا سا یہ یا اضطراب کی ایک لکیر بھی نہیں تھی۔ اس وقت بھی میرے کانوں میں حنیف شہید کے وہ آخری الفاظ کہ مورچے ناقابل تسخیر نہیں ہوتے تسخیر کا عزم ناقابل تسخیر ہوتا ہے۔ گونج رہے ہیں اور فارمنگ اپ پوزیشن کا وہ منظر

بھی آنکھوں کے سامنے پھر رہا ہے جب میں نے آخری بار حنیف کو دیکھا تھا۔ سد ماحول ایک خاموش ہیجان کی گرفت میں تھا ایک پُر ہول سناٹا تھا لیکن حنیف پُر سکون تھے۔ لیکن پُر عزم۔

## شہید کا سراپا

شہید کا قد میانہ رنگ گندمی، بال گھنگریالے، پیشانی غیر معمولی طور پر کشادہ ابرو گھنے اور آنکھیں، سیاہ چمکدار، اور پر عزم تھیں۔ سینہ کشادہ، جسم سڈول اور چال میں متانت قدم چھوٹے رکھتے تھے۔ چہرے مہرے خدوخال کا مجموعی تاثر وجاہت کے ساتھ ساتھ شرافت وحیا کا تھا

## لباس

خوش لباس تھے صاف ستھرے کپڑے پہننے کا شوق حد سے زیادہ تھا کپڑوں میں پسندیدہ رنگ سفید تھا۔ جوتے ہمیشہ سیاہ پہنتے تھے۔ گرد وغبار سے اس حد تک بچتے تھے کہ گاؤں آنے پر صرف گرد وغبار کی شکایت کرتے۔

## غذا

اچھے کھانے کا کوئی خاص شوق نہیں تھا بلکہ کھانا کم کھاتے تھے۔ کھانے کے بعد میٹھا رغبت سے کھاتے پھلوں میں مالٹا اور آم بہت مرغوب تھے۔ دودھ پسندیدہ مشروب تھا۔

## محبوب مشغلہ

فوٹو گرافی ان کا محبوب مشغلہ تھا جب ملٹری کالج میں تھے تو اس وقت بھی کیمرہ فرصت کے اوقات کا ساتھی تھا بچپن سے لے کر شہادت تک ہر سال ہر موقعہ کے فوٹو ان کے البموں

ہیں موجود ہیں۔ دوستوں، بھائیوں، عزیزوں اسکول و کالج کی تصویریں ان کی۔
کتاب سے نکلی ہیں۔

## پسندیدہ کھیل

کھیل کے شوقین تھے۔ خاص کر ہاکی اور باکسنگ، ہاکی رائٹ ان کے عمدہ کھلاڑی تھے لیکن باکسنگ کے عمدہ کھلاڑی سمجھے جاتے تھے۔ ٹریننگ کے دوران کاکول میں ایک نائجیرین کیڈٹ بھی باکسنگ کا بڑا ہوشیار اور اعلیٰ کھلاڑی تھا۔ وہ ہمیشہ کھیل میں اپنے مدمقابل کو تیسرے راؤنڈ میں ناک آؤٹ کر دیتا تھا۔ لیکن اس کا مقابلہ حنیف ملک سے ہوا تو حنیف ملک نے سے دوسرے ہی راؤنڈ میں ناک آؤٹ کر دیا۔ ٹریننگ کے دوران کورس میں تین اور بھی ان کے ہم نام تھے لیکن جب حنیف ملک کو بلانا مطلوب ہوتا تو حنیف باکسر کے نام سے موسوم کئے جاتے۔ پی۔ ایم۔ اے کاکول میں باکسنگ کلر بھی حاصل کیا۔

## عادات اور اطوار

میجر محمد حنیف نے جس دیندار گھرانے میں پرورش پائی تھی اس کا اثر ان کی تمام عادات اور اطوار پر تھا۔ زیادہ باتیں کرنے یا اونچی آواز سے بولنے کی عادت نہیں تھی۔ اپنی بات پر اڑتے نہیں تھے اپنی رائے دے کر خاموش ہو جاتے تھے۔ والدین کے سامنے زبان نہیں کھولتے تھے۔ گاؤں میں جاتے تو ہر بزرگ سے جھک کر ملتے۔ اپنی افسری کو کبھی اپنی مجلسی زندگی میں ظاہر نہیں کیا۔ ماں نے غریبوں اور مسکینوں پر ترس کھانے کا جو درس دیا زندگی بھر انہیں یاد رہا۔ کوئی بہت پریشان حال اور خستہ حال نظر آجاتا تو اللہ، اللہ اُف، اف میرے اللہ رحم کر کہنے لگتے اور اپنی استطاعت پر اس کی مدد کرتے۔

دل کے صاف اور کھرے تھے غصہ ہوتے تو اس کا برملا اظہار کرتے۔ اپنی غلطی ہوتی تو

معافی مانگ لیتے ۔ دوسرے کی غلطی کو معاف کر دیتے تھے ۔ ماتحتوں کے ساتھ فراخ دلی اور ہمدردی کا رویہ تھا۔

دیپال پور نہر کے حملے میں جب وہ زخمی ہو گئے تو ان کے جوانوں نے ان سے بہت کہا سر آپ پیچھے چلے جائیں وہ نہ مانے۔ ان کی شہادت کے بعد ان کے جان نثار جوان از خود گولیوں اور گولوں کی بوچھاڑ میں ان کے جسد خاکی اٹھا کر پاکستان کی سرحد تک لائے اور اپنے ہاتھوں سے ایک عارضی قبر میں دفن کیا۔

## شہید کی شخصیت و کردار کا جائزہ

جس طرح ایک پیڑ کے پتے ہزار ہوتے ہیں جڑ ایک ہوتی ہے اور اسی جڑ سے اس کے اندر کے بیج سے فیصلہ ہوتا ہے کہ پیڑ کیا ہے اور کیسا ہے ۔ اسی طرح ایک انسان ہزار کام کرتا ہے ان کی سب جڑیں اس کے کردار کے تانے بانے میں ہوتی ہیں۔ اس کی شخصیت کے سانچے میں ہوتی ہیں میجر محمد حنیف شہید ستارۂ جرأت کی بنیادی قدریں کیا تھیں اس امر کی وضاحت کیلئے ہم صرف چند واقعات ، اقوال و حادثات کا تذکرہ کرنے پر اکتفا کریں گے ان سے خود بخود شہید کے کردار کی تصویر ابھر کر سامنے آجائے گی۔

## شیروں کا جوڑا

ڈھڈیال کے مڈل سکول میں، حنیف اور ان کے بھائی حفیظ پرائمری میں پڑھتے تھے دوسرے لڑکوں سے لڑائی جھگڑا ہوتا تو حنیف شیر بن کر آگے آگے ہوتے اپنی دلیری کی وجہ سے لڑکے کہتے یہ شیروں کا جوڑا ہے۔

## خون کے دھبے

حنیف کے والد میجر غلام حسین صاحب راوی ہیں کہ جب حنیف ملٹری کالج سرائے عالمگیر

پڑھتا تھا۔ تو کالج کی طرف سے باکسنگ میں مقابلہ سخت تھا جیت تو گیا لیکن لہولہان ہو گیا سفید بنیان پر خون کے دھبے ہی دھبے تھے۔ شام کو جب گھر آیا تو منہ سوجا ہوا تھا ماں کو بنیان دی کہ اس کو دھلوا دینا ماں جب بنیان کو دھونے لگیں تو بنیان پر اتنا بہت سا خون دیکھ کر گھبرا گئیں۔ پوچھنے لگیں۔ حنی بنیان پہ اتنا خون کیسا لگا ہے؟ حنی (حنیف) نے اطمینان سے جواب دیا "امی جی یہ میرا خون ہے خون دے کر ہی انسان بلند درجات حاصل کرتا ہے۔"

## صاعقہ کے بارے میں وصیّت

اکتوبر ۱۹۷۰ء میں میجر حنیف کا تقرر ڈھاکہ ہوا تھا اسی دوران کے ہاں پہلی بیٹی پیدا ہوئی۔ اس کا نام انہوں نے خود صاعقہ تجویز کیا۔ صاعقہ اس لئے کہ یہ بجلی بن کر چمکے جب ۷۱ء کی جنگ شروع ہونے والی تھی تو اپنے والد غلام حسین صاحب سے کہا۔

" اگر میں شہید ہو جاؤں کو صاعقہ کو بہتر سے بہتر تعلیم دلوایئے گا۔ اس کی تربیت کا خاص خیال رکھئے گا تاکہ یہ خاندانی اور اسلامی روایتوں کی امین ہو۔ اس کا نام میں نے صاعقہ رکھا ہے میں چاہتا ہوں کہ یہ واقعی صاعقہ ہو۔

## حوصلہ اور فراخ دلی

حنیف اواخر نومبر ۱۹۵۵ء میں ملٹری کالج میں رابرٹس ہاؤس کے ہاؤس پریفیکٹ تھے ایک روز مقررہ وقت پر ہاؤس کی روشنیاں نہیں بجھائی گئیں۔ کمانڈانٹ کرنل رفیق نے انہیں قیادت کی اس کوتاہی پر سزا دی انہوں نے کوتاہی کی ساری ذمہ داری خود قبول کی۔ کسی جونیئر کو عتاب کا نشانہ نہیں بنوایا اور خوش دلی سے صحیح اسپرٹ سے سزا اٹھائی۔ نہ صرف یہ بلکہ کالج سے جانے کے بعد کمانڈانٹ کو شکریئے کا خط لکھا اور کالج سے جو کچھ سیکھا تھا اس کا شکریہ ادا کیا۔

## احسان وکرم

آخر میں ان کے اندازاً احسان اور کرم کے چند واقعات درج کئے جاتے ہیں ان کی شہادت سے چند دن پہلے کا واقعہ ہے کہ ان کی کمپنی میں ایک جوان ایسٹ پاکستان کی بلوچ رجمنٹ سے تبادیل ہوکر آیا۔ اس جوان کا حقیقی بھائی ایسٹ پاکستان میں شہید ہو چکا تھا۔ وہ دو سال سے رخصت لے کر گھر نہیں گیا تھا ادھر تمام فوج میں رخصت بند تھی ایسٹ پاکستان میں جنگ بڑے زوروں پر تھی۔ وہ جوان ان کے سامنے رخصت کی درخواست لے کر پیش ہوا۔ میجر حنیف ملک نے درخواست پڑھ کر ایک لمحہ کا تامل و توقف نہیں کیا اور اس جوان کے پریشان کن حالات کے پیش نظر اسے رخصت پر بھیج دیا وہ اپنے ماتحت جوانوں سے ہمیشہ انصاف کرتے اپنی شہادت سے تقریباً پندرہ دن پہلے جب رمضان المبارک میں رخصت گھر آئے تھے تو ان کی رخصت عید کے بعد تک تھی۔ عید سے دو تین دن پہلے انہوں نے اپنے تمام قبیلہ سے ملاقات شروع کر دی۔ اور کہنے لگے میں عید سے پہلے پلٹن میں جا رہا ہوں اور وہاں عید مناؤں گا۔ سب نے اصرار کیا کہ عید قبیلہ میں اکٹھے منائیں گے سال کے بعد آئی ہے اس کے انہوں نے جواب دیا۔ میرے جوان جنکی میری طرح مائیں بھائی، بہنیں ہیں وہ تو عید کی خوشی پلٹن میں منائیں گے اور میں ان کا کمانڈر ہوکر عید قبیلہ میں مناؤں یہ کیسے ہو سکتا ہے۔ چنانچہ عید سے ایک دن پہلے پلٹن میں پہنچ کر جوانوں کے ساتھ عید منائی۔

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ وہ کار پر کسی ضروری کام کے لئے بازار میں گئے ان کی کار کے قریب ایک شکاری آگیا۔ جس نے تار کے پنجرے میں چھوٹی چھوٹی سبز نیلی رنگ کی خوبصورت چڑیاں بند کی ہوئی تھیں وہ چڑیاں چہک رہی تھیں انہوں نے شکاری کے پاس کار روک لی اور شکاری کو بلا کر پوچھا کہ یہ چڑیاں شوقیہ رکھی ہوئی ہیں یا فروخت کرتے ہو؟ شکاری بولا۔ فروخت کرتا ہوں۔ کہنے لگے اچھا کیا قیمت لوگے۔ شکاری بولا۔ ایک روپیہ فی چڑیا۔ انہوں نے وہ پورا پنجرہ جس

میں درجن دو درجن تک چڑیاں تھیں خرید لیا اور شکاری کے سامنے ہی پنجرہ کا منہ کھول دیا اور ایک ایک چڑیا پکڑ کر آزاد کر دی۔ جب سب چڑیاں آزاد ہو کر پاس کے درختوں پر جا بیٹھیں تو خالی پنجرہ پھر شکاری کو دے کر بولے خدا حافظ اور کار میں بیٹھ کر اپنے کام کو چل دیئے۔

قہاری و غفاری و قدوسی و جبروت
یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلمان

## شہید کا خاندان

شہید اپنے والدین کے بڑے بیٹے تھے ان کے تین بھائی اور تین بہنیں ہیں۔ بھائی فوج میں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں۔

شہید کی شادی پھوپھی زاد بہن سے والدین کی مرضی کے عین مطابق ۱۹۶۴ء میں ہوئی تھی اس وقت وہ کیپٹن تھے۔ ان کی ایک بیٹی صاعقہ جو ۱۹۷۰ء میں پیدا ہوئی ایک بیٹا ہے جو شہادت کے ایک ماہ بعد باپ کی جگہ لینے دنیا میں آیا اس کا نام محمد ادریس خود ہی تجویز کر گئے تھے۔

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ———— ۲۵ دسمبر ۱۹۴۱ء

جائے پیدائش ———— لاہور

کمیشن ———— ۲۷ پی-ایم-اے

تاریخ شہادت ———— ۱۶ ستمبر ۱۹۶۵ء

مقام شہادت ———— ڈوگرئی لاہور

شہادت کے وقت عمر ———— ۲۳ سال

مدفن ———— ڈھڈیال (جہلم)

# افتخار جعفر شہید

" دیکھو آج فیصلے کا دن ہے۔ جس نے جانا ہے ابھی چلا جائے پھر نہ کہنا کہ شاہ جی نے مروا دیا۔ آج سودا ہے۔ اپنی جانیں بچالو۔ یا داتا کی نگری کی پندرہ لاکھ ماؤں اور بہنوں کی عزتیں بچالو۔ جہاں تک میرا تعلق ہے تو میں فیصلہ کر چکا ہوں جیتے جی اس پاک سرزمین کو دشمن کے قدموں سے ناپاک نہیں ہونے دوں گا۔

یہ بے باک اور پرعزم آواز ایک نوجوان لیفٹیننٹ کی تھی اور مخاطب تھے اس کے ٹینک اسکواڈرن کے ۳۲ جوان۔ مقام تھا واہگہ سیکٹر۔ ستمبر ۶۵ء کی ۶ تاریخ اور طلوع آفتاب کا وقت نوجوان لیفٹیننٹ نے جو کہا تھا۔ سچ کر دکھایا۔ ۷ دن اس محاذ پر وہ شیر کی طرح دھاڑتا رہا۔ دشمن کے ناپاک قدم داتا کی نگری کی طرف اس نے نہ بڑھنے دینے تھے نہ بڑھنے دیئے آخر کار اسی تگ وتاز میں اس نے اپنی جان دے دی۔

یہ وجیہہ و شکیل لیفٹیننٹ جس کی تگ وتاز کی داستان دفاع لاہور کی تاریخ میں ہمیشہ زندہ و تابندہ رہے گی۔ ضلع جہلم کے ایک گاؤں ڈھڈیال کا سیدزادہ تھا۔ ۲۳ برس کی عمر کا بھرپور نوجوان افتخار جعفر۔

لیفٹیننٹ سید افتخار جعفر کی داستان حیات کا ایک جائزہ پیش کیا جاتا ہے۔

## حسب ونسب وآباؤ اجداد

اقبال نے جاوید نامہ میں امیر کبیر شاہ ہمدانی کی تعریف وتکریم یوں کہا ہے۔

سیدالسادات، سالارِ عجم دست او معمارِ تقدیر امم

یہ سادات کے سردار، سالارِ عجم، تقدیر امت کے معمار، سید علی ہمدانی، افتخار جعفر کے مورث اعلیٰ تھے۔

سید علی ہمدان کے حاکم سید شہاب الدین کے ہاں ۱۲ اکتوبر ۱۳۱۴ عیسوی کے پیدا ہوئے ان کی والدہ ماجدہ کا نام سیدہ فاطمہ تھا۔ ان کا سلسلہ نسب سترہ پشتوں میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ تک پہنچتا ہے۔ سید علی ہمدانی علوم ظاہری و باطنی میں کامل تھے۔ بار بار حج کیا۔ دنیا کی سیاحت کے سلسلے میں کشمیر میں پہلی بار ۱۳۷۰ میں وارد ہوئے اس وقت یہاں کا حاکم سلطان شمس الدین تھا۔ جس نے ان کی بڑی قدر افزائی کی۔ کشمیر میں دوسری بار سید ہمدانی ۱۳۷۴ میں تشریف لائے اس وقت سلطان شہاب الدین حاکم تھا۔ سید ہمدانی کے ساتھ سات سو ایرانی ہنرمند افراد تھے۔ جنھوں نے کشمیر میں ایرانی قالین بانی اور کئی صنعتوں کو فروغ دیا۔ سید ہمدانی کی تبلیغی سرگرمیوں سے ۳۷ ہزار غیر مسلم اسلام لائے اور کشمیر میں ہندو تہذیب کی جگہ اسلامی ایرانی تہذیب، سنسکرت کی جگہ فارسی عربی زبانیں رواج پانے لگیں۔ سری نگر کی علی مسجد جس کے سو ستون ہیں ان ہی کی یادگار ہے سید علی صرف مصلح مرشد، مبلغ ہی نہیں ادیب و شاعر بھی تھے۔ سیاست تمدن، علم الکلام، تصوف، شریعت پر بہت سی کتابیں لکھیں۔ ان کتابوں میں سے ذخیرۃ الملوک اور مودۃ القربا، خاص طور پر مشہور ہیں۔ امیر کبیر سید علی ہمدانی کی کاوشوں سے کشمیر اور آس پاس کے علاقوں میں اسلام کا چراغ روشن ہوا اس عظیم خدمت کے لئے اقبال نے انہیں تقدیر امم کا معمار کہا۔ سید ہمدانی نے ۱۹ جنوری ۱۳۸۵ کو انتقال کیا۔

سید ہمدانی کے بیٹوں نے کشمیر، ہزارہ، ایبٹ آباد سے لے کر مشرقی پنجاب تک اسلام کی روشنی پھیلائی۔ ان کے ایک بیٹے کا مستقر پٹیالہ پنجاب تھا ایک اور بیٹے اٹک کے علاقے میں مقیم ہوئے تھے۔ اٹک کے ضلع میں دندہ سندھ کا دربار اب بھی مشہور ہے یہیں شاہ بلاول کا مزار مرجع خاص و عام ہے شاہ بلاول کے بیٹے شاہ اسحاق نے ضلع جہلم کے گاؤں ڈھڈیال کو اپنا

مسکن بنایا۔ یہیں ان کا مزار ہے۔

یہی شاہ اسحٰق، افتخار جعفر کے پردادا تھے۔ نسبت سے افتخار ایک سید السادات گھرانے کا گوہر شب چراغ تھا۔ الحمد للہ کہ اس نے اپنی عالی نسبی کی لاج بھی رکھی۔

## دادا اور والد

افتخار جعفر کے دادا کا نام سید علی عباس شاہ تھا۔ عباس شاہ نے ۱۸۹۸ء کی بوئر وار میں خدمات انجام دی تھیں۔ پھر ۱۸-۱۹۱۴ء کی جنگ عظیم میں بھی برسرپیکار رہے اور نام پایا۔ سید عباس شاہ کے ایک بیٹے سید غلام جعفر شاہ تھے۔ جو خاندانی روایات کے مطابق فوج میں بھرتی ہوئے۔ پہلی جنگ عظیم میں ۲/۲۵ پنجاب کے ساتھ لڑے اور خوب لڑے۔ لیکن تلوار کے ساتھ ساتھ کچھ تعلق قلم سے بھی تھا۔ اس لئے لڑائی کے بعد آرمی اسکول آف ایجوکیشن میں ایک کورس کرنے گئے۔ ۲۳-۱۹۲۲ء کی بات ہے اس وقت وہ حوالدار تھے۔ لیکن جعفر حسین شاہ کو تلوار قلم کے علاوہ ایک اور فن سے بھی دلچسپی تھی اور وہ فن تھا ہاکی کھیلنے کا فن۔ ہاکی وہ اتنی اچھی کھیلتے تھے کہ اسکول کے کمانڈانٹ نے انہیں بیلگام روک لیا۔ کہا "یہیں پڑھایا کرو اور ہاکی کھیلا کرو"۔ ان ہی اوصاف کی بنا پر انہیں وی، سی، او جمعدار بنا دیا گیا جو اس زمانے میں بہت معتبر عہدہ تھا۔

۱۹۲۹ء میں جمعدار سید غلام جعفر حسین شاہ ملٹری کالج جہلم میں اردو کے انسٹرکٹر کی حیثیت سے وارد ہوئے اس وقت کالج کو شروع ہوئے چند سال ہی ہوئے تھے۔ مڈل تک ہی پڑھائی ہوتی تھی ۱۹۲۹ء میں کالج کے کمانڈانٹ کیپٹن ڈبلیو، ایل کلارک ایم بی ای تھے۔ اس کے بعد جعفر شاہ نے کیپٹن ایچ ایچ کلارک اور کیپٹن (بعد کو میجر) ڈبلیو، بی سیلبی کا زمانہ بھی دیکھا جعفر شاہ نے ۱۹۳۶ء تک کالج میں پڑھایا بلکہ بقول میجر غلام احمد جو (ان واقعات کے راوی ہیں) سید غلام جعفر شاہ رابرٹس ہاؤس کے اسسٹنٹ ہاؤس ماسٹر بھی رہے اور اس انگریزی دور میں جبکہ لڑکوں کی مذہبی تعلیم کا اسکول میں کوئی باقاعدہ انتظام نہیں تھا۔ جعفر شاہ صاحب کی مذہبی

اور اخلاقی تربیت لڑکوں کو صحیح راہ پر رکھتی تھی یہی وجہ تھی بحیثیت استاد وہ کالج میں بے حد مقبول تھے اور شاہ جی کے لقب سے مشہور تھے۔ ۱۹۳۶ء میں فوج سے ریٹائر ہوکر شاہ جی لاہور میں ریلوے واچ اینڈ وارڈ میں انسپکٹر ہو گئے تھے اور لاہور ہی میں سکونت اختیار کر لی تھی۔

شاہ جی کے بارے میں ایک اور امر بھی قابل ذکر ہے۔ انہوں نے شادی بھی ایک نہایت اعلیٰ اور معزز خاندان میں کی تھی۔ ان کی زوجہ خان بہادر ارسطو جاہ سید رجب علی شاہ کی پڑپوتی تھیں۔ جو کبھی برٹش ملٹری انٹیلی جنس کے سربراہ رہے تھے۔

سید جعفر شاہ کے بارے میں صوبیدار میجر سید شہزادہ عالم لکھتے ہیں:۔

شاہ جی میرے سگے ماموں تھے۔ میں نے ان سے بہت کچھ سیکھا ہے وہ جامع الصفات انسان تھے مثلاً یہ کہ ہاکی کے بہت نامور کھلاڑی رہے تھے۔ بڑے معرکے کے شہسوار تھے۔ لیکن استاد بھی بہت اچھے تھے۔ مذہبیات سے بھی بہت دلچسپی تھی ساتھ ہی زندہ دل بھی تھے۔ زندگی کا ولولہ بھی ان میں غیر معمولی تھا۔ ہاں ۱۹۶۵ء میں افتخار کی شہادت کے بعد قدرے بجھ گئے تھے۔ افتخار شاہ جی اور اپنے آباؤ اجداد کی بہترین صفات کا مظہر تھا۔

شاہ جی صرف پیشہ کے طور پر استاد نہیں تھے۔ بلکہ عملاً بھی تعلیم و تربیت کو بہت زیادہ اہمیت دیتے تھے۔ اس امر کا ثبوت یہ ہے کہ شاہ جی ۱۹۳۶ء میں فوج سے ریٹائر ہوکر ۱۹۷۸ء میں اپنی وفات تک تقریباً چالیس سال لاہور میں رہے اور ایک عرصے تک ریلوے کے محکمے واچ اینڈ وارڈ میں انسپکٹر رہے لیکن اتنے طویل عرصے تک وہ کرائے کے مکان میں رہتے رہے اپنا مکان نہیں بنایا۔ اپنی ساری توجہ اور سارا پیسہ اپنی اولاد کی تعلیم و تربیت میں صرف کر دیا۔ کوئی مکان کی بات کرتا تو کہتے میں مکان بنانے والوں کو بنا رہا ہوں۔ اگر بچے پڑھ لکھ کر کچھ بن گئے تو یہ اپنے لئے اعلیٰ سے اعلیٰ مکان خود بنا لیں گے اور ہوا بھی یہی اللہ نے شاہ جی کو ان کی کاوشوں کا بھرپور صلہ دیا۔ ان کے چار بیٹے فوج میں افسر ہیں اور اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں ایک صاحبزادے جو سول میں گئے انہوں نے

فزکس میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری لے کر باپ کی روایت کو زندہ رکھا ہے۔ سبحان اللہ ہمہ خانہ آفتاب است۔ یہ سب شاہ صاحب اور ان کے بزرگوں کا فیضان ہے۔

اس تمام گفتگو سے میں یہ واضح کرنا چاہتا ہوں کہ افتخار جو کچھ بھی تھا وہ اتفاقاً یا حادثاتی طور نہیں تھا۔ اس کی شخصیت کی تعمیر و تربیت میں صدیوں کی روایتیں کارفرما تھیں۔

## افتخار جعفر کی پیدائش

سید غلام جعفر شاہ کے یہاں ۲۵ دسمبر ۱۹۴۱ء کو ایک لڑکا پیدا ہوا۔ اس کے علاوہ چار بیٹے اور بھی تھے یہ پانچواں تولد ہوا تو ان کے دل نے کہا "جعفر شاہ اس بیٹے پر تمہیں تمہارے خاندان تمہاری قوم کو فخر ہوگا۔ اس کا نام افتخار رکھو جعفر شاہ نے دل کی بات مان لی اور بیٹے کا نام سید افتخار جعفر شاہ رکھا گیا۔

## بسم اللہ اور ابتدائی تعلیم

افتخار کی رسم بسم اللہ چار برس چار مہینے چار دن کی عمر میں ہوئی۔ پہلے قاعدہ بغدادی پڑھا پھر ناظرہ قرآن پڑھنا شروع کیا۔ رسمی تعلیم کے لئے افتخار جعفر کو مغل پورے کے اسلامیہ ہائی اسکول میں داخل کیا گیا۔

افتخار جعفر اسلامیہ ہائی سکول مغلپورہ لاہور میں ساتویں درجے میں تھا کہ غلام جعفر شاہ صاحب نے اسے ملٹری کالج میں داخلے کا امتحان دلایا داخلے کے فارم میں ایک خانہ تاریخ پیدائش کا بھی تھا اس کی تصدیق کرتے ہوئے اسلامیہ ہائی اسکول مغلپورہ کے ہیڈ ماسٹر محمد مشتاق نے لکھا یہ لڑکا اپنی کلاس (ہفتم) کے بہترین لڑکوں میں سے ایک ہے۔ یہ تحریر ۱۳ جنوری ۱۹۵۳ء کی ہے۔ اس وقت افتخار کی عمر ۱۲ سال اور ۲۰ دن کی تھی۔ ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات۔ اس چھوٹی عمر میں بھی اسے بہترین ہونے کا امتیاز حاصل تھا۔ زندگی کے دوسرے مرحلوں اور دوسری منزلوں میں بھی اس نے یہ

امتیاز برقرار رکھا اور جب ۲۴ برس سے بھی کم عمر میں عین عالم شباب میں اس زندگی کو خیرباد کہا تو وہ موت بھی بہترین تھی ایسا معلوم ہوتا ہے کہ قدرت نے یہ شاہکار صرف اس لئے بنایا تھا کہ اسے ایک اور شاہکار پر قربان کردیا جائے۔ سچ ہے کہ بڑی چیزوں پہ بڑی قربانی ہی بجتی ہے۔

## افتخار جعفر کے بڑے بھائی

لیفٹیننٹ کرنل حسن جعفر شاہ لکھتے ہیں:

"جس دن افتخار نے ملٹری کالج میں داخلے کا انٹرویو دینا تھا اسے ملیریا تھا اور ۱۰۴ درجے کے بخار سے جل رہا تھا۔ سب نے کہا نہ جاؤ۔ انٹرویو نہ دے سکو گے اس نے ضد کی تو بڑے شاہ جی افتخار کو انٹرویو کیلئے لے گئے۔ انٹرویو دے کر واپس آیا تو سیدھا چارپائی پر جا گرا۔ چہرہ تمتمایا ہوا تھا۔ میں نے پوچھا "فتی انٹرویو کیسا ہوا"، کہنے لگا "بھائی جان دعا کریں میں کامیاب ہو جاؤں" اللہ نے اس کے دل سے نکلی دعا سن لی اور جب کالج سے بلاوے کا خط آیا تو پھولا نہ سماتا تھا اصل میں یہ خوشی فوجی بننے کی تھی۔ گھر والے چاہتے تھے چھوٹا ہے علم و فن کی طرف جائے لیکن اسے تو ایک ہی دھن تھی کہ فوج میں جاؤں گا کسے خبر تھی کہ بارہ برس بعد یہ فوجی افسر بن کر عین عالم شباب میں اسی لاہور کا دفاع کرتے ہوئے اپنی جان قربان کرے گا"

## افتخار جعفر ملٹری کالج میں

افتخار جعفر ملٹری کالج میں یکم جولائی ۱۹۵۳ء کو داخل ہوا ۲۱۸۰ کالج نمبر تھا گو وہ اسلامیہ ہائی سکول مغلپورہ لاہور سے ساتواں درجہ پاس کر چکا تھا لیکن اسے یہاں چھٹے درجے میں داخل کیا گیا۔ سلین ہاؤس (حال بابر ہاؤس)، اس کا پہلا ہاؤس تھا۔ خوش قسمتی سے اس وقت اسکین ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر مسٹر مظہر علی خان اور ہاؤس آفیسر کیپٹن (حال ریٹائرڈ بریگیڈیر محمد شفیع سابق

ڈائریکٹر آرمی ایجوکیشن ) تھے۔ مظہر علی خان صاحب بچوں کے لئے شفقت میں ماں سے بڑھ کر تھے۔ تقریروں ڈرامے وغیرہ غیر نصابی سرگرمیوں کی نگرانی مسٹر سعید راشد کے ذمے تھی اور سونے پر سہاگہ شفیع صاحب کی ماہرانہ تربیت و رہنمائی بچوں کے لئے پھلنے پھولنے کا بہترین ماحول میسر تھا افتخار جعفر جوہر قابل تھا چمک اٹھا۔ اسے کالج میں آئے ابھی چند دن ہی ہوئے تھے کہ کالج کے ایڈمنسٹریٹو اکاؤنٹس افسر لیفٹیننٹ عبدالوہاب کا الوداعی ڈنر ہوا اس ڈنر میں جو کیمسٹری لیبارٹری کے سامنے ہوا تھا کالج کے سب سے چھوٹے اور سب سے جونیئر لڑکے کی حیثیت سے افتخار جعفر نے تمام کالج کی طرف سے راؤ صاحب کو الوداع کہا اس تقریر میں مزاح کا رنگ بھرا ہوا تھا۔ راؤ صاحب بہت بلند آواز تھے جب اپنے دفتر سے (جو اسکین ہاؤس اب بابر ہاؤس کے پیچھے کی طرف واقع تھا) ٹیلی فون پر ذرا جوش میں آکر بات کرتے تو ان کی آواز ایک فرلانگ دور تک سنی جا سکتی تھی۔ افتخار نے بڑے بھولپن سے کہا۔ "ایک بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ کہ راؤ صاحب ٹیلی فون کرتے ہیں تو بجلی کے تاروں کا احسان کیوں اٹھاتے ہیں" اس بات پر بڑا قہقہہ پڑا تھا چھٹے درجے ہی میں افتخار نے کالج کے اردو تقریری مقابلے میں حصہ لیا۔ اور دوسری پوزیشن حاصل کی۔ افتخار اتنا ذہین، اتنا سمارٹ، اتنا شائستہ اور چاق چوبند تھا کہ جلد ہی اس نے ہاؤس میں اپنی جگہ بنالی۔ جس طرح وہ سال بھر پہلے اسلامیہ ہائی اسکول مغلپورہ کے بہترین لڑکوں میں سے تھا۔ اسی طرح اب وہ ملٹری کالج جہلم کے بہترین کیڈٹس میں سے تھا اور آئندہ پانچ سالوں میں اس نے اس امتیاز کو برقرار رکھا۔

۵۴-۱۹۵۳ء میں اسکین ہاؤس کے ہاؤس آفیسر کیپٹن (حال ریٹائرڈ بریگیڈیئر) محمد شفیع تھے جو اپنی نکتہ سنجی اور تربیتی بصیرت کے لئے شہرت رکھتے ہیں ان کی نظر ہر لڑکے کی انفرادی خصوصیات پر رہتی تھی۔ ان شفیع صاحب نے افتخار جعفر کی پہلی سالانہ رپورٹ میں (۲۲ اپریل ۱۹۵۴ء) کو یہ لکھا۔

"نصابی تعلیم میں اوسط سے بلند ہے۔ گو ذہانت اوسط درجے کی ہے۔ لیکن کارکردگی اوسط سے بہت بہتر ہے اپنی خداداد صلاحیتوں کو احسن طریقے سے استعمال کر رہا ہے۔ بہت ہی مہذب

(کلچرڈ) اور باشعور ہے۔

ذمہ داری کو خوشی سے آگے بڑھ کر قبول کرتا ہے اور تسلی بخش طریقے سے سرانجام دیتا ہے۔

قیادت کی فطری صلاحیت رکھتا ہے لڑکوں میں عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ بغیر تیسخے چلائے یا ڈرائے دھمکائے ان سے کام لے سکتا ہے۔

سچا، کھرا اور نرم دم گفتگو۔

تقریر اور ڈرامے کیلئے غیر معمولی صلاحیت رکھتا ہے کالج کے تقریری مقابلے میں دوسرا انعام حاصل کیا۔

گو جسمانی طور پر دبلا پتلا ہے لیکن حد درجہ چاق چوبند ہے اس لئے کھیلوں میں امتیازی طور پر اچھا ہے۔

شفیع صاحب کی عادت تھی کہ مثبت اور منفی کر کے رپورٹ لکھا کرتے تھے۔ اتنی بہت سی خوبیاں مثبت صفات کے تحت لکھ کر منفی کے تحت انہوں نے یہ دلچسپ ریمارک لکھا، ''اپنے ذوق و مزاج کے لحاظ سے آرمی کے لئے ضرورت سے زیادہ شائستہ ہے'' دیکھا جائے تو خامی کے عنوان کے تحت لکھے ہوئے اس فقرے سے تعریف کا بھی ایک پہلو نکلتا ہے۔ اصل میں اس کی صلاحیتیں اتنی غیر معمولی تھیں اور اس کی اٹھان اتنی انفرادیت رکھتی تھی کہ بے اختیار سبحان اللہ کہنے کو جی چاہتا تھا ایسے غیر معمولی لڑکے کالج میں کبھی کبھی آتے ہیں۔

چھٹے درجے کے سالانہ امتحان اپریل ۱۹۵۴ء میں انتخار نے ۲۵ لڑکوں میں دوسری پوزیشن لی اس کے فارم ماسٹر مسٹر محمد ایوب خان نے اپنی رپورٹ میں لکھا:۔

کالج کے بہترین لڑکوں میں سے ہے، انتہائی مہذب، اور شائستہ، سچا اور دیانت دار ہے کالج کی تمام سرگرمیوں میں حصہ لیتا ہے۔ ساتویں درجے میں افتخار رابرٹس ہاؤس (حال شبیر شاہ ہاؤس) میں منتقل ہو گیا۔ ساتویں درجے میں اس کے فارم ماسٹر، کالج کی ایک باغ و بہار شخصیت

اور شفیق استاد مسٹر ریحان احمد بلگرامی تھے۔ بلگرامی صاحب صرف پڑھاتے نہیں تھے۔ بلکہ لڑکوں کو جگا دیتے تھے۔ شفقت ان پر ختم تھی۔ بلگرامی صاحب نے افتخار کی ساتویں درجے کی سالانہ رپورٹ ۱۹۵۵ء میں لکھا۔

"اچھا طالب علم ہونے کے علاوہ اس میں ایثار کا جذبہ بھی ہے۔ کلاس کے مفاد میں وہ زائد کام کی ذمہ داری بھی اٹھا لیتا ہے۔"

اگلے سال ۱۹۵۶ء میں جب وہ آٹھویں درجے میں تھا تو اسے کالج ہاکی ٹیم میں شامل کر لیا گیا۔ اب اس کی عمر ۱۴-۱۵ برس کی تھی اور وہ آٹھویں درجے میں تھا۔

خواہ کوئی کتنا ہی ہونہار باصلاحیت ہو، بہرحال غلطی اور خطا سے عاری نہیں ہوتا چنانچہ افتخار کو ایک غلطی کی پاداش میں بید سے سزا دی گئی یہ ۲۳ مارچ ۱۹۵۶ء کی بات ہے اس کا ذکر خاص طور سے ضروری ہے تاکہ یہ نہ سمجھا جائے کہ بڑے کارنامے انجام دینے والے عام انسانی کمزوریوں سے بلند ہوتے ہیں اور یہ بھی نہ سمجھا جائے کہ ایک غلطی یا سلب انسان کو ہمیشہ کے لئے ختم کر دیتی ہے۔ چنانچہ افتخار کو بھی سزا کے بعد معاف کر دیا گیا۔ بلکہ درگزر کر دیا گیا۔ چنانچہ چند مہینے کے بعد اس کے فارم ماسٹر "مسٹر ریحان احمد بلگرامی" نے اس کی سالانہ رپورٹ میں لکھا۔

"غیر معمولی طور پر ذہین، سخت کوش، عزت کرنے والا، اچھا باکردار، لیڈر شپ میں اوسط سے بلند۔" اور رابرٹس ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر کیپٹن (بعد کو کرنل) مرتضیٰ حسین نے یہ رائے ظاہر کی۔

"سمارٹ ذہن، سعادت مند، ایمان دار، قابل اعتماد، محنتی، ذمہ داری کو اٹھا سکتا ہے۔"

لیکن نویں درجے میں آکر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نصابی کاموں میں افتخار کی دلچسپی کم ہو گئی اور اپریل ۱۹۵۷ء میں اس کا سالانہ نتیجہ اچھا نہیں رہا۔ لیکن غیر نصابی سرگرمیوں میں اس کی کامیابیوں کا دائرہ وسیع ہوتا رہا۔ اپریل ۱۹۵۷ء کی رپورٹ میں ہاؤس ماسٹر رابرٹس ہاؤس نے لکھا۔

"بلند عزم رکھتا ہے اور سامنے آنے کی کوشش کرتا ہے۔ انگریزی ڈراموں میں حصہ لیتا ہے۔ انگریزی کا اچھا مقرر ہے عام طور پر چلن اچھا ہے۔ لیکن کبھی کبھی بچگانہ حرکتیں کرتا ہے۔

کتابی تعلیم کی طرف سے لاپروا ہوتا جا رہا ہے۔

۵۸-۱۹۵۹ء میں افتخار جعفر دسویں درجے میں تھا۔ پہلی سہ ماہی کا نتیجہ اتنا خراب تھا کہ اسے وارننگ دی گئی اور والدین کو صورت حال سے آگاہ کیا گیا۔ رپورٹ میں خیال ظاہر کیا گیا تھا کہ اس کا پاس ہونا بہت مشکل ہے لیکن مئی ۵۸ء میں افتخار نے میٹرک فرسٹ ڈویژن میں پاس کر لیا۔ اسی سال اس نے ہاکی میں کالج کلر لیا۔ فرسٹ ایئر میں اس کے پری انجنیئرنگ کے مضامین تھے جن سے غالباً اسے کم دلچسپی تھی۔ فرسٹ ایئر کے سالانہ امتحان میں حساب اور کیمسٹری میں فیل ہونے پر اسے وارننگ ملی اس سال کی اس کی رپورٹ اچھی نہیں تھی۔ لیکن کھیلوں، تقریروں، ڈراموں میں اس کی فتوحات میں کمی نہیں آئی۔ ۵۹-۱۹۵۸ء کی انٹر ہاؤس انگریزی مقابلے میں اس نے پہلی پوزیشن حاصل کی۔ اسی سال کالج کے انگریزی ڈرامے میں اس نے دوسری پوزیشن لی۔ اس ڈرامے کو مسٹر فضل حق حیدری نے ڈائریکٹ کیا تھا اور یہ ایک نہایت کامیاب پیشکش تھی۔ ۶۰-۱۹۵۹ء کے سیشن میں افتخار ایف۔ ایس۔ سی کے دوسرے سال میں تھا۔ تعلیمی حالت اچھی نہیں تھی لیکن اسے اس کی قوت تقریر کی وجہ سے رابرٹس ہاؤس کا سوشل سیکرٹری بنا دیا گیا۔

۶۰-۱۹۵۹ء افتخار کے لئے نصاب کو چھوڑ کر دوسرے میدانوں میں کامیابیوں کا سال تھا اتھلیٹکس، ہائکنگ میں بھی اس نے غیر معمولی کارکردگی کا مظاہرہ کیا۔ پی۔ اے۔ ایف اکیڈمی میں کالج کی طرف سے انگریزی مباحثہ میں شرکت کی جس کا عنوان تھا۔

ہم اپنے اجداد سے زیادہ خوش ہیں۔ اور کالج کے لئے ٹرافی جیتی۔ ۶۰-۱۹۵۹ء سیشن کیلئے افتخار جعفر کالج کی ڈبیٹنگ یونین کا وائس پریزیڈنٹ منتخب کیا گیا۔ نومبر ۱۹۵۸ء میں جب رابرٹس ہاؤس ایم۔ جی ہاؤس میں منتقل ہوا تو افتخار کو ایم۔ جی ہاؤس کا پریفکیٹ مقرر ہونے کا اعزاز بھی حاصل ہوا۔ اس زمانے میں محمود غزنوی ہاؤس کے ہاؤس آفیسر میجر قسیم صدیقی تھے۔ صدیقی صاحب نے ایک انٹرویو میں ہمیں بتایا کہ افتخار جعفر نے پی۔ ایم۔ اے میں سینئر انڈر آفیسر مقرر ہونے پر پی ایم۔ اے سے ایک خط لکھا۔ "اگر میں ایم۔ جی ہاؤس کا ہاؤس پریفکیٹ نہ مقرر کیا گیا ہوتا تو آج

اس اہم ذمہ داری سے عہدہ برآنہ ہو سکتا۔ اس کے لئے میں آپ کا اور کالج کا شکر گزار ہوں واقعہ یہ ہے کہ میں جو کچھ آج ہوں وہ کالج کی تربیت کا نتیجہ ہے۔"

میجر قسیم صدیقی صاحب نہ صرف بہت اچھے استاد ہیں بلکہ طلباء کی تربیت کے فن میں بھی ماہرانہ دسترس رکھتے ہیں جوہر قابل کو ڈھونڈ نکالتے ہیں اور ان کو پروان چڑھاتے ہیں۔ افتخار جعفر کی شروع کی تربیت میں جو کردار مسٹر مظہر علی خان نے ادا کیا تھا وہ آخری سال میجر قسیم صدیقی نے بھی ادا کیا اور حق یہ ہے کہ حق ادا کر دیا۔ صدیقی صاحب نے ۲۹ مارچ ۱۹۶۰ء کو افتخار جعفر کی کالج میں آخری سالانہ رپورٹ میں جو کچھ لکھا وہ اس قابل ہے کہ اسے یہاں تفصیل سے نقل کیا جائے۔

"غیر معمولی صلاحیتیں رکھتا ہے محنتی ہے۔ ذہنی طور پر پختہ اور بیدار ہے سوشل ہے غیر معمولی قائدانہ صلاحیت کا مالک ہے۔ ایک اچھے لیڈر کی تقریباً تمام خوبیاں اور خصائل اس میں موجود ہیں بہت کامیاب ہاؤس پریفکیٹ اور کالج یونین کا وائس پریزیڈنٹ رہا ہے کالج ہیڈ بوائے کے طور پر بھی کچھ دنوں کام کیا ہے بہت اچھا انداز بیان ہے کالج کے بہترین مقرروں میں سے ہے۔ کالج کو اس کی ذات میں ایک بہترین آل راونڈر ملا ہے۔ ایک بہت ہی شاندار مستقبل اس کا انتظار کر رہا ہے۔"

قسیم صدیقی صاحب کی پیشین گوئی صحیح ثابت ہوئی۔ نہ صرف ایک شاندار مستقبل اس کا انتظار کر رہا تھا۔ بلکہ ایک عظیم مستقبل بھی۔ قدرت نے اسے بہترین صلاحیتوں سے نوازا تھا اور اس نے ان صلاحیتوں سے بہترین کام لیا۔ یعنی بہادری، جرأت سے شہید ہونا پسند کیا۔

مئی ۱۹۶۰ء میں ایف ایس سی امتحان ہوا۔ اگست ۱۹۶۰ء میں نتیجہ نکلا۔ افتخار کی نصابی سرگرمیوں سے کم دلچسپی رنگ لائی۔ ۳۰۴ نمبر لے کر پاس تو ہو گیا لیکن ڈویژن تھرڈ تھی۔ اکتوبر ۱۹۶۰ء میں آئی۔ ایس۔ ایس بی کے سامنے گیا۔ منتخب ہونے کے بعد نومبر ۱۹۶۰ء میں پی۔ ایم۔ اے میں کمیشن کے لئے تربیت حاصل کرنا شروع کی۔

## افتخار جعفر پی۔ایم۔اے میں

پاکستان ملٹری اکیڈمی میں افتخار جعفر کے یار غار نادر پرویز تھے۔ہم نے میجر (ریٹائرڈ) نادر پرویز ستارۂ جرأت سے افتخار جعفر کے بارے میں پوچھا تو پہلے تو اداس ہوئے جیسے کوئی بہت گہرا غم تازہ ہو جائے سرد آہ بھر کے کہنے لگے "ایک یار جانی تھا نہ رہا۔اس کے جانے سے زندگی کا مزہ ہی ختم ہو گیا" کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد یوں گویا ہوئے۔پی۔ایم۔اے کی تفصیل یہ ہے کہ افتخار جعفر ۲۷ ویں پی۔ایم۔اے لانگ کورس میں میرے کورس میٹ تھے۔خوش قسمتی سے ہماری کمپنی بھی ایک ہی تھی۔یعنی صلاح الدین کمپنی۔ہر وقت کا ساتھ اٹھنا بیٹھنا تھا۔گویا ایک جان دو قالب تھے ہم دونوں کی دلچسپیاں بھی ایک سی تھیں، سپورٹس، باکسنگ اور آؤٹ ڈور سرگرمیاں مجھے افتخار کی نڈری و تیزی پسند تھی وہ بے لاگ کھرا، دوستوں کا دوست تھا۔" افتخار جعفر کی پی ایم۔اے کی کارکردگی کے سلسلے میں ہم نے لیفٹیننٹ کرنل محمد افسر لیفٹیننٹ کرنل عبدالغفار لیفٹیننٹ کرنل سرفراز سے بات کی یہ تینوں اولڈ بوائز بھی ہیں۔ان تینوں نے بھی یہی کہا کہ افتخار جعفر نے اکیڈمی میں بڑا نام پیدا کیا تھا خصوصاً سپورٹس اور تقریروں میں۔انگریزی۔تقریری مقابلے میں افتخار جعفر نے کئی انعام حاصل کئے تھے اور کمپنی کے تقریری مجلسوں کی صدارت بھی کرتے تھے۔آخری ٹرم میں کمپنی کے سینئر انڈر آفیسر تھے۔پی۔ایم۔اے کی ہاکی کلر ہولڈر تھے۔

## کمیشن کے بعد

افتخار جعفر اپریل ۱۹۶۳ء میں کاکول میں پی ایم اے سے کمیشن لے کر نکلے اور ان کی پہلی پوسٹنگ ۲۳ کیولری کوئٹہ میں ہوئی۔اس بٹالین کے ایک افسر نے ہمیں بتایا۔

" فوجی زندگی تو گویا جعفر کی گھٹی میں پڑی تھی پہلے دن ہی سے جعفر نے اپنی رجمنٹ کی بہتری و برتری کے لئے کام کرنا شروع کر دیا۔خاص طور پر رجمنٹ میں اسپورٹس کا معیار بلند کرنے کی طرف

توجہ دی۔ جب ڈویژن کے سپورٹس مقابلے ہوئے لیفٹیننٹ جعفر کی کوششوں کا اثر سامنے آگیا۔ چونکہ وہ خود بہت اچھا کھلاڑی تھا اس لئے سپورٹس میں جان پڑ گئی ۔"

پیشہ وارانہ مہارت حاصل کرنے میں جعفر کی دلچسپی تھی۔ اسکواڈران افسر اور رجمنٹ کے سگنل افسر کی حیثیت سے اس نے اپنی ذمہ داری کو قابل تعریف طریقے سے ادا کیا۔

کوئٹے کی تقرری کے زمانے میں افتخار جعفر نے اپنی پلٹن کے ساتھ رن کچھ کے معرکے میں حصہ لیا اور کامران و بامراد لوٹے۔ اس کے بعد ۲۳ کیولری کے ساتھ لاہور آگئے۔ یہ ۱۹۶۵ء کی بات ہے افتخار کو اپنے گھر کی پوسٹنگ سے بڑی خوشی ہوئی ایک عرصے بعد انہیں والدین اور بہن بھائیوں کے قریب رہنے کا موقعہ ملا تھا۔ اکثر گھر آتے رہتے تھے۔ انہوں نے دیکھا کہ بڑے شاہ جی (والد) ضعیف ہو چکے ہیں۔ بہن بھائیوں کی دیکھ بھال کی ضرورت ہے (بڑے بھائی حسن جعفر کراچی میں پوسٹ تھے یہ صورت حال دیکھ کر انہوں نے کمانڈنگ افسر سے درخواست کی کہ انہیں گھر رہنے کی اجازت دی جائے۔ اجازت ملنے کے بعد افتخار جعفر گھر رہنے لگے۔ کوشش یہ تھی کہ زیادہ سے زیادہ والدین کی خدمت کریں۔ افتخار کی زندہ دلی اور خوش مزاجی سے سارا گھر خوش تھا۔ ایک عرصے کے بعد اس گھر کا چہیتا اور لاڈلا گویا ہر شب چراغ گھر آیا تھا۔ عجب عید کا سماں گھر میں رہتا تھا اس طرح ابھی چند ماہ بھی نہیں گزرے تھے کہ فصل گل آخر ہوئی اور سارا چمن ٹوٹ گیا۔

## جنگ ستمبر ۱۹۶۵ء

جنگ چھڑتے ہی لیفٹیننٹ افتخار جعفر نے اپنے اسکواڈرن کے ۳۳ جوانوں کو جمع کیا اور صرف چند باتیں کیں۔ "دیکھو آج فیصلے کا دن ہے جس نے جانا ہے ابھی چلا جائے پھر نہ کہنا کہ شاہ شاہ جی نے مروا دیا۔ آج سودا چکانے کا دن ہے اپنی جانیں بچالو یا داتا کی نگری کی پندرہ لاکھ ماؤں اور بہنوں کی عزت بچالو۔ جہاں تک میرا تعلق ہے میں تو فیصلہ کر چکا ہوں۔ میں جیتے جی اپنے پاک وطن کی سرزمین کو دشمن کے قدموں سے ناپاک نہیں ہونے دوں گا۔ عزت سے جان دینے

کے موقعے روز روز نہیں آیا کرتے۔" یہ کہہ کر جنگی کارروائی میں مصروف ہو گئے۔ سب سے پہلے انہیں ریکی ٹروپ کے ساتھ مبینی ھالا کے علاقے میں کارروائی کرنے کا حکم ملا بڑے عزم حوصلے کے ساتھ جعفر نے اپنے دستے کی قیادت کی اور دشمن کے کئی حملوں کو پسپا کر دیا۔ اس معرکے میں ایک مرحلہ ایسا بھی آیا کہ وہ اپنے دستے کے ساتھ تقریباً پورے طور پر دشمن کے نرغے میں آگئے تھے۔ لیکن وہ اپنی فراست اور جرأت سے کام لے کر دشمن کے گھیرے سے صاف نکل آئے۔ اس دن کی جنگ میں جعفر نے تن تنہا دو دشمنوں کو قیدی بنایا اور کچھ چھوٹے ہتھیاروں پر قبضہ کیا مبینی ھالا سے آنے کے بعد جعفر نے باٹا پور کے علاقے میں بی۔آر۔بی کنال کے ساتھ ساتھ پوزیشن سنبھال لی۔ یہاں بھی افتخار اور ان کے ریکی دستے نے دو روز خوب اپنی شجاعت کے جوہر دکھائے ان دنوں ان کی ایک ٹانگ پر پنڈلی میں زخم بھی آیا لیکن وہ برابر برسرِ پیکار رہے۔ ۶ستمبر ۱۹۶۵ء ۱۰۴ بریگیڈ کے حکم پر اپنی یونٹ میں واپس آگئے۔

۶ستمبر کی صبح جعفر مصروف کارزار تھے لیکن والدہ اور گھر والوں سے بے خبر بھی نہ تھے بار بار گھر پیغام بھجواتے کہ مولا علی کے صدقے میں بخیریت ہوں آپ لوگ فکر نہ کریں۔ والدہ کے نام بار بار پیغام آیا کہ گاؤں چلی جائیں ماں آخر ماں ہوتی ہے۔ بیٹے کو میدان جنگ میں چھوڑ کر ان کا جی گوشہ عافیت میں جانے کو کیسے چاہتا وہ لاہور ہی میں رہیں۔

## گھر والوں سے آخری ملاقات

ستمبر کی ۹ تاریخ کو افتخار چند افسروں کے ساتھ چند منٹ کے لئے گھر آئے۔ شیو بڑھی ہوئی تھی۔ کپڑے خاک آلودہ، آنکھیں سرخ اور خمار آلود۔ ماں کا دل دیکھ کر دھک سے رہ گیا لیکن جعفر ہمیشہ کی طرح ماں کو دیکھ کر مسکرایا۔ "آپ ابھی تک گئے نہیں میں تو سمجھا تھا آپ سب چلے گئے ہوں گے۔ مجھے شک تھا اس لئے میں چلا آیا ہوں مجھے پریشانی رہے گی۔ آپ گاؤں چلے جائیں۔ میں چلا دعا کیجئے اللہ عزت رکھ لے۔" ماں کا دل ان جانے خوف سے ڈوب رہا تھا۔ وہ

بے اختیار افتخار کے سر، چہرے کو شانوں کو چوم رہی تھیں اس طرح ٹوٹ کر پیار کرنے سے افتخار نے ان کے دل کو پڑھ لیا۔ آپ پریشان کیوں ہوتی ہیں میں چار دن سے گولیوں اور گولوں سے آنکھ مچولی کھیل رہا ہوں دیکھئے مجھے کچھ ہوا ہے۔" پھر ہنس کر کہا "میرے لیے ابھی انڈیا میں گولہ نہیں بنا اس لئے آپ بالکل فکر نہ کریں اور جلدی سے مجھ پر آیت الکرسی دم کر دیں"

رخصت ہوا تو والدہ نے کہا کہ "بیٹا مجھے پیٹھ مت دکھاؤ چہرہ دکھاؤ اور اسی طرح واپس آنا۔" افتخار نے ایسا ہی کیا الٹے قدموں چہرہ ماں کی طرف کئے وہ گیٹ تک گیا اور پھر ہمیشہ کے لئے چلا گیا۔ والدہ سے کہہ گیا تھا۔ میرے کپڑے بیشک ساتھ لے جائیں میں آٹھ دن کے اندر اندر واپس آؤں گا۔" اور پھر وہی ہوا۔ اس نے وعدہ پورا کر دیا۔ آٹھ دن کے اندر اندر وہ شہید ہو کر ماں کے پاس پہنچ گیا۔ والدہ روئیں اور کہا کہ "بیٹا میں نے یوں تو واپس آنے کو نہیں کہا تھا۔"

محاذ جنگ سے افتخار نے ایک مختصر خط بھی والدہ کے نام لکھا۔ جس میں اپنی خیریت کی خبر دی تھی۔ یہ خط ۱۸ ستمبر کی دوپہر کو ملا۔ والدہ کو سب نے مبارکباد دی کہ بیٹے کا محاذ سے خیریت کا خط آیا لیکن والدہ پڑھ رہی تھیں اور ساتھ زار و قطار آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے کہا "نہیں پتہ کیوں میرا دل بے چین ہے اور خط پڑھ کے بھی تسلی نہیں ہو رہی ہے۔ کیسے ہوتی یہ وقت تھا جبکہ جعفر شہید ہو چکا تھا۔

## شہادت سے پہلے کے معرکے

لاہور کے دفاع میں پنجاب رجمنٹ کے میجر امیر افضل خان نے بھی حصہ لیا تھا۔ ان ہی کی کمپنی سے تعاون کرتے ہوئے لیفٹیننٹ جعفر نے میدان کارزار میں اپنے جوہر دکھاتے تھے۔ اس معرکے کا آنکھوں دیکھا حال، میجر امیر افضل کے الفاظ میں پیش کیا جاتا ہے۔

۱۲ ستمبر ۶۵ء کو دشمن پر یلغار کرتے ہوئے میرے معاون بکتر بند دستے کے کماندار میجر سرور

شہید ہو گئے۔ ان کا ٹینک بھی دشمن کے فائر سے تباہ ہو گیا۔ جب کچھ آگ بجھی اور شعلے ٹھنڈے ہوئے تو میں دیکھا کہ ایک نوجوان افسر اس ٹینک کا معائنہ کر رہا ہے۔ دشمن کا فائر جاری تھا لیکن نوجوان افسر اس سے بے نیاز، میجر سرور کی شہادت کے سارے کوائف کو نوٹ کر رہا تھا۔ اس کا ایسا کرنا خطرے سے خالی نہ تھا۔ میں نے قریب جا کر کہا دشمن تاک میں ہے لیٹ کر یا بیٹھ کر نوٹ کرو جو کچھ نوٹ کرنا ہے میں نے اپنی بات پوری طرح ختم بھی نہیں کی تھی۔ کہ نوجوان افسر بول اٹھا۔ "اچھا آپ ہیں میجر افضل جنہوں نے اس حملہ کی قیادت کی تھی سر، میرا نام جعفر ہے۔ جب کبھی ضرورت ہو تو یاد کیجئے۔ آپ ہمیں میجر سرور شہید ہی سمجھیں لڑنا اور جان دینا ہمیں آتا ہے۔"

میں اس کے بے تکلف لیکن پر اعتماد لہجے سے متاثر ہوا۔ لیکن جب میں نے اسے میدان جنگ میں چلتے پھر دیکھا تو اور بھی متاثر ہوا۔ میدان جنگ کی گھن گرج میں اس کی چال ڈھال کا بانکپن ایسا تھا جیسا کہ شیر کچھار میں گھوم رہا ہو۔ پریڈ گراؤنڈ کی آن بان کو میدان جنگ میں بھی قائم رکھنا ہر کسی کا کام نہیں ہوتا۔ لیکن افتخار نے اس شان کو قائم رکھا تھا۔ بلکہ اس میں اضافہ کر دیا تھا۔ میدان جنگ میں جہاں موت کے پروں کی پھڑ پھڑاہٹ بہت قریب سے سنی جا سکتی ہے خوف کی ایک مخصوص فضا ہوتی ہے۔ جو بڑے بہادروں میں بھی ایک کھینچاؤ پیدا کر دیتی ہے۔ لیکن میں نے دیکھا ہے کہ کچھ جیالے ایسے بھی ہوتے ہیں جو اس فضا میں غیر معمولی تب و تاب کا مظاہرہ کرتے ہیں ان کی بہترین قوتیں اور صلاحیتیں اس پر ہول ماحول میں بھی ابھر کر سامنے آ جاتی ہیں۔ وہ سرمست اور سرخوش نظر آتے ہیں جیسے اسی دن کے وہ جنم جنم سے منتظر تھے۔ یہ شہیدوں اور غازیوں کا امتیازی وصف ہے۔

جب جنگ شروع ہوئی تو جعفر دیکھ بھال کے ایک ٹروپ کے ساتھ اپنی رجمنٹ سے دور منہالہ کے علاقے میں تھے۔ وہاں انہوں نے بہت سے جنگی معرکوں میں حصہ لیا تھا اور دو بھارتیوں کو قیدی بنایا تھا۔ بعد میں وہ اپنی رجمنٹ میں آ گئے۔ جب لاہور کی فوج نے دشمن کے

خلاف جوابی حملہ کیا وہ اپنے ایک سکاڈرن کے ٹروپ لیڈر تھے۔

۱۵ ستمبر ہمارے لئے بہت نازک دن تھا یہں اسی روزان سے ملا۔ ۱۴ اور ۱۵ ستمبر کی درمیانی چاندنی رات کو بھارتی اپنے کچھ ٹینک جھگیاں گاؤں میں لانے میں کامیاب ہوگئے اور انہوں نے ایک بڑی اچھی پوزیشن میں قدم جما لئے۔ وہ کیپٹن صغیر شہید کی کمپنی کے سامنے ایک پوزیشن میں تھے جہاں سے وہ نظر نہیں آتے تھے اور میری کمپنی کی آر آر ریکائیل رائفل، کی مار سے باہر تھے۔ اگر ہم اپنی آر آر کو دن کے وقت آگے لے جاتے تو یہ بہت خطرے کی بات تھی۔ ہم ان کا مقابلہ اپنے ٹینکوں کے ساتھ ہی کر سکتے تھے۔ ہمارے لئے اشد ضروری تھا کہ ہم دشمن کے ٹینکوں کو تباہ کر دیں ورنہ اندیشہ تھا کہ دشمن ہماری پوزیشن پر چڑھ آئے گا۔ ٹینک ہمارا جینا محال کر رہے تھے۔ ہم اپنا سر بھی اٹھا نہیں سکتے تھے۔ ہماری حالت یہ تھی کہ مورچہ سے سر نکالنا مشکل ہو گیا تھا حوالدار تازہ گل نے اشارہ دینے کیلئے مورچے سے ہاتھ اوپر کیا اس کا ہاتھ ہی دشمن کے فائر سے اڑ گیا بڑی مشکل میں جان تھی ناقابل برداشت صورت حال تھی اور اس کا کوئی حل نظر نہیں آتا تھا۔ آخر کار بڑی تگ و دو کے بعد میں نے ایک ایسی جگہ کا کھوج لگایا۔ جہاں اگر ہمارا کوئی ٹینک پہنچ جاتا تو دشمن کے ٹینکوں کو تباہ کر سکتا تھا۔ اس نتیجے پر پہنچ کر میں نے اپنے ہیڈ کوارٹر میں کپتان ناصر نواز جنجوعہ سے رابطہ قائم کیا اور اپنی تجویز بیان کی۔ اتفاق سے اس وقت لیفٹیننٹ جعفر بھی ہمارے ہیڈ کوارٹر میں موجود تھا اس نے کچھ میری آواز پہچانی تو ناصر نواز سے ٹیلی فون لے لیا اور کہنے لگا۔

سر،

میں خدمت کے لئے حاضر ہوں میں ٹینک آپ کی بتائی ہوئی جگہ پر لے آؤں گا۔ لیکن مجھے ایک گائیڈ کی ضرورت ہو گی آپ ہیڈ کوارٹر میں کسی گائیڈ کو بھیج دیجئے۔ میں نے کہا، گائیڈ کا کام تو میں خود کروں گا۔" اس پر افتخار بولا "یہ تو اور بھی اچھا ہو گا۔" میں نے اسے ایک جگہ کا پتہ و نشان بتایا کہ اس جگہ ٹینک لے آؤ۔ یہ کہہ کر میں اپنے مورچے سے نکلا اور بہت احتیاط سے کچھ پیٹ کے بل رینگ کر اور کچھ بیٹھ کر آہستہ آہستہ آگے بڑھا اور اس پوائنٹ کے قریب لیٹ

ٹینک کا انتظار کرنے لگا پھر میں نے وہ ناقابل فراموش نظارہ دیکھا جس کو میں اپنی یادوں کے خزانے سے تاریخ کے حوالے کرنا چاہتا ہوں۔ میں نے دیکھا کہ ٹینک آرہا ہے اور اس کے آگے آگے افتخار جعفر چل رہا ہے اس حالت میں کہ پاؤں میں ربڑ کے سلیپر تھے۔ گویا بوٹ پہننے کا بھی انتظار نہیں کیا۔ افتخار جس شان سے جس بانکپن سے ٹینک کے آگے جھوم جھوم کے چل رہا تھا اس منظر کو میں کبھی نہیں بھول سکتا۔ اس سے پہلے میں نے بہت دنیا دیکھی تھی۔ دوسری جنگ عظیم میں حصہ لیا تھا اور زخمی بھی ہوا تھا۔ دوسری جنگ میں تمام اتحادی قوموں۔ امریکی۔ انگریز، کینیڈین۔ آسٹریلین، افریقین اور انڈین آرمی کی ہر قوم۔ جاٹ، راجپوت، گورکھا، ڈوگرہ وغیرہ سب لوگوں کو میدان جنگ میں دیکھا۔ پھر ۱۹۴۸ء اور ۱۹۶۵ء کی جنگوں میں جس طرح میں نے افتخار جعفر اور اپنے نائیک زیب دین کو سینہ تان کے اور سر اٹھا کے چلتے دیکھا اس کی کوئی مثال کم از کم اپنی تمام فوجی زندگی میں نہیں دیکھی۔ وہ شیروں کی طرح چلتے تھے۔ جیسے ان کو لگنے والی گولی ابھی بنی نہیں۔

بہرحال میں آگے بڑھا اور جعفر کو اپنے پاس زمین پر بٹھا کر اسے دشمن کے ٹینکوں کی پوزیشن سے آگاہ کیا اور بتایا کہ انہیں ٹھکانے لگانا کتنا ضروری ہے۔ جعفر کہنے لگا سر آپ فکر نہ کریں اور تماشا دیکھیں۔ پھر ٹینک سے باہر کھڑے ہو کر ٹینک کے توپچی کو ہدایات دیں اور آخر میں اس سے کہا جب تیار ہو جاؤ تو ہاتھ کھڑا کرنا۔ میرا فائر آرڈر یا علی کا نعرہ ہے۔ جوں ہی میں یا علی پکاروں تو تم گولہ داغ دینا۔ کچھ دیر کے بعد توپچی نے ہاتھ کا اشارہ دیا تو ادھر سے جعفر نے جلدی میں اپنے توپچی کو اشارہ کر دیا کہ اس پر بھی فائر کرو۔ توپچی نے فائر کیا لیکن نشانہ خطا گیا تو جعفر نے کہا۔ اوہو بڑی غلطی ہو گئی مولا علی کا نام لئے بغیر فائر کرا دیا اس لئے کام خراب ہو گیا۔ پھر مجھ سے مخاطب ہو کے کہا سر، آپ بھی علی کے غلام ہیں دشمن کا ایک ٹینک ادھر باقی ہے مجھے اس کو واصل جہنم کرنے دیں۔ اس دفعہ آپ بھی میرے ساتھ یا علی کا نعرہ لگائیں۔ چنانچہ جب جعفر نے دوسری بار علی کا نعرہ مارا تو اس کی آواز کے ساتھ میری آواز بھی شامل تھی۔ پھر جو نظر اٹھی تو دیکھا کہ دشمن کا دوسرا ٹینک

بھی شعلوں کی لپیٹ میں ہے۔

میں اٹھا اور جعفر کو گلے لگایا۔ خدا کی قسم جو لطف بہادر کو گلے لگانے سے آتا ہے اس کو بیان نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ایک بہت مشکل کام تھا جو جعفر نے ہنس ہنس کر انجام دیا۔ میدان جنگ میں جعفر کی چال ڈھال پھرت اور بات چیت کا انداز یہی تھا جو ایک اچھے کھلاڑی کا کھیل کے میدان میں ہوتا ہے۔ پرشوق، پراعتماد اور پُرمسرت میں پہلے کہہ چکا ہوں کہ میں نے ایک دنیا دیکھی ہے۔ بڑے بڑے معرکوں میں حصہ لیا ہے اور بڑے بڑے سورماؤں کو قریب سے دیکھا ہے لیکن جن دو ایک بہادروں کو میں نے میدان کارزار میں سرخوش ہوتے دیکھا ہے ان میں ایک جعفر تھا۔

جس مشن پر میں نے جعفر کو بلایا تھا وہ مکمل ہو چکا تھا میں نے کہا جعفر اب آپ جا سکتے ہیں وہ کانٹا نکل گیا ہے جو ہمیں اتنی تکلیف دے رہا تھا اب جب تک سکت باقی رہے گی دشمن کا مقابلہ کرتے رہیں گے جعفر کہنے لگا میجر صاحب یہی نہیں بلکہ آپ نے ہماری کہانی بھی لکھنی ہے جسے لوگ افسانہ سمجھیں گے اور واقعی ایک لحاظ سے جعفر ایک افسانوی کردار تھا۔ اتنا حسین، بانکا نوجوان۔ خوش رو ہی نہیں خوش خو بھی پرعزم بھی اور پراعتماد اور سب پر مستزاد۔ شوق شہادت سے وارفتہ جس شخص نے شہادت سے پہلے شہید کا چہرہ نہیں دیکھا وہ تصور بھی نہیں کر سکتا کہ شہید کے چہرہ پر کیسی چمک ہوتی ہے اس کی آنکھیں کیسی دمکتی ہیں۔

## شہادت کا واقعہ

۱۲ ستمبر ۱۹۶۵ء کو ۲۳ کیولری کے بی اسکواڈرن کو جھگیاں گاؤں پر قبضہ کرنے کا حکم ملا۔ یہ گاؤں ڈوگری سے مشرق کی طرف ایک میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ جھگیاں کے معرکے میں اسکواڈرن کے کمانڈر میجر محمد سرور شہید ہو گئے تو اسکواڈرن کا کوئی کمانڈر نہ رہا اس مرحلے پر افتخار جعفر نے اسکواڈرن کی کمان رضاکارانہ طور پر کر اپنے ہاتھ میں لے لی اور آئندہ پانچ دنوں تک افتخار جعفر نے غیر معمولی جرأت فرض شناسی سے کام لے کر دو فٹ ٹینکوں کی مدد سے سخت مقابلہ کر

کے ڈوگری پر دشمن کی یلغار کو روکے رکھا۔ افتخار جعفر کی جنگی مہارت اور دلیری کی تعریف ۶ ار پنجاب نے بھی کی جو اس علاقے میں نبرد آزما تھے۔

۱۶ اور ۱۷ ستمبر کی درمیانی رات لیفٹیننٹ افتخار اپنی کمانڈ سیٹ سے اپنے گنر کو حکم دے رہے تھے کہ حملہ آور دشمن پر فائر کرے کہ ایک گولہ قریب آکے گرا جس سے انفنٹری کے دو سپاہی جاں بحق ہو گئے اور ایک شدید زخمی ہو گیا۔ لیفٹیننٹ افتخار جعفر اپنے ٹینک سے اتر کر نیچے آئے تاکہ زخمی سپاہی کو اٹھا سکیں۔ ٹھیک اس وقت ایک اور گولہ آکے پھٹا جس سے افتخار جعفر زخمی ہو گئے یہ دیکھ کر لیفٹیننٹ جعفر کے کریو ٹینک سے باہر آگئے تاکہ اپنے کمانڈر کو فرسٹ ایڈ دیں لیکن جب انہوں نے دیکھا کہ زخم بہت گہرے اور خطرناک ہیں تو وہ انہیں ان کی جیپ کی طرف لے چلے تاکہ پیچھے لے جا سکیں ابھی یہ لوگ جیپ تک پہنچے نہ تھے کہ ایک اور گولہ سیدھا ان لوگوں کے آکے لگا جس سے یہ سب وہیں شہید ہو گئے۔ ان کی شہادت گاہ ڈوگری سے مشرق میں ایک میل کے فاصلہ پر ایک چھوٹا سا قطعہ ہے جو مٹی کی کچی دیواروں سے گھرا ہوا ہے شہادت کے وقت جعفر کی عمر ۲۳ سال آٹھ مہینے ۲۳ دن تھی۔

## شہادت پر بوڑھے باپ نے کہا

غلام جعفر شاہ صاحب کو اپنی اولاد میں افتخار سب سے پیارا تھا۔ اس کا نام افتخار بھی انہوں نے بڑے چاؤ سے رکھا تھا۔ جب سے افتخار لیفٹیننٹ ہوا تھا وہ اس کے سہرے کے پھول دیکھنے کی چاہت میں ڈوبے ہوئے تھے۔ سوچتے تھے کہ بڑھاپا سعادت مند بیٹے کی سعادت مندی کی چھاؤں میں سکون سے گزار سکیں گے۔ کہ یکایک اس کی شہادت کی خبر آئی گھر میں جو لوگ تھے وہ آہ و بکا کرنے لگے۔ بوڑھے شیر نے شکر الحمدللہ کہا، اور آنسو پی لئے کہ یہی سادات کے شایان شان تھا۔ تعریف کرنے والوں سے جعفر شاہ بار بار یہی کہتے۔

"میں شکر ادا کرتا ہوں ذات باری کا کہ اس نے میرے بیٹے کو اس شہادت اور سعادت

کے لئے چنا۔ خدا کرے کہ آپ سب کے عزیز و اقارب غازی بن کر لوٹیں۔"

"شکر الحمد اللہ، شاہ صاحب کی زبان پر تھا جو آتا یہی کہتے۔ اور پھر سب حاضرین دعا کے لئے ہاتھ اٹھا دیتے۔"

## ماں کا دل

ماں کا دل آخر ماں کا دل ہوتا ہے۔ ۹ ستمبر کی شام ہی کو جب افتخار جعفر گھر کی خیریت دریافت کر کے دروازے کی طرف پلٹے تو اسی وقت ان کا دل ڈوبنے لگا تھا۔ اس لئے انہوں نے کہا تھا۔

"بیٹا پیٹھ دکھا کے نہیں منہ دکھا کے جاؤ۔" تو افتخار بولا "اماں جی لو۔ یہ کون سی بڑی بات ہے۔" وہ پھر پلٹا اور ماں کی طرف منہ کر کے الٹے پاؤں واپس گیا۔ جاتے جاتے کہا "اماں جی نہ گھبرائیں آٹھ دن کے اندر واپس آؤں گا۔"

ماں آنسو پونچھ کر بار بار کہتی تھیں "میرے چاند اس طرح واپس آنے کو تو نہیں کہا تھا۔" تعزیت کرنے والی عورتوں سے کہتیں۔ بی بی زینب کے غم کو یاد کرو۔ آل رسول کو یاد کرو۔ اور میرے لئے دعا کرو۔"

## تدفین

شہید کی لاش شہید کے چچازاد بھائی میجر اقتدار اور میجر ابرار حسین ڈھڈیال لائے تھے وہیں سیدوں کے آبائی قبرستان میں اس سید زادے کو بھی سپرد خاک کیا گیا تھا۔

قبر کے کتبے پر یہ اشعار درج ہیں۔

لہو سے داغ ملت دھو گیا ہے
فدا اپنے وطن پر ہو گیا ہے
یہ بزم افتخار رزم تو ہے
مجاہد تھک گیا تھا سو گیا ہے

ایک شاعر نے اس طرح نذرانہ عقیدت پیش کیا۔

بتا دیا ہے زمانے کو تو نے جان وطن
کہ ایسے ہوتے ہیں دنیا میں پاسبان وطن

بلند تیرے ہی دم سے رہا نشان وطن
ترے ہی عزم سے قائم ہے آج شان وطن

میں تجھ کو محسن ہر خاص و عام کہتا ہوں
تجھے اے وطن کے مجاہد سلام کہتا ہوں

## شخصیت و کردار

نوجوان شہید افتخار جعفر جسمانی اعتبار سے بھی قدرت کے ایک شاہکار کی حیثیت رکھتا تھا۔ دراز قد، مضبوط، سرخ و سپید رنگ مسکراتی ہوئی اور ذہین آنکھیں ایسی چمکتی ہوئی جیسے ان میں ہیرے چمکتے ہوں۔ غرض وہ ہر اعتبار سے مردانہ وجاہت کی تصویر تھا۔

آہ کیسے کیسے لوگ اس ملک کی آزادی اور آن پر قربان ہوتے ہیں۔

## صوبیدار میجر شہزادہ عالم کا بیان

سید شہزادہ عالم صاحب افتخار جعفر کے ماموں زاد بھائی ہیں۔ ان سے افتخار جعفر کا ذکر آیا تو کہنے لگے۔ عمر میں کافی فرق ہونے کی وجہ سے افتخار سے میرا براہ راست تعلق تو زیادہ نہیں رہا۔ البتہ افتخار کی شہادت کے سال بعد مجھے اس کے بارے میں اس کے ایک ساتھی اور دوست نے جو باتیں بتائیں وہ ضرور قابل توجہ ہیں۔

۱۹۶۶ء میں میں ۱۴ ہیوی آرٹلری میں ایجوکیشن جے۔ سی۔ او کے طور پر تعینات تھا۔ ایک دن بٹالین کے ایڈجوٹینٹ کیپٹن برکی (اب کرنل) سے جعفر کا تذکرہ آیا۔ تو میں نے کہا جعفر شہید تو میرا ماموں زاد بھائی تھا تو کہنے لگا عالم صاحب لڑنے والے سب ہی بہادر ہوتے

ہیں لیکن جعفر کی بات ہی اور تھی۔ جعفر کو میں پی ایم اے سے جانتا ہوں ہم دونوں ایک ہی کمپنی میں تھے۔ اس رفاقت کی وجہ سے میں جعفر کی افتادِ طبع سے خاصا واقف تھا۔ لیکن میدان جنگ میں، میں نے اسے جس عالم میں دیکھا۔ اس کی نظیر مشکل سے ملے گی۔ غالباً وہ واحد افسر تھا۔ جو پوری لڑائی میں ٹینک سے باہر رہا۔ ٹینک کے محفوظ سیٹ میں بیٹھنا اس کی منچلی طبیعت نے کبھی گوارا نہ کیا۔ میدان جنگ میں اس طرح کھلے سے باہر رہنا بے حد خطرناک ہوتا ہے۔ کوئی ٹوکتا تو جعفر کہتا جو گولی میرے لئے بنی ہے وہ مجھے معاف نہیں کرے گی۔ باقی اللہ مالک ہے جعفر کے اسکواڈرن لیڈر کے شہید ہونے کے بعد قاعدے سے اسکواڈرن کے سیکنڈ ان کمانڈ کو جو ایک کیپٹن تھا۔ کمانڈر کی جگہ لینی چاہی تھی۔ جعفر کے سی او کی خواہش یہی تھی۔ لیکن جعفر نے اصرار کیا کہ اسے بھیجا جائے۔ سی او نے کہا۔ آپ لیفٹیننٹ ہیں تجربہ کم ہے۔ یہاں تجربہ چاہیئے۔ جعفر نے جوش سے کہا سر! میں آپ کو یہ یقین دلاتا ہوں کہ دشمن سے کچھ علاقے لے نہ سکا تو اپنی ایک انچ زمین دوں گا بھی نہیں اور ہوا بھی یہی جو اس نے کہا تھا کر دکھایا۔

یہ واقعہ جو میں نے کرنل برکی کی زبانی نقل کیا اس کی تصدیق میرے دوست صوبیدار میجر محمد افضل نے بھی کی۔ وہ جعفر کے ساتھ ٹھیک اس کے ٹینک میں شریک کار تھے۔ صوبیدار میجر محمد افضل نے مجھے بتایا جعفر ٹینک کی کمان کرتے تھے جب بھی میں نے کہا شاہ جی اندر آجائیے کچھ احتیاط بھی ضروری ہے۔ ان کا ایک ہی جواب ہوتا۔ علی والوں کو گولے کچھ نہیں کہتے۔ آپ فکر نہ کریں۔ جب لیفٹیننٹ جعفر صاحب کے گولہ لگا تو وہ حسب معمول ٹینک سے باہر تھے۔ گولہ لگتے ہی وہ گر پڑے۔ میں نے ٹینک سے نکل کر اس شیر دل سید زادے کو اٹھایا۔ تو وہ زخموں سے چور تھا۔ ذرا کی ذرا آنکھیں کھولیں اور کہا پانی دو۔ میں ابھی پانی کی بوتل کھول ہی رہا تھا کہ افتخار کے ہونٹ ہلے۔ کچھ کہا۔ غالباً مولیٰ علی کے الفاظ تھے اور یہ کہتے ہی اس جانباز کا سر ڈھلک گیا شبیر خدا کا نام لے کر یہ شیر شہید ہو گیا۔

**افتخار بھائی کی نظر میں** :- سب کا پیارا افتخار جو گھر میں آتا تو کوشش یہی ہوتی کہ سب

کے ساتھ مل کر بیٹھے۔ سب کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھائے اور سب کے ساتھ مل کر شرارتیں کرے۔ شاید زندگی کا عرصہ مختصر تھا اور اسی کم اور مختصر وقت اور زندگی میں وہ سب چھوٹی چھوٹی خوشیاں سمیٹ لینا چاہتا تھا۔ یوں تو سب بہن بھائیوں سے پیار تھا۔ لیکن بڑے بھائی حسن جعفر سے بے حد پیار تھا اور اپنی ہر فرمائش انہیں سے کہا کرتا تھا اکثر ان کی قمیص اور ٹائیاں اس کی نذر ہوتیں۔ یہ تو گھر کی بات تھی اب دیکھئے باہر والے کیا کہتے ہیں۔

## افتخار ملٹری کالج کے ہمعصروں کی نظر میں

لیفٹیننٹ کرنل اقبال شاہین لکھتے ہیں:

میری زندگی کا پہلا ہیرو افتخار جعفر تھا۔ ایک حادثے میں جس ہمت و جرأت کا ثبوت انہوں نے دیا اس نے مجھے حیرت میں ڈال دیا۔

تفصیل اس حادثے کی یہ ہے کہ یہ غالباً ۱۹۵۶ء کی بات ہے میں اس وقت پانچویں درجے میں تھا۔ افتخار جعفر مجھ سے سینئر تھے اور اپنے ایک دوست کے ساتھ ایک چھوٹے کمرے میں رہتے تھے۔ ان دنوں ایک چھوٹے کمرے میں ایک دو لڑکوں کا اکیلے رہنا بڑی بات تھی۔

مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ سردیوں کی ٹھٹھری ہوئی صبح ہم حسب معمول ۴۴ ٹریک کے میدان میں (جو برڈووڈ ہاؤس کے اور جعفر کے کمرے کے عین پیچھے تھا) پی ٹی کیلئے جمع ہوئے۔ ابھی آدھی پی ٹی بھی نہیں ہوئی تھی کہ ہم نے دیکھا کہ افتخار جعفر کے کمرے کے روشندان سے خوب دھواں نکل رہا ہے۔ سب لڑکے بھاگ کے ہاؤس میں جمع ہو گئے اور کمرے میں آگ لگنے کا تماشا دیکھنے لگے۔ کمرے میں دھواں بھرا ہوا تھا اور کسی کی ہمت نہیں تھی کہ پاس جائے اتنے میں، میں نے کیا دیکھا کہ افتخار جعفر دروازہ کھول کے کمرے کے اندر گئے اور بڑے اطمینان سے کچھ کتابیں اور کپڑے باہر نکال لائے اس طرح جعفر نے دو تین پھیرے کئے خوش قسمتی سے آگ پر جلدی ہی قابو پالیا گیا بعد کو پتہ چلا کہ جعفر کے ساتھی نے شیو کرنے کیلئے جو ہیٹر جلایا تھا وہ جلتا چھوڑ دیا تھا۔ جعفر

نے سارا الزام اپنے سر لے لیا تھا۔ اچھی خاصی کھینچائی ہوئی۔ لیکن مجھے اس وقت جس چیز نے متاثر کیا وہ جعفر کی غیر معمولی جرأت تھی مجھے تو وہ کسی جنگی فلم کا ہیرو لگا جو ایک انتہائی مشکل حالات میں پہلا قدم اٹھانے کا فیصلہ کرتا ہے۔ اور میدان مار لیتا ہے۔

بریگیڈئیر رب نواز خان کالج نمبر ۲۰۹۲ نے افتخار جعفر کے بارے میں ان تاثرات کا اظہار کیا۔ ملٹری کالج میں افتخار مجھ سے جونیئر تھے۔ ساتھ کم رہا۔ لیکن وہ اس قسم کے جونیئر تھے جو کالج میں جانے پہچانے جاتے ہیں سب سے پہلے اسکین ہاؤس میں آئے تھے۔ جہاں مظہر صاحب ہاؤس ماسٹر تھے۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ افتخار نے لیفٹیننٹ راؤ عبدالوہاب خان ایڈم افسر کے ریٹائر ہونے پر کیمسٹری لیبارٹری کے سامنے رات کو جو ڈنر ہوا تھا اس میں طلبہ کی طرف سے الوداعی تقریر کی تھی یہ افتخار کی پہلی تقریر تھی۔ بالکل بچہ تھا۔ پتلا دبلا لیکن جب بولا تو مزہ آ گیا۔ کچھ تو تقریر مزاحیہ تھی۔ اور پھر افتخار کے بولنے کا انداز بھی موثر تھا۔ جو لوگ اس زمانے کے ہیں انہیں یاد ہو گا کہ راؤ صاحب بہت بلند آواز تھے۔ ٹیلی فون پر اتنی زور سے بولتے تھے کہ ایک دو فرلانگ تو آواز جاتی ہی ہو گی اس بات کو افتخار نے یوں کہا تھا "راؤ صاحب فون پر تاروں کا احسان خواہ مخواہ لیتے ہیں۔ خدا نے جو قوت آواز ان کو دی ہے اس کی زد میں بہت دور دراز کے علاقے ہوتے ہیں"

مختصر یہ کہ بعد کو افتخار نے تقریر اور ڈراموں میں بڑا نام پیدا کیا۔

## لیفٹیننٹ کرنل محمد افسر کا انٹرویو

سوال:۔ افسر کا اور جعفر کا ساتھ کالج میں بھی رہا ہے۔ آپ کا تاثر جعفر کی شخصیت کے بارے میں کیا ہے؟

جواب:۔ میرا کالج نمبر ۳۰۶۷ ہے جعفر کا ۱۰۸۰ ہے۔ اس لحاظ سے وہ مجھ سے خاصا جونیئر تھا تھوڑی دیر اسکین ہاؤس میں ہم دونوں کا ساتھ رہا۔ ۱۹۵۴ء میں رابرٹس ہاؤس میں وہ جونیئر ونگ میں تھا اور میں سینئر ونگ میں ۱۹۵۵ء میں جب مرتضیٰ صاحب نے مجھے پریفکیٹ بنایا تو

مجھے افتخار کو پرکھنے کا موقعہ ملا۔ اس سے پہلے ہاکی کے رشتے سے میں اسے جانتا تھا۔ چونکہ ہم دونوں کو ہاکی سے بے پناہ شوق تھا اس لئے کھیل کے میدان ہی میں زیادہ ملاقات ہوتی تھی۔ کھیل میں بھی انسان کی شخصیت خوب کھلتی ہے۔ کھیل بھی بے حد تیز اور بے خطر کھیلتا تھا۔ یہی بات مجھے اس کی پسند تھی۔ آگے آپ کی قسمت، اور مجھے یاد کرو گے۔ اس کا تکیہ کلام سا تھا۔ کھیلتے کھیلتے کہتا ہم نے تو صحیح پاس دے دیا۔ گول ہو نہ ہو۔ آگے آپ کی قسمت اور پھر وہی فقرہ ہمیں یاد کرو گے۔

سوال:۔ جعفر کی شخصیت کے بارے میں آپ کا کوئی ایک تاثر کیا ہے؟

جواب:۔ اگر اس کی شخصیت کو چند لفظوں میں سمیٹنا ہو تو میں یہ کہوں گا کہ اس کی طبیعت کچھ ایسی تھی کہ جو ارادہ وہ کر لے وہ کر کے چھوڑتا تھا۔ نتائج کی پرواہ کرنا اس کو نہ آتا تھا۔

سوال:۔ اس امر کی کوئی مثال آپ کے ذہن میں ہو گی؟

جواب:۔ مثالیں تو اس کی بے شمار ہیں اس وقت صرف ایک بات یاد آ رہی ہے کہ جب میں ہاؤس پریفکیٹ تھا تو کہنے لگا محرم پر کافی چھٹی چاہیئے۔ ایک دن سے میرا بھلا نہ ہو گا۔ میں نے ہنس کر کہا تمہارا بھلا کتنے دنوں میں ہو گا۔ کہنے لگا اس بار کافی چاہیئں کم از کم چار میں نے کہہ سن کر ایک دن کی چھٹی اور دلوا دی۔ لیکن افتخار نے اپنی مرضی کی اور مزے سے چار دن گزار کر واپس آیا۔ میں نے کہا اب کیا ہو گا؟

کہنے لگا ہوتا کیا ہے۔ سزا ملے گی بھگت لیں گے۔ آپ پریشان نہ ہوں۔ خلاصہ کلام یہ ہے کہ خطر پسندی اور خوئے وفا اس کے کردار کی خصوصیت تھی۔ جب بڑا ہوا تو یہ خطر پسندی اور خوئے وفا اسلام اور پاکستان کے کام آئی۔

## کمانڈانٹ کرنل رفیق کی رائے

افتخار جعفر اکتوبر ۱۹۵۵ء سے اپریل ۱۹۵۹ء چار سال ملٹری کالج میں کرنل (اب ریٹائرڈ)

(بریگیڈیر) محمد رفیق کے زیر تربیت رہا۔ ہماری درخواست پر رفیق صاحب نے افتخار جعفر کے بارے میں ان تاثرات کا اظہار کیا۔

"اکہرے بدن کا بڑا سمارٹ لڑکا تھا۔ خوش مزاج اور خوش لباس۔ اس کی مزاح اور ظرافت کی حس بہت بیدار تھی اس کی آنکھوں میں ہمیشہ ایک چمک ہوتی تھی۔ بڑا تیز اور شریر۔ تقریروں اور ڈراموں میں اسے بہت مہارت تھی۔ اچھا طالب علم اور اچھا کھلاڑی۔ قیادت کی صلاحیت اس میں فطری طور پر تھی۔ سزا اسے میں نے صرف ایک بار دی بحیثیت مجموعی وہ کالج کے بہترین لڑکوں میں سے تھا۔ ہر لحاظ سے ممتاز۔ کالج میں اس نے اپنا نام روشن کیا تھا جنگ میں اس نے ملک و قوم اور کالج کا نام روشن کیا۔"

## ایک جگری دوست کی یادیں

اب ہم افتخار جعفر کے ایک جگری دوست کی یادیں نقل کرتے ہیں۔ راجہ نادر پرویز لکھتے ہیں۔

"میرا ۲۷ ویں پی ایم اے لانگ کورس ہے۔ افتخار جعفر میرے کورس میٹ تھے۔ ہم ایک ہی کمپنی، صلاح الدین کمپنی میں تھے۔"

سب سے پہلے تو میں ایک واقعہ کا ذکر کروں گا۔ جو مجھے افتخار نے خود سنایا۔

افتخار کو فوج میں جانے کا شوق جنون کی حد تک تھا۔ لاہور میں ۲۷ لانگ کورس کے لئے اس کا میڈیکل ہوا تو اس کے سینے کے ایکس رے میں کچھ نقص تھا۔ ڈاکٹر نے کہا یہ معاملہ ہے تو تو فٹ نہیں۔ افتخار نے کہا۔ ڈاکٹر صاحب مجھے تو افسر بننا ہے میں بنوں گا۔ میں ٹھیک ٹھاک ہوں آپ ایکسرے پھر دیکھئے۔ ڈاکٹر نے ایکس رے دیکھا اور پھر وہی رائے دی افتخار نے کہا۔ یہ بھی نہیں ہو سکتا۔ آپ مجھے ایک موقعہ اور دیجئے۔ صرف ایک اور۔ ڈاکٹر نے بمشکل اجازت دی۔ اچھا کل پھر آنا۔ جعفر سیدھا بڑے امام باڑے مصلے پر بیٹھ گیا۔ تمام رات روتا رہا۔ مولا پنجتن پاک کا صدقہ مجھے اس مرحلے سے گزارے۔ بہرحال صبح پھر ایکس رے ہوا اور صاف تھا۔ ڈاکٹر حیرت سے پلٹ کر

دیکھتا رہا۔ اسے اپنی آنکھوں پر اعتبار نہیں آرہا تھا۔ گذشتہ روز کے ایکس رے میں جو نشانات تھے وہ دوسرے روز کے ایکس رے میں غائب تھے۔ افتخار نے جب یہ واقعہ مجھ سے بیان کیا۔ تو اسے یقین تھا کہ اس کی دعاؤں نے اس کے سینے کو بدل دیا۔ میرا خیال ہے وجہ خواہ کچھ ہی ہو اس کی قوت ارادی کو بھی دخل تھا۔ بحیثیت دوست کے میں نے اسے بے حد ایثار پسند پایا۔ یوں تو چھوٹے بڑے بے شمار واقعات ہیں۔ اس وقت جو واقعہ مجھے یاد رہا ہے وہ ہتھیاروں کی ٹریننگ کے گھنٹے تھے جو افسر اس ٹریننگ کے انچارج تھے۔ بڑے سخت کسی کو معاف نہیں کرتے تھے ایک روز میں اپنا پل تھرو لانا بھول گیا۔ افتخار نے اپنا پل تھرو میرے حوالے کر دیا اور خود خوش خوش سزا بھگت لی۔ اس طرح کی باتیں روز ہوتی رہتی تھی۔

افتخار اور میں اپریل ۶۳ میں پاس آؤٹ ہوئے اس کی پوسٹنگ ۲۳ کیولری کوئٹہ میں ہوئی۔ میرا تقرر ۶ پنجاب میں ہوا تھا۔ وہ یونٹ بھی کوئٹہ میں تھی اس طرح حسن اتفاق سے ہم پھر اکٹھے ہو گئے۔ دفتر کے بعد زیادہ تر وقت ہم ساتھ ہی گزارتے تھے ایک روز ہم سینما دوسرا شو دیکھنے گئے جب شو ختم ہوا تو ہم نے ایک تکلیف دہ منظر دیکھا۔ کسی افسر کی فیملی بھی سینما دیکھنے آئی ہوئی تھی۔ پتہ نہیں کس وجہ سے خواتین سوائے ایک لڑکے کے تنہا تھیں۔ ان کو اکیلا دیکھ کر غنڈے تنگ کرنے لگے۔ پاس سے گزرتے اور دھکا دینے کی کوشش کرتے۔ وہ بدمعاش سیاہ صافے باندھے ہوتے تھے جس سے ان کے چہرے بھی چھپے ہوتے تھے جعفر سے یہ منظر دیکھ کر رہا نہ گیا۔ اس نے بدماشوں کو منع کیا جب وہ نہ مانے تو بغیر کچھ سوچے سمجھے اپنی باکسنگ کے مکے لگانے شروع کر دیئے۔ وہ پانچ سات ہم دو وہ چیخ و پکار مچی اور افتخار نے چوٹیں بھی کھائیں میں بھی کچھ زخمی ہوا بہر حال ہم غنڈوں کو بھگانے اور افسر کی عزت بچانے میں کامیاب ہو گئے اس واقعہ کا کوئٹے میں مدتوں چرچا رہا۔ بیچ میں نام میرا بھی آتا رہا۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ سارا کریڈٹ افتخار کا تھا۔ میں اگر میدان میں اترا تھا تو اپنے دوست کو بچانے اترا تھا جبکہ وہ اجنبی افسر کی عزت بچانے۔ کوئٹے کا واقعہ ہے کہ ایک پوسٹ آفس میں میرے ساتھ کچھ کلرکوں نے زیادتی اور بدزبانی کی۔ میں صبر

کر کے چلا آیا۔ آکر میں نے افتخار کو فون کیا افتخار نے موٹر بائک سنبھالی مجھے ساتھ لیا اور پھر ان گستاخوں کو اچھا خاصا سبق دیا۔ جس کی پاداش میں ہماری کافی کھینچائی ہوئی۔ لیکن افتخار اپنے دوست کی سبکی کا انتقام لے چکا تھا۔

میں نے بھی ابھی کہا ہے کہ افتخار کے کردار کی سب سے بڑی خصوصیت یہی ایثار پسندی تھی۔ اس میں خامیاں بھی تھیں جلد باز بھی تھا۔ تند تھا لیکن ذمہ دار بھی بہت تھا۔ پی۔ ایم۔ اے میں جو الاؤنس ملتا ہے وہ کون سی بڑی رقم ہوتی ہے افتخار اس میں سے اپنے بہن بھائیوں کے لئے کچھ نہ کچھ بچاتا رہتا تھا۔

پی۔ ایم۔ اے میں اس کا ریکارڈ بہت شاندار رہا اکیڈمی کی ہاکی ٹیم میں تھا۔ بہت اچھا مقرر تھا اس کو انعامات ملے۔ اپنی کمپنی کے تقریری مقابلوں کی صدارت کرتا تھا وہ اپنے کورس کے ٹاپ کیڈٹس میں سے تھا۔

آخر میں، میں عرض کروں گا کہ افتخار کو اس کی چھٹی حس بتاتی تھی کہ اسے زیادہ زندہ نہیں رہنا۔ وہ اکثر کہا کرتا۔ کچھ کر کے جوانی میں مر جانا بہتر ہے۔ مجھے بے رنگ زندگی پسند نہیں۔

۱۶ اگست ۱۹۶۵ء کو وہ کوئٹہ سے لاہور آیا مجھے دوسری ٹرین سے آنا تھا۔ میری گاڑی لیٹ ہو گئی۔ اس کو آگے جانا تھا۔ وہ اپنے سی۔ او کی اجازت سے مجھے اسٹیشن پر تلاش کرتا رہا۔ بعد کو اس کے سی۔ او صاحب نے مجھے بتایا کہ افتخار مجھ سے ملنے کے لئے بہت بے تاب تھا جب میں نہیں ملا تو کہنے لگا۔ واٹ اے پٹی۔ دیکھئے پھر ملتے ہیں یا نہیں" میں آج تک اپنی بدقسمتی کو روتا ہوں۔ صرف چند منٹ کی دیر نے زندگی بھر کیلئے یہ غم دے دیا کہ میں اسے مل نہ سکا"

## افتخار جعفر کا خوبصورت سیلوٹ

آخر میں ہم افتخار کے ایک سینئر افسر کا ایک تاثر پیش کرتے ہیں۔ یہ ایک نقش بھی بھرپور ہے۔
"اپنی فوجی زندگی میں اس کی مقبولیت اور ہر دلعزیزی کا ایک اور راز اسکی خوش خلقی،

مسکراتا ہوا چہرہ، عجز وانکساری اور سب سے محبت وشفقت تھی۔ اس کی دلنواز مسکراہٹ اور خوبصورت انداز میں سلوٹ دو مخصوص چیزیں تھیں۔ اکثر افتخار جعفر کے آنے کی خبر ملتی تو میس سے کھانا کھاتے ہوئے سپاہی بھاگتے ہوئے آتے کہ جعفر کو سیلوٹ کریں اور پھر جواباً سلوٹ دیکھیں۔

## حاصلِ کلام

حاصل کلام کے طور پر ہم مختار مسعود کی کتاب آواز دوست سے یہ فقرہ نقل کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔

"جس سرحد کو اہل شہادت میسر نہ آئیں وہ مٹ جاتی ہے۔"

احمد ضیاء خان کی سوانح حیات اور ان کے آباؤ اجداد کے ذکر سے شروع کرتے ہیں۔

## آباؤ اجداد

احمد ضیاء کے دادا سردار بابو کالا خان جنجوعہ اپنے قبیلے کے سردار تھے اور اپنے سب بھائیوں میں بڑے تھے۔ کالا خان نے اس زمانے میں جبکہ تعلیم اور وہ بھی تکنیکی تعلیم بہت کم تھی انجینئر کی تعلیم حاصل کی اور انجینئرنگ کی حیثیت سے نام پیدا کیا۔ بلوچستان میں ان کے تعمیر کرائے گئے کئی قلعے اب تک موجود ہیں اور بابو صاحب کے نام سے موسوم ہیں۔ بابو کالا خان کے چار بیٹے تھے۔ خداداد خان، محمد عبدالرحمٰن، محمد اسلم اور گل محمد بابو صاحب کی تربیت سے چاروں افسر بنے اور اپنے اپنے دائروں میں امتیاز حاصل کیا۔

میجر خداداد خان ایم۔بی۔ای کیپٹن احمد ضیاء شہید کے والد میجر خداداد خان کی زندگی کی کہانی بھی اپنے زور بازو اور فہم و فراست سے آگے بڑھنے اور اپنی جگہ پیدا کرنے کی کہانی ہے۔

میجر راجہ خداداد خان نے میٹرک کوئٹہ سے کیا اور اس عمر میں اسپورٹس میں اتنا نام پیدا کیا تھا کہ فٹ بال میں بلوچستان کی نمائندگی کرنے لگے تھے۔ ۱۹۱۲ء سے ۱۹۱۶ء تک راجہ صاحب نے مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں تعلیم پائی۔ وہاں بھی انہوں نے اسپورٹس میں اعلیٰ کارکردگی کا معیار نہ صرف قائم رکھا بلکہ اس میں مزید اضافہ کیا۔ وہاں انہیں اپنے گروپ میں یونیورسٹی کا بہترین اتھلیٹ ہونے کا اعزاز بھی حاصل ہوا۔ ان کا شمار اپنے دور کے ممتاز ترین اسپورٹس مین میں ہوتا ہے۔

راجہ صاحب نے جنگ عظیم اوّل کے اواخر میں براہِ راست جونیئر کمیشن لیا۔ ۴/۱۰ بلوچ رجمنٹ سے وابستہ ہوئے۔ جنوری ۱۹۳۴ء میں ریٹائر ہوئے تو ملٹری اسٹیٹ ڈیپارٹمنٹ میں ملازمت اختیار کی پھر آنریری کیپٹن کا عہدہ پایا۔ دوسری جنگ عظیم میں خصوصی خدمات کے صلے میں حکومت برطانیہ نے ایم۔بی۔ای کے خطاب سے نوازا۔ جو اس زمانے میں ایک انڈین افسر کے لئے معمولی بات نہیں تھی۔ ۵ جون ۱۹۴۸ء کو راجہ صاحب کو آنریری میجر بنا دیا گیا۔

۱۹۵۶ء میں وہ ایم-ای-او کی آسامی سے ریٹائر ہوئے اور ۱۹۶۲ء مئی ۱۸ء کو حلد درجہ فعال زندگی گزارنے کے بعد راجہ صاحب نے انتقال کیا۔

جن لوگوں کو راجہ خداداد خان صاحب سے ملاقات کا اتفاق ہوا ہے۔ وہ گواہی دیں گے کہ وہ غیر معمولی پرکشش اور موثر شخصیت کے مالک تھے۔ پرجوش بیباک اور دھن کے پکے۔ ان کے انتظامی صلاحیت بے پناہ تھی۔ دوسری جنگ کے دنوں میں ان ہی صفات کی بنا پر ایم-بی-ای کے خطاب سے نوازا گیا تھا۔ اپنی زندگی کا آخری زمانہ انہوں نے پنڈی میں گزارا اور اپنی اولاد کی تعلیم و تربیت کی طرف خصوصی توجہ دی۔ یہی وجہ ہے کہ آج ان کے دو بیٹے جنرل ہیں۔ احمد جمال اور احمد کمال۔ تیسرے احمد نواز کاروبار کرتے ہیں۔ احمد ضیاء شہید ان کے چوتھے بیٹے تھے ان کے پانچویں بیٹے کا نام احمد شجاع ہے۔

## احمد ضیاء خان۔ پیدائش اور بچپن

احمد ضیاء کا آبائی گاؤں مٹور تحصیل کہوٹہ ضلع راولپنڈی ہے۔ لیکن احمد ضیاء ۶ نومبر ۴۴ء کو کوہاٹ میں پیدا ہوئے جہاں اس وقت راجہ صاحب ایم-ای-او تھے۔ احمد ضیاء نے نے ابتدائی تعلیم اسٹیشن اسکول راولپنڈی میں پائی۔ یہیں سے انہوں نے فروری ۱۹۵۶ء میں چھٹے درجے کا امتحان پاس کیا اور ملٹری کالج میں ۲۲ جولائی ۱۹۵۶ء کو ساتویں درجے میں داخل ہوئے ۲۳۴۸ کالج نمبر تھا اور پہلا ہاؤس اسکین تھا۔

مئی ۵۷ء میں ساتویں درجے کے امتحان میں احمد ضیاء سوائے انگریزی کے سارے مضامین میں ناکام رہے۔ کلاس میں آخری پوزیشن تھی۔ نصابی ناکامی کے باوجود تعلیم و تربیت کے دوسرے شعبوں میں احمد ضیاء کی کارکردگی قابل تحسین تھی۔ ۱۹۵۶ء میں کالج کے کمانڈانٹ کرنل محمد رفیق تھے۔ اللہ نے انہیں دل ودماغ اور قیادت کی بہترین صلاحیتوں سے سرفراز کیا تھا کرنل رفیق ہر لڑکے پر ذاتی توجہ دیتے تھے اور ہر لڑکے کا باقاعدہ مطالعہ مختلف اوقات

میں کرتے تھے ان کی عقابی نظروں سے کسی کی خوبی یا خامی چھپی نہیں رہ سکتی کرنل رفیق کو (بریگیڈیئر) نے احمد ضیاء کے بارے میں مئی ۱۹۵۷ء میں یہ لکھا۔

ذہین اور سمارٹ اچھی انگریزی بولتا ہے۔ اپنے قد کے لحاظ سے جسمانی طور پر مضبوط ہے باہمت باکسر، کرکٹ کا اچھا کھلاڑی، ہاؤس کے ڈراموں میں حصہ لیتا ہے۔ اس لڑکے میں بہت کچھ ہے۔"

رفیق صاحب ایسے بالغ نظر کا یہ کہنا کہ اس لڑکے میں بہت کچھ ہے معنی رکھتا ہے بعد کے حالات و واقعات نے ثابت کر دیا کہ اس میں واقعی بہت کچھ تھا اس رپورٹ کا آخری جملہ یہ ہے۔ کاش اس کو اپنی صلاحیتوں کو پڑھنے لکھنے میں صرف کرنے کا خیال بھی ہوتا۔ لیکن یہ نہ ہو سکا۔ یہ وہ کمزوری تھی جو کبھی پورے طور پر دور نہ ہو سکی۔ ساتویں درجے میں دو بار فیل ہوئے۔ اور جی ایچ کیو کی خصوصی اجازت سے انہیں کالج میں رکھا گیا۔ ۵۹ء میں انہیں جب وہ ٹیپو سلطان ہاؤس میں تھے تو آٹھویں درجے میں ترقی دے دی گئی صورت حال کچھ بہتر تھی اس لئے اس بار انہوں نے صرف دو مضامین میں معیار سے کچھ نمبر کم لئے اس سال ان کے ہاؤس ماسٹر ایلن مور تھے۔ مسٹر مور نے یہ رائے ظاہر کی اس کے رویے میں کچھ تبدیلی آئی ہے۔ بہت اچھا کھلاڑی ہے اس نے اپنے ہاؤس کو کرکٹ، ہاکی اور فٹ بال میں جتایا ہے۔"

۱۹۶۰ء میں آٹھویں درجے سے انہیں مشروط طور پر ترقی ملی۔ اردو اور حساب کی کمزوری اب بھی باقی تھی۔ لیکن قیادت اور شخصیت کے دوسرے دائروں میں ان کی ترقی قابل تحسین تھی۔ اس سال احمد ضیاء کے بارے میں یہ رائے ظاہر کی گئی۔

"ہنس مکھ اور پر اعتماد۔ پر جوش اور توانائی سے بھرپور۔"

۱۹۶۱ء میں نویں درجے میں انہیں ایک بار پھر شرط پر پاس کیا گیا لیکن جب وہ اگلے سہ ماہی امتحان میں اس شرط پر پورے نہ اتر سکے تو ایک بار یہ مسئلہ سامنے آگیا کہ تیسری بار ناکام ہونے پر انہیں کس طرح کالج میں رکھا جائے صورت حال بڑی عجیب تھی۔ ایک طرف تو تمام کھیلوں

اور اسپورٹس جیسے ہاکی، فٹ بال، کرکٹ باکسنگ اور تیراکی میں ان کی کارکردگی بہت اچھی تھی قیادت کے جوہر موجود تھے۔ شخصیت شائستہ تھی۔ لیکن اردو اور حساب کی کمزوری ابھی باقی تھی بہرحال تمام پہلوؤں پر غور کر کے انہیں ایک بار پھر خصوصی رعایت دی گئی اور احمد ضیاء نے اس چیلنج کو قبول بھی کیا اور جب جون ۱۹۶۲ء میں میٹرک کے امتحان کا نتیجہ نکلا تو وہ سیکنڈ ڈویژن میں پاس تھے۔ ۴۶۹/۹۰۰ نمبر تھے ان کے سیکنڈ ڈویژن میں پاس ہونے پر بہتوں کو تعجب ہوا چونکہ یہ وہ پہلا امتحان تھا جس میں وہ پہلی کوشش میں پاس ہوئے تھے لیکن پھر احمد ضیاء کو جاننے تھے انہیں تعجب نہیں ہوا انہیں معلوم تھا کہ "احمد ضیاء میں بہت کچھ ہے" کرنل رفیق کا قول صحیح ثابت ہو چکا تھا اور اسے ایک بار پھر، میں راجستھان کے ریگ زاروں میں صحیح ثابت ہونا تھا۔

۱۹۶۲ء میں میٹرک پاس کرنے کے بعد احمد ضیاء نے فرسٹ ایئر میں آرٹس کے مضامین لئے۔ اکتوبر کے سہ ماہی امتحان میں پہلی بار ان کے نمبر اچھے تھے۔ ان ہی دنوں مار دھاڑ کے ایک کیس میں ماخوذ ہونے کی وجہ سے چند دنوں کے لئے انہیں معطل کر دیا گیا۔ وارننگ اور جرمانے کے بعد معافی ملی۔ اپریل ۱۹۶۳ء میں سیکنڈ ایئر میں آ گئے اگلے سال بورڈ کے امتحان میں دو پرچوں میں پھر رہ گئے۔ اردو اور جغرافیہ۔ احمد ضیاء کالج میں آٹھ سال گزارنے کے بعد ۱۹ مئی ۱۹۶۴ء کو کالج سے رخصت ہوئے۔

## کمیشن اور اس کے بعد

اکتوبر ۶۵ء میں احمد ضیاء ۲۷ لانگ کورس کے لئے پی۔ ایم۔ اے گئے۔ ایمرجنسی کی وجہ سے اس کورس کو شارٹ کورس میں بدل دیا گیا چنانچہ مارچ ۱۹۶۶ء میں انہیں شارٹ سروس کمیشن ملا۔ ۷ بلوچ میں پوسٹ ہوئے۔ ۱۹۶۹ء میں پلاٹون کمانڈر کی حیثیت سے ایس ایس جی میں شریک ہوئے۔ ۱۹۷۰ء میں انہیں ریگولر کمیشن دیا گیا

## شخصیت پر تبصرہ

کسی پر اس کے دوستوں سے بڑھ کر کون تبصرہ کر سکتا ہے اس لئے ہم احمد ضیاء کے چند دوستوں کے انٹرویو نقل کئے جاتے ہیں۔

لیفٹیننٹ کرنل خالد بشیر نے ایک انٹرویو میں ہمیں بتایا۔

میں نے اور احمد ضیاء نے ملٹری کالج اور پی ایم اے میں خاصا وقت ایک ساتھ گزارا ہے ۱۹۵۶ء میں ہم ایک ساتھ ملٹری کالج میں داخل ہوئے تھے۔ پانچویں درجے میں اور ہاؤس بھی ایک تھا (اسکین اب بابر ہاؤس) اس زمانے کی دو تین باتیں میرے ذہن میں تازہ ہیں۔

کھیلوں میں وہ بہت ممتاز تھے۔ بہت اچھے ڈائیور (غوطہ لگانے والا) کا اعزاز حاصل کیا۔ جمناسٹ بھی کمال کے تھے۔ کرکٹ بھی بہت اچھی کھیلتے تھے۔ ان کی باکسنگ کو تو میں کیا اس دور کا کوئی لڑکا نہیں بھول سکتا۔ ۱۹۵۸ء میں ان کی فائٹ خالد کیانی سے ہوئی تھی۔ ضیاء کا قد کم تھا ہاتھ کی پہنچ بھی زیادہ نہیں تھی۔ خالد کیانی اپنے وزن میں مانے ہوئے باکسر تھے۔ فائٹ شروع ہوئی تو دھن دھن کی آوازیں آنے لگیں دونوں بپھرے شیروں کی طرح ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑے تھے۔ خالد کی برتری تو خیر مسلم تھی۔ ضیا کے دوستوں کے دل بری طرح دھڑک رہے تھے ڈر تھا کہ کہیں ضیاء ناک آؤٹ ہی نہ ہو جائے۔ ایک آدھ بار ضیاء پھسل کر گرے بھی ٹھیک اس وقت کرنل رفیق کی گرج دار آواز گونجی۔ باکس آن۔ دوسرے راؤنڈ میں ضیاء کی ناک سے خون بہنے لگا تھا۔ ایک مکا چہرے پر زبردست لگا تھا۔ ضیاء لڑکھڑانے لگے تھے سکت بالکل نہیں رہی تھی صرف قوت ارادی اور حوصلے سے پاؤں پر کھڑے لڑ رہے تھے۔ آخر جب گھنٹی بجی تو ہماری جان میں جان آئی۔ ضیاء اپنے کارنر میں کھڑے تھے۔ میں نے دیکھا کہ چہرے پر وہی مسکراہٹ تھی جو ان کا خاصہ تھا۔ نتیجے میں ضیاء کو بیسٹ لوزر قرار دیا گیا۔ ضیاء کی وہ فائٹ ان کے کردار کی آئینہ دار تھی سخت مشکل حالات میں بھی ڈٹے رہنا اور سب سے بڑی بات مسکراتے رہنا

ضیاء کی خصوصیت تھی۔

بس ایک کام ان کے بس کا نظر نہیں آتا تھا اور وہ تھا پڑھنا لکھنا۔ اُردو اور حساب میں ان کی گاڑی کسی طور پر چلتی ہی نہیں تھی۔

اکتوبر ۶۵ء میں ہم دونوں پی ایم اے میں ایک ساتھ ۳۷ کورس کے لئے داخل ہوئے اور ۱۳ مارچ ۶۶ کو ایک ساتھ ہی پاس آؤٹ ہوئے۔

پی۔ ایم۔ اے میں ضیاء نے آؤٹ ڈور میں خاصا نام پیدا کیا۔ پی۔ ٹی کے ایک خاص حصے ہارس کے تو وہ ایکسپرٹ تھے۔ ہم پہ جھاڑ پڑتی تو انسٹرکٹر کہتے دیکھو احمد ضیاء کو دیکھو یہ کس کمال سے ہارس کرتا ہے پھر احمد ضیاء سے کہا جاتا کہ وہ ہم نالائقوں کو اپنا کمال دکھائیں۔ پھر ضیاء میدان میں اترتے پھرتی سے بلکہ بے تکلفی سے دو ایک جست لگاتے اور ہمیں حیرت میں ڈال دیتے۔

اس زمانے میں احمد ضیاء کے بھائی کیپٹن (اب میجر جنرل) احمد کمال خان پی ایم اے کے ایڈجوٹینٹ تھے۔ لیکن احمد ضیاء نے کبھی ہم پر اس کا رعب نہیں ڈالا۔ کبھی ان کے نام کا فائدہ نہیں اٹھایا۔ بلکہ کبھی تذکرہ بھی نہیں کیا۔ احمد ضیاء کو اپنے پیروں پہ کھڑا ہونا آتا تھا اور اس کے پاؤں بہت مضبوط تھے۔

## شہادت

دسمبر ۷۱ء کی جنگ میں احمد ضیاء کی کمپنی چھور کے علاقے میں مصروف کار تھی ان کی پلاٹون کو کمپنی سے علیٰحدہ کر کے ایک آزادانہ مشن یہ دیا گیا کہ دشمن ہماری سرحدی چوکیوں پر قبضہ کرنے کی جو کوشش کر رہا ہے اس کا توڑ کیا جائے۔ ۵ دسمبر ۷۱ء کو دشمن نے ایک سرحدی چوکی پر انڈس رینجرز کی دو کمپنیوں کو گھیرے میں لے لیا۔ انڈس رینجرز کے کمانڈنگ افسر کی درخواست پر احمد ضیاء رینجرز کی کمپنیوں کو گھیرے سے نکالنے گئے یہ جان جوکھوں کا کام تھا لیکن احمد ضیاء نے کمانڈو ایکشن کا بیڑہ اٹھا لیا۔ بدقسمتی سے اس عرصے میں دشمن چوکی پر قبضہ کر چکا تھا۔ احمد ضیاء

نے جوں ہی چوکی کے قریب اپنی کارروائی شروع کی وہ دشمن کی مشین گن کے فائر کی زد میں آکر شہید ہو گئے۔

اس طرح احمد ضیاء جو لہلہاتے سبزہ زاروں اور سرد کوہستانوں میں پلا بڑھا اور جوان ہوئے تھا اس نے اپنی ابدی آسودگی کے لئے راجستھان کی گرم ریت چنی۔ پاکستان کے ناموس و وقار کے لیے۔

سلہ شہید کیا ہے تب و تاب جاودانہ

## مدفن

حالات کچھ ایسے ہوئے کہ شہادت گاہ سے شہید کا جسد خاکی بھی واگذار نہیں کیا جا سکا۔ چنانچہ راجستھان کا ریگ زار ہی اس جیالے اور جوان شہید کا مدفن بنا۔

## شخصیت و کردار

احمد ضیاء کی شخصیت و کردار کے جائزے کیلئے سب سے پہلے ہم ان کے بڑے بھائی لیفٹیننٹ جنرل احمد جمال خان کا انٹرویو پیش کرتے ہیں۔

سوال :۔ جمال صاحب! احمد ضیاء کے بڑے بھائی کی حیثیت سے ان کے بارے میں آپ کے تاثرات کیا ہیں؟

جواب :۔ میں نے آپ کا مسودہ پڑھا ہے اس میں ضیاء کے بارے میں کم و بیش ساری ضروری باتیں آگئی ہیں۔

سوال :۔ پھر بھی ایک بھائی اپنے بھائی کے بُرے بھلے کو جتنی اچھی طرح جانتا ہے۔ گھر سے باہر کا کوئی فرد نہیں جان سکتا۔ اس لئے آپ کے تاثرات کی قدر و قیمت احمد ضیاء کی شخصیت و کردار کا جائزہ لینے کے لئے سب سے زیادہ ہے۔ یہ فرمائیے کہ ضیاء کے کردار کی سب سے نمایاں خصوصیت جس نے آپ کو متاثر کیا۔ کیا تھی؟

جواب:۔ دو لفظوں میں یہ کہا جا سکتا ہے۔ نڈر اور بے خوف، ڈرنا اور خوف کھانا۔ ضیاء کی سرشت میں نہیں تھا۔

سوال:۔ اس فطری جرأت اور بے خوفی کی کوئی مثال اس وقت آپ کے ذہن میں ہے۔

جواب:۔ ایس ایس جی میں پیرا کورس بہت سخت سمجھا جاتا ہے۔ ضیاء نے پیرا کورس میں اوّل پوزیشن لی اور بہترین پیراٹروپر ہونے کا اعزاز حاصل کیا۔ ۱۹۷۰ء میں ضیاء ۲۳ مارچ کی پریڈ کے لئے پیرا جمپنگ کی ریہرسل کر رہا تھا کہ مطلع ابر آلود ہو گیا۔ بادل ایسے گھر کے آئے کہ بارش ہونے کا امکان قوی نظر آنے لگا کسی نے کہا بارش ہوئی تو کیا کرو گے؟ ضیاء نے فوراً جواب دیا۔ جہاں تک میرا تعلق ہے میں جمپ ضرور کروں گا۔ خواہ اولے ہی کیوں نہ پڑیں" اور جس لب و لہجے سے اس نے یہ کہا اس سے صاف ظاہر تھا کہ یہ صرف کہنے کی بات نہیں "کرنے کی بھی ہے۔ انگریزی میں اس نے جو الفاظ استعمال کئے تھے وہ بہت واضح تھے۔

سوال:۔ انگریزی کا فقرہ کیا تھا؟

LET IT RAIN OR HAIL, I'
M GOING TO JUMP ALL THE DAME.

جواب:۔ شکر ہے کہ اس دن بارش نہیں ہوئی۔

اب ہم احمد ضیاء کے چند دوستوں کے انٹرویو اور تاثرات نقل کرتے ہیں۔

## جلیل احمد خان کا انٹرویو

سوال:۔ جلیل۔ آپ بھی کالج میں احمد ضیاء کے ساتھ کئی سال رہے ہیں۔ آپ کے ذہن میں کوئی ایسا واقعہ ہے جس سے احمد ضیاء کے کردار کے کسی اہم پہلو پر روشنی پڑتی ہو۔

جواب:۔ خالد کیانی سے ضیاء کی باکسنگ کا واقعہ بہت قابل ذکر ہے۔

سوال :۔ وہ تو ہم نے نوٹ کر لیا ہے۔ اس کے علاوہ کوئی بات؟

جواب :۔ اس کے علاوہ دوسرا اہم واقعہ ضیاء کے ڈرم سے زخمی ہونے کا ہے۔

سوال :۔ اس کی تفصیل بتایئے؟

جواب :۔ وہ واقعہ یوں ہے کہ آپ کو یاد ہوگا کہ ہمارے زمانے میں کالج میں پریپ کلاسوں میں ہوتے تھے۔ یہ ۱۹۶۲ء کی گرمیوں کا واقعہ ہے۔ مئی یا جون کا مہینہ تھا۔ ہم لوگ ہوسٹل ہال کی کلاسوں میں پریپ کے لئے محمود غزنوی ہاؤس سے سہ پہر کو آ رہے تھے کالج کنٹین کے سامنے سڑک کے اس پار چند کٹے ہوئے ڈرم پڑے تھے۔ مٹی کے تیل کے بڑے بڑے ڈرموں کو بیچ سے کاٹا گیا تھا پام کے پودے لگانے کیلئے ایسے پانچ سات ڈرم مٹی سے بھرے ہوئے تھوڑے تھوڑے فاصلے پر رکھے ہوئے تھے احمد ضیاء کو جو شرارت سوجھی تو اس نے ایک سے دوسرے پر اور دوسرے سے تیسرے پر جمپ کرنا شروع کیا۔ ایک بار ایسا کر بھی لیا دوسری بار جب ذرا تیزی سے یہ کرتب دکھانا شروع کیا تو تیسرے یا چوتھے ڈرم سے گرے اور اس بری طرح گرے کہ ڈرم کا تیز کنارا گھٹنے سے ذرا اوپر ران میں اتر گیا۔ ضیاء کی پہلی چیخ تو ہم نے سنی۔ لیکن اس کے بعد مجال ہے کہ اس نے اُف بھی کی ہو۔ پھر اس کے چہرے پر اس کی مخصوص مسکراہٹ تھی ہم لوگ اسے اٹھا کر کالج ہسپتال لے گئے وہاں سے اسے سی ایم ۔ ایچ لے جایا گیا۔ جہاں سولہ ٹانکے لگے ران ہڈی تک کٹ گئی تھی لیکن ضیاء نے اپنی قوتِ برداشت پر حرف نہ آنے دیا۔ اس معاملے میں وہ قطعاً شیر تھا۔ اسی جرأت کا مظاہرہ احمد ضیاء نے وقت شہادت کیا۔

سوال :۔ مثلاً؟

جواب :۔ جب ضیاء دشمن کے فائر کی زد میں جیپ چلا رہا تھا۔ مشین گن کا برسٹ سینے اور گردن پر لگا اسی حالت میں اس شیر نے جیپ کو موڑا اور قریب دو سو گز تک چلا کر لے گیا۔ جب تک ہوش رہا ہاتھ اسٹیرنگ وہیل پہ رہا، جرأت، حاضر دماغی اور قوت ارادی

کی ایسی مثالیں شاذ ہیں۔

## میجر محمد سلیم کا انٹرویو

سوال:۔ سلیم۔ آپ کا کالج نمبر کیا ہے۔ کالج میں کب سے کب تک رہے؟

جواب ۲۵۳۹ میں اپریل ۱۹۵۹ء میں کالج میں داخل ہوا تھا۔ ۱۹۶۲ء تک کالج میں رہا۔ ٹیپو سلطان ہاؤس میں۔

سوال:۔ احمد ضیاء سے آپ کی پہلی ملاقات کب ہوئی؟

جواب:۔ جیسا کہ میں نے ابھی بتایا کہ میں کالج میں اپریل ۵۹ء میں داخل ہوا تھا۔ احمد ضیاء مجھ سے بہت پہلے سے کالج میں تھے اور نمبر کے لحاظ سے بہت سینئر تھے۔ ضیاء سے میری پہلی ملاقات سی۔ ایم۔ ایچ جہلم میں بڑے ڈرامائی حالات میں ہوئی۔

سوال:۔ وہ کیسے؟

جواب:۔ اپریل ۵۹ء کے اواخر میں کالج میں آتے ہی مجھے شدید ٹائیفائیڈ ہو گیا تھا اس وجہ سے مجھے سی۔ ایم۔ ایچ جہلم بھیج دیا گیا۔ وہاں میرا دوسرا تیسرا دن تھا کہ ایک نرسنگ اردلی آیا اور میرے ساتھ والے بیڈ پر بستر وغیرہ لگانے لگا میں نے پوچھا کس کے لئے بستر تیار کر رہے ہو کون آرہا ہے۔ اس نے کہا آپ ہی کے کالج کا ایک لڑکا زخمی ہو کر آیا ہے۔ آپریشن تھیٹر میں اس کے ٹانکے لگ رہے ہیں۔ چونکہ اپنے کالج کے لڑکے کی بات تھی مجھے تجسس ہوا میں نے پوچھا تم نے اسے دیکھا ہے۔ اردلی نے کہا ہاں۔ میں ابھی وہیں سے آرہا ہوں۔ ران پر بڑا گہرا زخم آیا ہے۔ ہڈی تک گوشت کٹ گیا ہے۔ چھوٹا سا لڑکا ہے۔ یہ روئیداد سن کر میں بے چینی سے اس کا انتظار کرنے لگا۔ تھوڑی دیر میں اسٹریچر پر ایک چھوٹے سے لڑکے کو لایا گیا اس نے مجھے دیکھ کر کہا۔ چلو شکر ہے۔ کمرے میں کوئی ساتھی تو ہے۔ مجھے یہ سن کر بڑی حیرت ہوئی میرا خیال تھا کہ اتنا گہرا زخم ہے اتنے گہرے ٹانکے لگے ہیں یا تو وہ لڑکا بے ہوش پڑا

ہو گا یا درد سے چیخ چلا رہا ہو گا۔ لیکن یہاں تو معاملہ ہی دوسرا تھا۔ ابھی میری حیرانی کم نہیں ہوئی تھی کہ اس نے بستر پر لیٹتے ہی پوچھا۔ کالج کے ہو؟ کیا نام ہے؟ پہلے تمہیں نہیں دیکھا کیا نئے داخل ہوئے ہو؟ میں نے اپنا تعارف کرایا اور بتایا کہ آٹھویں میں داخل ہوا ہوں۔ نو یے باک لڑکا بولا۔ ٹھیک ہے۔ کلاس میں بھی ساتھ رہے گا میں بھی آٹھویں میں ہوں۔ میں نے پہلا سوال کیا تم کب داخل ہوئے تھے؟ وہ بولا یہ نہ پوچھو اور دیکھو وہ اپنے سامنے کا بٹن دبا کر کسی کو بلاؤ میں چائے پینا چاہتا ہوں۔

تو جناب یہ تھی احمد ضیاء سے میری ملاقات۔ ضیاء سے میں نے پھر پوچھا کہ چوٹ کیسے لگی؟ تو بتایا کہ کھیلتے ہوئے تارکول کے ڈرم پر گر گیا تھا۔ پھر کہنے لگا کوئی بات نہیں کھیل اور شرارتوں میں چوٹیں تو لگا ہی کرتی ہیں۔

سوال:۔ اس تمام واقعہ سے اس وقت آپ کے ذہن نے کیا تاثر قبول کیا تھا؟

جواب:۔ سچی بات یہ ہے کہ مجھ پر خاصا رعب پڑا تھا۔ ضیاء کی دلیری اور خوش مزاجی سے میں بہت متاثر ہوا تھا۔ بعد کو ضیاء کا ٹیپو ہاؤس میں اور کلاس میں ساتھ رہا۔ نہم ہی کلاس ہم دونوں ساتھ ساتھ بیٹھتے تھے۔

وہ تین سال جو میں نے ضیاء کے ساتھ گزارے ان کی بنیاد پر میرا تاثر یہ ہے کہ ضیاء اپنی خوش مزاجی، زندہ دلی اور دوست نوازی کی وجہ سے سارے ہاؤس میں بہت مقبول تھا۔ بڑا پیارا آدمی تھا۔ اس وقت جبکہ ضیاء کا ذکر چھڑا ہے میرا دل بھر آیا ہے اور وہی اپریل ۱۹۵۹ء والا منظر آنکھوں میں گھوم رہا ہے۔

لیفٹیننٹ کرنل یعقوب علی ڈوگر نے ایک ملاقات میں بتایا۔

احمد ضیاء اور میں آٹھویں اور نویں جماعت میں ایک ساتھ تھے۔ ہاؤس بھی ایک عرصے تک ایک ہی رہا۔ اسکین ہاؤس (اب بابر ہاؤس) پھر ٹیپو سلطان ہاؤس، کالج میں ضیاء غیر نصابی سرگرمیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے۔ ۱۹۵۸ء میں کرنل رفیق صاحب کے

سامنے ان کی خالد کیانی سے باکسنگ۔ اس زمانے کے لوگوں کو اب بھی یاد ہوگی۔ سونیؔ ......
میں بیسٹ ڈرائیور کا اعزاز لیا تھا۔ بیسٹ جمناسٹ بھی تھے۔ مجھے یاد پڑتا ہے کہ ۱۹۵۱ء
میں کسی انگریزی ڈرامے میں حصہ لیا تھا۔ اس زمانے میں کالج میں براس بینڈ بھی ہوا کرتا تھا۔
احمد ضیاء بینڈ میں تھے۔

شرارتیں بھی بہت کرتے تھے۔ خصوصاً جن میں خطرہ ہو اور ایڈونچر کا پہلو نکلتا ہو
غالباً ۵۹ء یا ۶۰ء کی بات ہے کہ ایک روز سہ پہر ہم لوگ پریپ کے لئے کلاسز کی طرف
آ رہے تھے۔ راستے میں کنٹین کے سامنے کول تار کے کئی ڈرم پڑے ہوئے تھے احمد ضیاء
نے اپنا جمنازم کا کمال دکھانے کے لئے اس کے آر پار چھلانگیں لگانا شروع کر دیں۔ اتفاق
سے گر پڑے اور ایک ٹانگ بری طرح متاثر ہوگئی۔ لیکن ضیاء نے مسکرانا نہیں چھوڑا۔

نام بھی ضیاء تھا یعنی روشنی۔ اس کی زندگی بھی ضیاء تھی۔ روشنی کی تابندگی کی، مسکراہٹ
کی ایک شوخ لکیر۔ یہ روشنی اور مسکراہٹ کی بات میں یوں ہی نہیں کہہ رہا ہوں۔ جن لوگوں
کو احمد ضیاء سے واسطہ پڑا تھا وہ گواہی دیں گے کہ احمد ضیاء کی شخصیت کا سب سے روشن
پہلو اس کی لازوال معصوم مسکراہٹ تھی مشکل حالات میں سدرتہ جسمانی اور ذہنی دباؤ
کے وقت بھی اس کو مسکرانا آتا تھا۔ ۶۶ میں کمیشن لیا تھا۔ ۷ بلوچ میں شامل ہوئے تھے لیکن
ان کی ایڈونچر پسند طبیعت نے انہیں ۶۹ میں ایس۔ ایس۔ جی میں شامل کر دیا۔ ایس۔ جی
کا کورس کرنے کے بعد انہیں ٹیپو کمپنی دی گئی۔ جو اس وقت ٹاپ پر تھی

ایس۔ ایس۔ جی میں ۷۱ء کے شروع میں ضیاء میرے انسٹرکٹر رہے مجھے یاد ہے کمانڈو
کورس کے درمیان منگلا سے چراٹ جاتے ہوئے وہ میرے گروپ کے ساتھ تھے۔ جو
لوگ اس کورس کی سختیوں سے واقف ہیں وہ خوب جانتے ہیں کہ میلوں سخت ترین حالات
میں مارچ کرنے کے بعد بعض اوقات آدمی کی جسمانی اور نفسیاتی حالت کیا ہو جاتی ہے ان
حالات میں بھی احمد ضیاء نے اپنی مخصوص مسکراہٹ نہیں چھوڑی۔ بلکہ ہمیں بھی حوصلہ دلاتے

جاتے تھے۔

"میں کہتا ہوں میدان جنگ میں آدمی وہ ہوتا ہے جو وہ عام زندگی میں ہوتا ہے حوصلہ مندی اور خطر پسندی ضیاء کے کردار کی خصوصیات تھیں۔ میدان جنگ میں بھی انہوں نے انہی صفات کا مظاہرہ کیا"

میجر عارف شاہد کہتے ہیں:

میرا اور احمد ضیاء کا ایس ایس جی میں ساتھ رہا میرے ذہن میں ان کا نام آتے ہی ان کے تبسم کی تصویر ابھرتی ہے۔ میرا مطلب اس سے وہ تبسم وہ مسکرانا نہیں جو آدمی آرام سے بیٹھے ہوئے مسکراتا ہے۔ جبکہ ٹی وی پر کوئی مزاحیہ پروگرام ہو رہا ہو۔ میرا مطلب اس وقت کے مسکرانے سے ہے جب پندرہ بیس میل کراس کنٹری کرنے کے بعد مسکراتا ہے ایس ایس جی کی تربیت تو مشہور ہے اس میں ایسے مقام آتے ہیں جب بندہ اپنے آپ سے بات کرنے کا یارا نہیں رکھتا میں نے احمد ضیاء کو سخت دباؤ اور تھکن کے وقت خوش دلی سے مسکراتے اور مذاق کرتے دیکھا ہے ہم حیران ہوتے تھے کہ اس شخص کے اعصاب ضرور فولاد کے بنے ہوئے ہوں گے"

احمد ضیاء اتنا شاعرانہ، نازک نام اور دل پذیر تبسم لیکن چیتے کی سی چستی اور شیر کا حوصلہ اور دلیری۔ احمد ضیاء نے جس دلیری سے شہادت پائی اس کی تفصیل سے کم از کم مجھے تو بالکل تعجب نہیں ہوا۔ یہ تو ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ مجھے یقین ہے کہ جب مشین گن کی گولیوں سے چھلنی ہو کر وہ گرے ہوں گے تو انہوں نے دلنواز تبسم کے ساتھ مسکرا کر فرشتے سے کہا ہو گا۔ ہیلو میں تیار ہوں۔

## ایس ایس جی کے کمانڈر کا بیان

احمد ضیاء چونکہ کمانڈو تھے اور ایس ایس جی سے متعلق اس لئے ہم نے ضروری سمجھا کہ ایس ایس جی کے نامور کمانڈر بریگیڈیئر محمد حیات ایس جے (کالج نمبر ۲۸۷) سے ضیاء

کے بارے میں ان کے تاثرات معلوم کریں ان کا یہ جواب آیا۔

احمد ضیاء سے ایس ایس جی میں میرا کم تعلق رہا میں صرف ان کے ایس ایس جی میں انتخاب کا ذمہ دار تھا۔ اس کے فوراً بعد ترقی پر میرا تبادلہ ہوگیا۔ انٹرویو میں احمد ضیاء نے جو تاثر مجھے دیا وہ یہ تھا کہ یہ نوجوان افسر با حوصلہ ہے جرأت رکھتا ہے اور مشکل خطرناک حالات کا چیلنج قبول کرسکتا ہے۔ چنانچہ سیلکشن بورڈ نے احمد ضیاء کو ایس ایس جی میں تربیت کے لئے قبول کرلیا۔ لیکن چونکہ میں احمد ضیاء کے دونوں بڑے بھائیوں کو اچھی طرح جانتا تھا اور اس سے پہلے کہ احمد ضیاء اٹھ کے جائیں میں نے مذاقاً پوچھا: احمد ضیاء تمہارے بڑے بھائی کیا ہیں۔ کیا کرتے ہیں۔ احمد ضیا نے قدرے حیرانی سے جواب دیا "جناب فوج میں افسر ہیں۔" حیرانی کی وجہ یہ تھی کہ اسے بھی معلوم تھا کہ میں اس کے بھائیوں کو اچھی طرح جانتا ہوں، میں نے پھر سوال کیا ان میں سے کون بہتر افسر ہے؟

(واضح رہے کہ اس وقت احمد جمال کرنل تھے اور احمد کمال میجر اب احمد جمال لیفٹیننٹ جنرل ہیں اور احمد کمال میجر جنرل)

احمد ضیاء پھر خاموش رہا میں نے پھر سوال دہرایا تو احمد ضیاء نے جواب دیا۔

"جناب! ویسے تو دونوں بہتر ہیں لیکن یہ سوال ایک چھوٹے بھائی کے لئے بہت مشکل ہے۔ اس طرح یہ انٹرویو ختم ہوا۔ یوں احمد ضیاء کمانڈو ہو گئے مجھے بعد کو پتہ چلا کہ احمد ضیاء بہت کامیاب کمانڈو ثابت ہوئے۔

احمد ضیاء صرف کامیاب کمانڈو ہی ثابت نہیں ہوئے بلکہ کامیاب انسان بھی ثابت ہوئے اس انسان سے بڑھ کر کامیاب ہو سکتا ہے جو اللہ کی راہ میں جان دے اور اس کے پیچھے اس کے دوست، بھائی اور استاد اسے سب محبت سے یاد کریں۔

جو بندھ جائے وہ موتی!

**ہاؤس ماسٹر کے تاثرات**: جب احمد ضیاء کے ایک ہاؤس ماسٹر بریگیڈیر اعجاز اکبر صاحب

سے احمد ضیاء کا ذکر آیا تو انہوں نے ان تاثرات کا اظہار کیا۔

ملٹری کالج جہلم میں، میں بحیثیت کیپٹن ۱۹۶۰ء سے ۱۹۶۸ء تک رہا۔ اس دوران ہاؤس ماسٹر بھی رہا۔ پڑھانا تو خیر روز کا مشغلہ تھا۔ اس طویل عرصے میں میرا واسطہ سینکڑوں طلبا سے پڑا۔ ان میں سے جن کی یاد آج تک اتنا عرصہ گزرنے کے بعد بھی میرے ذہن میں تر و تازہ ہے ان میں ایک احمد ضیاء شہید بھی ہے۔

یہ تاثر اس کے مخصوص کردار کی وجہ سے ہے۔ یہ صحیح ہے کہ وہ بہت اچھا اسپورٹس مین تیراک، باکسر بہت کچھ تھا۔ لیکن مجھے اس کی جو ادا پسند تھی وہ یہ تھی کہ شرارتوں سے باز نہ آتا غلطی بھی کرتا لیکن شرارت کرتے۔ غلطی کرتے ہوئے اس نے بزدلوں کا رویہ کبھی اختیار نہیں کیا کہ چھپتا پھرے بہانے کرے یا جھوٹ بولے۔ اس میں یہ جرأت تھی کہ شرارت کرکے سامنے آئے غلطی کا اعتراف کرے اور جب سزا ملے تو خوش دلی اور حوصلے سے برداشت کرے۔

میرا دوسرا تاثر اس کی خوش مزاجی ہے اس کے چہرے پر ایک طرح کی تازگی اور شگفتگی رہتی تھی۔ ہر وقت مسکراتا سا رہتا۔ پڑھنے سے دلچسپی واجبی سی تھی۔ اس لئے اس سلسلے میں بھی سرزنش ہوتی تھی۔ لیکن اس نے بدمزاجی کا مظاہرہ کبھی نہیں کیا۔

اپنے ہم جماعتوں میں مقبول بھی بہت تھا یہ بھی اس کی خوش مزاجی اور بنیادی اخلاقی خوبیوں کی وجہ سے تھا۔

احمد ضیاء کے کیریر پر نظر ڈالتے ہوئے مجھے خیال آتا ہے ہم استادوں کو بھی ایک لمحہ کے لئے سوچنا چاہیئے کہ طلبہ کو تولنے کے صحیح بٹے کیا ہیں؟ کن بچوں کو اچھا کہیں؟ کیا صرف امتحانات میں اچھے نمبر لینے والا لڑکا ہی اچھا ہے؟ یا ہم بچے کے بنیادی رویوں اور قدروں کو بھی دیکھیں کیا سچے کھرے دلیر اور جرأت مند لڑکے زندگی کے اصل میدان میں زیادہ کامیاب نہیں ہوتے؟ شہادت کامیابی کی سب سے عظیم صورت نہیں تو کیا ہے؟

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ——————— ۱۴ اگست ۱۹۴۷ء

جائے پیدائش ——————— پیڑہ فتحال (اٹک)

کمیشن ——————— ۳۶ پی ایم اے

تاریخ شہادت ——————— ۸ ر دسمبر ۱۹۷۱ء

شہادت کے وقت عمر ——————— ۲۵ ر سال

مقام شہادت ——————— کھلنا مشرقی پاکستان

مدفن ——————— کھلنا مشرقی پاکستان

# میجر عظمت حیات خان ملک شہید

نومبر ۱۹۷۱ء کے آواخر میں مشرقی پاکستان بھارت کی جارحانہ یلغار کی زد میں تھا۔ پاکستانی مجاہدین ہزار مشکلوں اور مصائب میں گھرے وطن عزیز کے چپے چپے کے دفاع کیلئے سر دھڑ کی بازی لگائے ہوئے تھے۔ جلیسور کے محاذ پر میجر عظمت حیات ۲۲ ایف ایف کے ساتھ اپنے فرائض منصبی انجام دے رہے تھے کہ انہیں ٹیلی فون پر ایک خوش کن اطلاع ملی۔ پہلے بیٹے کی اطلاع اسے سنتے ہی عظمت حیات نے کہا:۔

"اب کوئی فکر نہیں ایک مجاہد اور چھوڑے جا رہا ہوں جو ہندو کے ساتھ جنگ جاری رکھیگا"

یہ ۲ دسمبر ۱۹۷۱ء کی بات ہے چھ دن بعد وہ اسی محاذ پر ہندو سے جنگ کرتے ہوئے شہید ہو گئے لیکن ہندو سے جنگ جاری ہے اور جاری رہے گی اور عظمت حیات پیدا ہوتے رہیں گے"

## خاندانی پس منظر

تحصیل تلہ گنگ ضلع اٹک میں ایک گاؤں ہے موضع پیڑہ فتحال (یعنی ملک فتح خان کا پیڑہ) جو فوجی جوانوں، سرداروں اور افسروں کے لئے مشہور ہے یہاں ملک ذات کے ایک ہوشیار اور روشن دماغ سردار تھے۔ ملک غلام عباس خان جو اے ایس سی میں صوبیدار میجر

اور آنریری لیفٹیننٹ کے عہدے سے نومبر ۱۹۵۷ء میں ریٹائر ہوئے ان کے چار بیٹوں میں سے دوسرے بیٹے ملک عظمت حیات تھے۔

آنریری لیفٹیننٹ غلام عباس خان نے پنجاب یونیورسٹی سے میٹرک اور ایس ایل سی کے امتحانات پاس کئے تھے انہیں ۲۲۰ روپے ماہانہ پنشن ملتی تھی اس میں بیس روپے جنگی انعام کے بھی شامل تھے ملک غلام عباس خان غیر معمولی سوجھ بوجھ کے آدمی تھے خود بھی پڑھے لکھے تھے اور سب سے بڑی بات یہ کہ وہ تعلیم و تربیت کے مقاصد کا واضح شعور رکھتے تھے انہوں نے ۲۳ مارچ ۱۹۶۰ء کو انتقال کیا۔

## پیدائش

ان ملک غلام عباس خان کے یہاں پٹڑہ فتحال میں میجر ملک عظمت حیات خان پیدا ہوئے۔ اگست کی چودہ تاریخ تھی اور سن چھیالیس۔ ٹھیک سال بھر میں مسلمانوں کا وہ پاک وطن وجود میں آنا تھا۔ جس کے لئے ۲۵ سال بعد عظمت حیات کو اپنی جان قربان کرنا تھی۔

## خدوخال

عظمت حیات قد کاٹھ کے مضبوط اور بلند و بالا تھے۔ رنگ گہرا سانولا تھا۔ چہرہ کتابی ناک ستواں اور آنکھیں عقابی تھیں ان کے تمام چہرے میں ان کی تیز روشن آنکھیں نمایاں نظر آتی تھیں۔

## ابتدائی تعلیم

جب وہ سکول جانے کے قابل ہوئے تو ان کے والد لاہور میں تعینات تھے۔ چنانچہ ان کی تعلیم لاہور میں شروع ہوئی۔ لاہور میں انہوں نے پی اے ایف سکول لاہور کینٹ اور اسلامیہ

ہائی سکول لاہور کینٹ میں ابتدائی تعلیم حاصل کی لیکن ساتویں کا امتحان گورنمنٹ ہائی سکول تلہ گنگ سے مارچ ۱۹۵۸ء میں پاس کیا اور اسی سال ۱۱ اپریل ۱۹۵۸ء مقابلے کا امتحان پاس کرنے کے بعد وہ ملٹری کالج جہلم میں ساتویں درجے ہی میں داخل ہوئے۔ ان کا کالج نمبر ۲۴۸۰ تھا اور وہ پہلا ہاؤس جس میں وہ داخل ہوئے برڈووڈ ہاؤس (حال ایم جی ہاؤس) تھا۔ داخلے کے وقت ان کا قد ۴ فٹ ۹ ۱ انچ تھا اور وزن ۸۰ پونڈ اور عمر بارہ برس سے چند مہینے کم۔

## والد کی رائے

ملٹری کالج میں داخلے کے وقت میجر عظمت حیات خان ملک کے والد گرامی نے کالج کے ایک سوال نامے کے جواب میں میجر عظمت شہید کے بارے میں کچھ مفید معلومات بھی مہیا کی تھیں اور ان کے بارے میں اپنے تاثرات بھی قلم بند کئے تھے ان کا تذکرہ خالی از دلچسپ نہ ہو گا۔

ایک سوال نصابی مضامین میں دلچسپی سے متعلق تھا اس کے جواب میں انہوں نے لکھا کہ انگریزی اور ریاضی ان کے پسندیدہ مضامین ہیں۔ اخبارات اور رسالوں کے مطالعہ کے بارے میں بتایا کہ اس عمر تک ان سے کوئی خاص واسطہ نہیں پڑا۔ البتہ ریڈیو پروگرام دلچسپی سے سنتا ہے۔ کھیلوں میں ہاکی اور کرکٹ کا شوق ہے۔ ہابی کے بارے میں یہ کہ کوئی خاص اختیار تو نہیں کی لیکن آرٹ اور ڈرائنگ کی طرف رجحان ہے ایک سوال تنہائی پسند یا مجلسی ہونے کے بارے میں تھا اس کا جواب تھا "مجلسی، باتونی اور تیز طرار" اس کے علاوہ غلام عباس خان صاحب نے اپنے بارہ سالہ بیٹے کے بارے میں جو باتیں لکھیں وہ یہ تھیں "فلم دیکھنے کا شوق" طبیعت کا تند و تیز ہے۔ پڑھنے کی ترغیب دینی پڑتی ہے۔ سیر سپاٹے کا شائق ہے۔ گھر میں نہیں ٹکتا۔ کبھی کبھی بہن بھائیوں سے جھگڑا بھی ہو جاتا ہے لیکن دل کا کھرا ہے۔ بیباک ہے۔

غلام عباس صاحب یقیناً بڑی سوچ سمجھ کے آدمی تھے جس طرح انہوں نے اپنے بیٹے

کا مطالعہ کیا تھا کم کرتا ہے۔ انہوں نے اس کی قلمی جو تصویر کھینچی وہ یہ ہے۔
سختی سے ڈر جاتا ہے اس لئے میں نے کبھی اسے سخت سست نہیں کہا کبھی مارا
نہیں۔ ذہین ہے۔ البتہ محنت کی عادت نہیں۔ ذہانت کی وجہ سے حساب اچھا ہے لیکن
چونکہ جم کر بیٹھ کر کام کرنے کی عادت نہیں اس لئے تاریخ اور جغرافیہ میں کمزور ہے۔ آخر میں
انہوں نے لکھا "بہت خوش مزاج بھی ہے"۔

## ملٹری کالج میں عظمت کی کارکردگی

اپریل ۱۹۵۹ء میں عظمت کا ساتویں درجے کا نتیجہ کچھ اچھا نہیں تھا۔ اسپورٹس افسر بھی ان
کی کارکردگی سے مطمئن نہیں تھے۔ اس زمانے میں برڈووڈ ہاؤس (حال ایم جی ہاؤس) کے ہاؤس
ماسٹر پروفیسر عین الدین علوی نے سالانہ رپورٹ (۱۹۵۹ء) میں لکھا۔
"عظمت خاصا ذہین اور پُرجوش ہے لیکن کبھی کبھی تند مزاجی سے کام لیتا ہے۔ لیکن
عموماً اس کا رویہ اچھا رہتا ہے کھرا اور سچا ہے"
صلاحیت رکھتا ہے۔ پُرجوش ہے" اور دوسرے سال علوی صاحب نے لکھا۔ سماجی
تعلقات میں پختگی آ گئی ہے۔ سمجھدار ہے" اور مشورہ دیا کہ ڈراموں اور تقریروں میں حصہ لینا چاہیئے۔
۶۱-۱۹۶۰ء میں عظمت اورنگ زیب ہاؤس میں چلے گئے تھے اس سال کی رپورٹ میں
مسٹر فضل حق حیدری نے اس خیال کا اظہار کیا۔
صلاحیتیں بہت اچھی ہیں لیکن ان سے پورا فائدہ نہیں اٹھایا جا رہا گو طبیعت تند و تیز
ہے لیکن قیادت کی اعلیٰ صلاحیت موجود ہے"
جولائی ۱۹۶۲ء میں عظمت حیات نے میٹرک کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا۔
۶۲۳ نمبر تھے۔ فرسٹ ایئر میں انہوں نے ایف ایس سی پری انجینئرنگ کے مضامین لئے
ریکارڈ سے پتہ چلتا ہے کہ وہ سائنس کے مضامین میں کمزور تھے لیکن کوشش کر کے ۱۹۶۴ء

میں ایف ایس سی میں ۵۲۲ نمبر لے کر سیکنڈ ڈویژن میں پاس کر لیا۔ لیکن ۳۶ پی۔ایم۔اے لانگ کورس کے لئے کچھ عرصے کے بعد منتخب ہوئے۔

ملٹری کالج میں عظمت حیات نے ۱۹۵۸ء سے ۱۹۶۴ء تک ۶ سال گذارے ساتویں درجے میں داخل ہوئے تھے اور ایف ایس سی کر کے کالج کو خیر باد کہا۔ ان کے تعلیمی ریکارڈ سے پتہ چلتا ہے کہ اوسط درجے کے طالب علم تھے گو کسی دائرے میں کوئی خاص امتیاز حاصل نہیں کیا لیکن متاثر انہوں نے ہر استاد کو کیا۔ ان کی صلاحیتیں غیر معمولی تھیں۔ خصوصاً قیادت کے اجزائے ترکیبی۔ تندی و توانائی، جوش و ولولہ ان کے اندر بدرجہ اتم موجود تھے ان کی سمجھ اور دیانت داری کا تذکرہ علوی صاحب ایسے صاحب نظر ہاؤس ماسٹر نے کیا ہے۔ بحیثیت مجموعی کہا جاسکتا ہے کہ ملٹری کالج کے قیام تک عظمت کی ذہنی و شخصی صلاحیتوں کا کوئی پورا اظہار نہیں ہوا تھا لیکن قیادت کے جوہر ضرور نظر آنے لگے تھے۔

## کالج سے کاکول تک کی کہانی

قطرے پر گہر ہونے تک بہت کچھ بیتی ہے۔ عظمت بھی ملٹری کالج سے فارغ ہونے سے کاکول جانے تک کے عرصے میں بہت سی کٹھن منزلوں سے گزرے یوں کہنا چاہیئے کہ زمانے کی بھٹی میں بہت تپے تب جا کے کندن ہوئے۔

اس دور کے حالات، واقعات کی تفصیل کے لئے ہم نے صوبیدار اکبر خان صاحب سے رجوع کیا تو ان سے گفتگو ہوئی۔

سوال:۔ اکبر صاحب، آپ کا عظمت سے کیا رشتہ تھا؟

جواب:۔ اگر صرف رشتے کو دیکھا جائے تو عظمت میرے چچازاد بھائی تھے۔ لیکن ہمارے تعلقات رسمی نہیں گہرے تھے۔ لاہور میں وہ ہمارے یہاں اکثر آتے جاتے رہتے تھے۔

سوال:۔ اسی لئے ہم چاہتے ہیں کہ آپ عظمت کی زندگی کے کالج سے جانے کے بعد کے

واقعات وحالات پر روشنی ڈالیں۔

جواب:۔ یہ تو آپ کو معلوم ہی ہے کہ عظمت کے والد آنریری کیپٹن ملک غلام عباس کا انتقال عظمت کے کالج میں ہوتے ہوئے ہی ہو گیا تھا۔ ان کی وفات سے جو مسائل پیدا ہوئے ان کا اثر عظمت پر بھی پڑا۔ بہر حال جیسے تیسے انہوں نے کالج کی تعلیم کو پورا کیا اور آئی ایس ایس بی کے سامنے پیش ہوئے لیکن قسمت نے ساتھ نہ دیا۔ لیکن اس ناکامی کو عظمت نے بہت شدت سے محسوس کیا۔ بڑا بیٹا ہونے کی حیثیت سے سارے گھر بار، ماں، بہن، بھائیوں کی ذمہ داریاں ان ہی کے سر آن پڑی تھیں۔ وہ جلد سے جلد اپنے پیروں پر کھڑا ہونا چاہتے ہیں تاکہ اپنی ذمہ داریوں کو پورا کر سکیں لیکن پانسہ پلٹ جانے سے عظمت کی زندگی کے تاریک ترین دور کا آغاز ہوا۔ جس میں ہر قدم پر مایوس اور نئی آزمائشیں ان کا راستہ روکے کھڑی تھیں لیکن عظمت نے ہمت نہیں ہاری اور تاریک دنوں کو اپنی محنت عزم اور خودداری سے آخر کار کامیابی کی روشن صبح سے بدل دیا۔

سوال:۔ کیسے؟ ان واقعات کی تفصیل فرمائیے؟

جواب:۔ تفصیل یہ ہے کہ آئی ایس ایس بی سے ناکام ہونے کے بعد انہوں نے ہمت نہ ہاری اور مزید تعلیم حاصل کرنے کا تہیہ کر لیا۔ ایک قریبی رشتے دار کے تعاون سے انہوں نے تھرڈ ائر میں داخلہ لے لیا لیکن زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا کہ ان رشتے دار صاحب نے ان سے منہ پھیر لیا اور عظمت کو تعلیم کو خیر باد کہنا پڑا۔

سوال:۔ ان رشتے دار کے اس طرح برگشتہ ہو جانے کی کوئی وجہ تو ہو گی؟

جواب:۔ عظمت ہمیشہ کے منہ پھٹ تھے جو دل میں ہوتا بغیر کسی کی رعایت کے مصلحت کا لحاظ کیے بغیر کہہ ڈالتے تھے جہاں تک مجھے معلوم ہے کہ کسی خاندانی تنازعہ پر عظمت نے موقع محل کا خیال کیے بغیر اس مسئلہ پر اس طرح رائے زنی کی جو ان صاحب کے مفاد کے خلاف

تھی یا انہیں وہ بات پسند نہیں تھی اس طرح وہ برگشتہ ہو گئے اور عظمت کو اپنی تعلیم سے ہاتھ دھونا پڑا۔ بے باکی اور خودداری عظمت کی طبیعت کا خاصہ تھی اس کی وجہ سے انہیں ایک نہیں کئی بار نقصان اٹھانا پڑا۔

فیصل آباد سے عظمت لاہور آ گئے یہاں ایک اور رشتہ دار نے ان کی سرپرستی کرنا چاہی کچھ دنوں عظمت ان کے ہاں رہے بھی لیکن ان سے بھی زیادہ دیر تک ان کا نباہ نہیں ہو سکا چنانچہ اس گھر کو بھی انہوں نے چھوڑ دیا اور تنہا بے یار و مددگار اپنا راستہ نکالنے کی جدوجہد کرنے لگے۔

سوال:۔ ان کے گھر کو خیر باد کہنے کی کیا وجہ تھی؟

جواب:۔ وہی جو پہلے تھی اپنی انا کا شدید احساس خودداری اور خطرناک حد تک منہ پھٹ ہوتا۔ یہ دن عظمت کی زندگی کے تاریک ترین اور ایک لحاظ سے روشن ترین تھے۔

سوال وہ کیسے؟

جواب تاریک ترین مادّی اعتبار سے کہ عظمت ان دنوں زور بازو سے کماتے تھے ان کو آرام کیلئے کسی گھر کی چھت بھی میسر نہیں تھی روشن ترین اس لئے کہ اس مرد غیور نے اپنے اور غیروں کے سارے سہاروں کو اپنی خوشی سے چھوڑ کر اپنی ٹھوکر سے اپنا راستہ پیدا کرنے اور اپنے زور بازو سے اپنا پیٹ بھرنے کا عزم کر رکھا تھا۔ ایسے پر عزم اور غیرتمند نوجوان روز روز دیکھنے میں نہیں آتے۔ آدمی کے اچھے بُرے کا پتہ دولت کی فراوانی میں نہیں تنگدستی کے دنوں میں چلتا ہے ان دنوں میں خود مجھے پتہ چلا کہ یہ لڑکا تو سراسر کھرا سونا ہے۔ کچھ دنوں کے بعد خدا نے ان کی جلد ہی سن لی پاکستان ٹوبیکو کمپنی کے ایک اچھے عہدے کے لئے انہوں نے مقابلہ کا امتحان دیا۔ انٹرویو اور بھی اچھا ہوا چنانچہ ٹوبیکو کمپنی میں ملازم ہونے گئے۔ اچھی جگہ تھی۔ اس عرصے میں کمیشن کے لئے دوبارہ امتحان دے رکھا تھا اس میں بھی کامیاب ہوئے لیکن ان کو اطلاع نہ ہو سکی طبی معائنے کے

لئے جن رشتے دار کے پتے پر سرکاری چھٹی آئی تھی وہ خدا بھلا کرے ان کا انہوں نے غائب کر دی۔ اتفاق سے ایک روز عظمت کو کالج کا ایک ہم سبق بس میں آتے جاتے مل گیا اس نے بتایا تم تحریری امتحان میں پاس ہو چکے ہو دوسرے لڑکوں کا میڈیکل بھی ہو چکا۔ تمہارا نام سی۔ ایم۔ ایچ لاہور کی فہرست میں بھی تھا تم گئے کیوں نہیں؟

سوال حیرت کی بات ہے۔

جواب وہ کلاس فیلو عظمت کے حق میں رحمت کا فرشتہ ثابت ہوا اس روز وہ نہ ملتا تو وہ میڈیکل کے لئے نہ جا پاتے اور کمیشن نہ ملتا۔ لیکن ان کو تو کمیشن لے کر شہید ہونا تھا۔ قدرت کے کھیل نرالے ہیں جو موقعہ نکلا جا رہا تھا قدرت نے اسے نکلنے نہیں دیا۔ چنانچہ عظمت دوسرے روز سی ایم ایچ پہنچے بغیر سرکاری خط کے معائنے کا وقت بھی گزر چکا تھا۔ خدا نے کمانڈنگ افسر کے دل میں نیکی ڈال دی اور اس طرح کمیشن کی طرف ایک اور قدم بڑھ سکا آئی ایس ایس بی سے منتخب ہو کر عظمت لانگ کورس کے لئے اکتوبر ۱۹۶۴ء میں پی ایم اے پہنچے ۱۹۶۵ء کی وجہ سے ان کا کورس مختصر کر دیا گیا۔ اپریل ۱۹۶۶ء میں عظمت نے آرٹلری میں کمیشن لیا۔

## کمیشن کے بعد

میجر عظمت حیات نے مئی ۱۹۶۶ء میں ۳۶ پی ایم اے لانگ کورس میں کمیشن حاصل کیا اور ۲۶ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری میں تعینات ہوئے مختلف آرمی کورسز کے بعد ۵۰ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری میں مظفر آباد رہے اور پھر وہاں سے رجمنٹ کے ساتھ کھاریاں پہنچے۔ وہیں ۹ ڈویژن کے جنرل آفیسر کمانڈنگ میجر جنرل ملک محمد نواز کے اے ڈی سی مقرر ہوئے اور ان کے بعد میجر جنرل شوکت رضا کے اے ڈی سی بھی رہے۔ جولائی ۱۹۷۱ء میں وہ مشرقی پاکستان چلے گئے۔ وہیں میجر کے عہدے پر ترقی پائی۔ اس وقت مشرقی پاکستان کے حالات بگڑنے لگے تھے اور مہیب خطرے

افق پر منڈلا رہے تھے خود سلامتی کا تقاضا تھا کہ وہ اپنے بے اوسی کے ساتھ واپس آ جاتے لیکن عظمت نے اس پر آشوب زمانے میں وہاں ٹھہرنا ہی ضروری سمجھا اور اپنے جے اوسی سے درخواست کی کہ انہیں کسی فیلڈ رجمنٹ کے ساتھ چھوڑ دیا جائے۔ چنانچہ ۵۵ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری میں ایک بیٹری کی کمان ان کے سپرد کر دی گئی۔

شروع میں وہ پنجاب رجمنٹ کی ایک بٹالین کو سپورٹ دے رہے تھے جو آخر انڈین آرمی کے گھیرے میں آ گئی اس صورت حال سے نمٹنے کیلئے بٹالین کو حکم ملا کہ انڈین گھیرے کو توڑ کر باہر نکلنے کی ہر ممکن کوشش کی جائے اس موقعہ پر بٹالین کمانڈر کو ایک مشکل اور تکلیف دہ فیصلہ کرنا تھا کہ یونٹ کے بھاری اسلحہ اور ٹرانسپورٹ کو دشمن کے ہاتھوں میں جانے سے بچانے کے لئے خود اپنے ہاتھوں سے تباہ کر دیا جائے۔ اس نازک موقع پر میجر عظمت حیات نے خود کو والنٹیر کیا کہ میں گاڑیوں اور بھاری اسلحہ کو بچانے کی کوشش کروں گا گو بارودی سرنگیں آس پاس بچھی ہوئی تھیں لیکن عظمت کمال جرأت اور ہوشیاری سے اپنے کنوائے کو بحفاظت نکال لائے اس کارنامے کے بعد عظمت کو ۲۲ ایف ایف آر کے ساتھ منسلک کر دیا گیا۔ جو جیسور سے کھلنا کی طرف ایک بریگیڈ کے انخلاء کو حفاظتی مدد دے رہی تھی۔

میجر عظمت حیات آرٹلری کی ۲۰۱ فیلڈ بیٹری کے کمانڈر تھے ان کی بیٹری ۲۲ ایف ایف آر کو سپورٹ دے رہی تھی۔ سقوط جیسور کے بعد دشمن کے شدید دباؤ کی وجہ سے ایف ایف آر کی اس بٹالین نے پیچھے ہٹ کر درمیانی دفاعی پوزیشن لے لی۔ آخر وقت تک عظمت حیات اپنی بیٹری کے ساتھ اسی یونٹ کے لئے سینہ سپر تھے۔

۸ دسمبر ۷۱ء کو دشمن نے ٹینکوں کی مدد سے ۲۲ ایف ایف آر کی پوزیشن پر پوری قوت سے طوفانی حملہ کیا۔ اس کا مقصد یہ تھا کہ بٹالین کے کھلنا جانے کا راستہ کاٹ کر بٹالین کو پورے طور پر تباہ کر دیا جائے بڑا نازک لمحہ تھا۔ عظمت کی بیٹری کی کارکردگی پر بہت کچھ داؤ پر لگا ہوا تھا۔ اس موقعہ پر عظمت کے اندر کا شیر پھر ایک بار بپھر گیا۔ عظمت نے مثالی دلیری اور

تدبیر سے کام لے کر اپنی بیٹری کے حملوں سے دشمن کو الجھائے رکھا دشمن کے پے در پے حملوں کو کند کیا تاکہ بٹالین کو بچایا جا سکے اپنے منصوبے میں ناکام ہو کر آخر کار دشمن نے تازہ دم دستوں اور ٹینکوں سے کام لے کر ایک بار پھر بھرپور حملہ کیا اور دشمن بٹالین کے ہیڈ کوارٹر تک پہنچنے میں کامیاب ہو گیا اور اب وہ پوری طرح دشمن کے نرغے میں تھے۔ اس حالت میں بھی عظمت نے "آخری گولی اور آخری آدمی" کے اصول پر مقابلہ جاری رکھا تا آنکہ ایک ٹینک کے براہِ راست حملہ سے عظمت حیات شہید ہو گئے اس طرح اور ان حالات میں کہ ۲۲ ایف ایف آر کے کمانڈنگ آفیسر بریگیڈ کمانڈر اور جی او سی نے عظمت حیات کیلئے نشانِ حیدر کے اعزاز کی سفارش کی۔ لیکن

صلۂ شہید کیا ہے؟ تب و تاب جاودانہ

شہادت کے وقت شہید کی عمر ۲۵ سال اور چند مہینے تھی۔ گویا عین عالم جوانی میں ملک و قوم پر قربان ہو گئے۔

## ایک چشم دید گواہ صوبیدار محمد صادق کا بیان

سوال آپ میجر حیات کی بیٹری میں ان کے ساتھ رہے ہیں، آپ سے زیادہ ان کو، اور ان کے کارناموں کو کون جانتا ہو گا؟

جواب جی ہاں ۵۵ / ۲۰ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری میں وہ میرے بیٹری کمانڈر تھے میں اس وقت نائب صوبیدار تھا۔ مئی ۱۹۷۱ء میں آکر انہوں نے ہماری بیٹری کی کمان سنبھالی۔ اس سے پہلے وہ جی او سی، جنرل شوکت رضا کے اے ڈی سی تھے۔ وہیں سے میجر بن کر ہمارے یہاں آئے تھے۔ ان دنوں ہماری بیٹری چواڈنگا تھی۔

سوال چواڈنگا کہاں ہے؟

جواب چواڈنگا جیسور سیکٹر میں ہے۔ اس وقت ہماری بیٹری ۱۸ پنجاب کو سپورٹ دے رہی

تھی۔ اس بٹالین کا پچھلا ہیڈ کوارٹر چواڈنگا میں تھا اور اس کی ایک کمپنی میرپور میں اور ایک درشنا میں متعین تھی اس زمانے میں اس علاقے سے مکتی باہنی کے پردے میں ہندوستانی فوج کبھی چھپ کے اور کبھی سامنے آکے اپنی کارروائی کررہی تھی۔ میرپور پوسٹ بالکل بارڈر پر واقع ہے یہ پوسٹ خاص طور پر دشمن کی توجہ کا مرکز تھی۔ ۲۰ مئی ۱۹۷۱ء کو دشمن نے راتوں رات اس پر قبضہ کرلیا اس سرحدی چوکی کی جنگی اہمیت کی وجہ سے بریگیڈ ہیڈ کوارٹر میں فیصلہ کیا گیا کہ اس چوکی کو دشمن سے چھڑایا جائے۔ چنانچہ چواڈنگا میں بٹالین ہیڈ کوارٹر میں میجر عظمت صاحب نے بٹالین کے کمان افسر کے ساتھ صلاح ومشورہ کیا اور چوکی پر حملہ کرنے کا منصوبہ بنایا۔ بیٹری کے آبزرور (دیدبان) کیپٹن امجد تھے۔ لیکن میجر صاحب نے خود یہ کام کرنے کا فیصلہ کیا اور دشمن کے بہت قریب جاکر دیدبانی کی۔ ایک اونچے درخت پر چڑھ کر اتنا مؤثر فائر کرایا کہ دشمن کی پوزیشن کے پرخچے اڑ گئے اور وہ بھاگنے پر مجبور ہوگیا جب اس جگہ انفنٹری پہنچی تو پوسٹ بالکل خالی تھا۔ دشمن ایسی افراتفری میں بھاگا کہ اپنا سازوسامان بھی چھوڑ گیا تھا۔ یہ پہلا موقعہ تھا کہ میں نے میجر عظمت کی جرأت اور ہمت کو دیکھا۔ بیٹری کمانڈر کی حیثیت سے انہیں بٹالین ہیڈ کوارٹر میں ہونا چاہیئے تھا دیدبانی کرنا بھی ان کے فرائض میں شامل نہ تھا۔ لیکن ان کے جوش وخروش کا یہ عالم تھا کہ دشمن کے مورچوں کے انتہائی قریب جاکر دیدبانی کرتے تھے اور دشمن پر براہ راست فائر کراتے تھے۔ میرپور پوسٹ کو خالی کرانے کے بعد ہماری بیٹری جبسور واپس آگئی اور میجر عظمت صاحب مارشل لاء ہیڈ کوارٹر چلے گئے اور چند مہینے ادھر ہی ڈیوٹی دیتے رہے۔ مشرقی پاکستان میں ۱۲ر نومبر سے کھلم کھلا بڑے پیمانے پر لڑائی شروع ہوگئی تھی۔

عظمت صاحب ۲۰ر نومبر ۷۱ء کو مارشل لاء ہیڈ کوارٹر سے واپس آئے اور اپنی ۲۰/۵۵ بیٹری کی دوبارہ کمان سنبھالی۔

سوال:۔ اس وقت بیٹری کہاں تھی؟

جواب:۔ ان دنوں ہماری بیٹری چوا گا چھا میں تھی جو جیسور سیکٹر میں ہے سخت جنگ جاری تھی میں ایس جے سی او، گن پوزیشن افسر تھا اور ہم ۶ پنجاب رجمنٹ کو سپورٹ دے رہے تھے عظمت صاحب نے آتے ہی بیٹری کے دو حصے کئے چار گنیں بٹالین ہیڈکوارٹر سے پیچھے جمائیں اور دو گنوں کو ہیڈکوارٹر سے کوئی چار سو گز آگے لے گئے۔ کبھی ان سے فائر کراتے تھے اور کبھی ان سے تاکہ دشمن کو گنوں کی صحیح پوزیشن کا پتہ نہ لگے۔ یہ بھی ان کی تدبیر کاری تھی۔

## شخصیت

میجر عظمت حیات کی شخصیت کے بارے میں ان کے چچازاد بھائی میجر محمد اعظم خان لکھتے ہیں۔

عظمت سعادت مند اور خدمت گزار تھے۔ ۱۹۶۰ء میں اپنے والد ملک غلام عباس خان کی وفات کے وقت ان کی عمر ۱۴ برس کی تھی اور نویں جماعت میں پڑھتے تھے۔ اس کچی عمر میں بھی وہ ذمہ داری کی باتیں اور ذمہ داری کے کام کرتے تھے۔ کمیشن کے بعد تو اپنی والدہ اور بھائیوں کا بہت ہی خیال کرتے تھے ذمہ داری خدمت اور قربانی کا یہ جذبہ فرائض منصبی کی ادائیگی میں بھی روا رکھتے تھے یہی جذبہ ان کی شہادت کا محرک بنا ملک وملت کے ساتھ اور پاکستان کے نظریئے کے ساتھ جو انہیں تعلق تھا اس کا اظہار اس تاریخی فقرے سے ہوتا ہے جو انہوں نے ۲ر دسمبر کو اپنے بیٹے کی پیدائش کی خبر ملنے پر کہا۔

اب کوئی فکر نہیں! ایک مجاہد اور چھوڑے جا رہا ہوں جو ہندو کے ساتھ جنگ جاری رکھے گا۔

میجر اعظم خان مزید لکھتے ہیں۔

عظمت شہید میرے چچازاد بھائی بھی تھے اور میری بیوی کے سگے بھائی بھی لہذا

ملٹری کالج کے دوران چھٹیوں میں میرے پاس ہی آیا کرتے تھے تاکہ پڑھائی ٹھیک ہو سکے جو گاؤں کے ماحول میں نہیں ہو سکتی تھی۔ لہذا مجھے انہیں بہت قریب سے دیکھنے کا موقعہ ملا۔ بہت ہی خوش طبع مرنجامرنج قسم کی ان کی شخصیت تھی جس کے یوں اچانک ایک دم چلے جانے کا ابھی تک یقین نہیں آتا۔ جب کبھی ذکر چھڑ جائے تو اب بھی محسوس ہوتا ہے کہ محفل میں اپنی مسکراہٹوں اور قہقہوں اور تمام لطیف شرارتوں کے ساتھ موجود ہیں بہت ہی نڈر اور بیباک تھے۔ اس وقت بھی چھوٹے چھوٹے خطرات مول لے لیا کرتے تھے کچھ مہم جو قسم کے تھے بہت جفاکس اور سخت جان بھی نہایت سادہ عادات تھیں۔ غالباً سب سے اعلیٰ صفت ان کا خلوص اور دوستی کی اقدار تھیں۔ میں ہمیشہ چھوٹے چھوٹے خطرے مول لینے پر انہیں ٹوکا کرتا تھا۔ مگر کیا معلوم تھا کہ یہی چھوٹے چھوٹے واقعات بہت بڑے بڑے مقابلوں کی تیاری ہیں خدا کرے ملٹری کالج ایسے کئی عظمت پیدا کرے۔

## بریگیڈیر عطا محمد خان ملک ستارۂ امتیاز کا بیان

جب وسط ۷۱ء میں عظمت کے جی او سی جن کے وہ اے ڈی سی تھے مشرقی پاکستان سے واپس آنے لگے تو عظمت نے ان سے درخواست کی انہیں کسی فیلڈ رجمنٹ کے ساتھ ایسٹ پاکستان ہی میں تعینات کر دیا جائے تاکہ انہیں دشمن سے دو دو ہاتھ کرنے کا موقعہ مل جائے۔ چنانچہ انہیں جیسور سیکٹر میں ایک فیلڈ بیٹری کی کمان دے دی گئی۔ اس حیثیت میں انہوں نے باغیوں کی سرکوبی کی کارروائیوں میں بڑے جوش و خروش سے حصہ لیا اوائل دسمبر ۱۹۷۱ء میں جب بھارت نے ایسٹ پاکستان پر بھرپور حملہ کیا تو ان کی بیٹری کے سپرد جیسور کے دفاع کا کام ہوا۔ شروع میں وہ پنجاب رجمنٹ کی ایک بٹالین کو مدد دے رہے تھے۔ جب بھارتی فوجوں نے اس بٹالین کو دو حصوں میں کاٹ دیا اور اس کو گھیرے میں لے لیا تو یہ حکم دیا گیا کہ بھاری توپوں اور گاڑیوں کو تباہ کر کے بھارتی گھیرے سے نکالا جائے۔

اس موقعہ پر میجر عظمت حیات نے کمال جرأت سے اپنے آپ کو والنٹیر کیا کہ میں بیڑی اور گاڑیوں کو نکالوں گا۔ چنانچہ وہ بارودی سرنگوں کے درمیان سے گزرتے ہوئے بیڑی اور گاڑیوں کو بچا لائے۔ اس کارنامے کے بعد انہیں ایف ایف آر کی ایک بٹالین کے ساتھ وابستہ کر دیا گیا جو جیسور سے کھلنا کی طرف ایک بریگیڈ کے انخلا کو تحفظ دے رہی تھی یہ بٹالین ہندوستانی ٹینکوں کی زبردست یلغار کی زد میں تھی عظمت بحیثیت ایف او دشمن پر فائر کروا رہے تھے کہ ایک گولے کی زد میں آکر شہید ہو گئے۔

بریگیڈیر عطا محمد خان ستارۂ امتیاز عظمت حیات کے بارے میں آخر میں لکھتے ہیں۔

بحیثیت انسان کے نوجوان عظمت میں دل و دماغ کے بعض نادر اوصاف یکجا ہو گئے تھے وہ فرض شناس تھے اور سعادت مند بھی۔

## صوبیدار محمد اکبر کا انٹرویو

سوال اکبر صاحب کمیشن لینے سے پہلے عظمت نے بہت مشکل دن دیکھے تھے ان کے بھی بڑے بڑے مہربان تھے یہ فرمایئے کہ کمیشن کے بعد اپنے ان کرم فرماؤں سے ان کا کیا رویہ تھا؟

جواب کمیشن کے بعد ظاہر ہے کہ ان کے دن پھر گئے تھے اور وہ لوگ جنہوں نے ان کے راستے میں روڑے اٹکائے تھے شرمندہ ہوئے لیکن عظمت نے اپنے دل میں کسی کے لئے کدورت نہیں رکھی۔ ہر تلخی کو بھلا دیا۔ کمیشن کے بعد جو پہلا تاثر کوئی آدمی ان کی شخصیت سے لیتا تھا وہ بے فکری اور خوش دلی کا تھا۔ کوئی اندازہ بھی نہیں کر سکتا تھا کہ ہنسی مذاق کا دلدادہ بظاہر یہ لاپروا انسان ایک عرصے تک آزمائشوں اور مشکلوں کا شکار رہا۔

عظمت جس طرح ہمارے ہاں کمیشن سے پہلے آتے تھے کمیشن کے بعد بھی آتے رہے۔ میس میں کبھی نہیں ٹھہرے اور یہی ایک اچھی جگہ تھی۔ جہاں وہ زیادہ آرام اور زیادہ ٹھاٹھ سے رہ سکتے تھے لیکن انہوں نے مجھ جے۔ سی۔ او کے یہاں رہنے کو ترجیح دی جب

کبھی آتے میرے گھر میں گویا رونق آجاتی۔ ہر ایک سے ہنسنا بولنا۔ مذاق کرنا، مزاحیہ فقرے چست کرنا عظمت کی عادت تھی۔ سنجیدہ رہنا ان کے بس کی بات نہ تھی۔ وہ ایک ہی چیز کے بارے میں سنجیدہ تھے اور ضرورت سے زیادہ سنجیدہ تھے اور وہ چیز عزت اور خودداری تھی۔

سوال آپ کی اور ان کی آخری ملاقات کب ہوئی؟

جواب مشرقی پاکستان جاتے ہوئے آخری رات عظمت نے ہمارے یہاں لاہور میں گزاری۔ رات گئے تک حسب معمول اپنی مزاحیہ باتوں سے محظوظ کرتے رہے۔

سوال جاتے وقت سرراہے بھی کوئی ایسی کہی جس سے ان کے دل کے نہاں خانہ کے احساسات کا پتہ چلتا ہو۔

جواب جب رات ہونے لگی تو میں تو اٹھ آیا تھا بعد کو انہوں نے بڑے بیٹے سے چلتے چلتے ایک ایسی بات ضرور کہی جو اس وقت ذرا کھٹکی تھی۔

سوال کیا؟

جواب یہ کہ زندگی رہی تو ملیں گے یا شاید نہ ہی ملیں پھر ہنس کر کہا یار، ہم تو جنگ کا کھاجا ہیں ہمارے بغیر جنگ کیسے چمکی گی۔

## عظمت دوستوں کی نظر میں

میجر غلام علی لکھتے ہیں۔

میں اپریل ۱۹۵۸ء میں عظمت کے ساتھ ہی ملٹری کالج میں داخل ہوا تھا۔ شروع کے چھ دن اسکین ہاؤس (اب بابر ہاؤس) میں ہم نے ایک ہی ڈارم میٹری میں گزارے پھر پی ایم اے میں ساتھ تھا۔ نوشہرہ میں آرٹلری کا کورس ساتھ کیا کوئٹہ میں بھی ایک کورس کے دوران رفاقت رہی۔ اس تمام تجربے کی بنا پر میں کہہ سکتا ہوں کہ عظمت میں دو خصوصیتیں

نمایاں تھیں۔

ایک سخت ترین حالات میں موڈ کو شگفتہ رکھنا۔ اور جا و بلکہ بے جا بھی) مذاق کئے جانا (کوئٹے میں کورس کرتے ہوئے وہ شرارتوں سے باز نہیں آتے تھے) دوسری خصوصیت جو پہلی کی ضد تھی۔ یہ تھی کہ وہ بعض معاملات میں بے حد سنجیدہ تھے خصوصاً ذمہ داری کے معاملے میں۔

کمیشن کے بعد عظمت ۲۶ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری سے وابستہ ہوئے تھے اس رجمنٹ میں میں ۴۹ پہاڑی رجمنٹ آرٹلری کے میجر محمد رفیق نے دو سال ان کی رفاقت میں کام کیا۔ ہم نے عظمت کے سلسلے میں میجر رفیق سے بات کی تو انہوں نے کہا۔

"عظمت اپنے دوستوں کے دائرے میں اے ایچ کے، کے نام سے معروف تھے۔ اے ایچ کے، کے بارے میں میرا تاثر یہ ہے کہ وہ حددرجہ خوش مزاج اور پرظرافت انسان تھے۔ ۲۶ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری کے افسر اور جوان ان کی زندہ دلی کو کبھی نہیں بھول سکتے۔"

اے ایچ کے، کے متعلق چند واقعات اور مشاہدات پیش کرتا ہوں۔

"پی ایم اے میری پہلی پوسٹنگ ۲۶ فیلڈ رجمنٹ میں ہوئی تھی جو اس وقت سیالکوٹ میں میں مقیم تھی۔ ۲۱ نومبر ۱۹۶۶ء کو میں سیالکوٹ پہنچا اور سیدھا وہاں پہنچا جہاں ۲۶ فیلڈ رجمنٹ آرٹلری کے افسر رہتے تھے اے ایچ کے نے جو اس وقت سیکنڈ لیفٹیننٹ تھے بھیس بدلا اور میرا بیٹ مین بن کر چرچ روڈ پر میرا استقبال کیا۔ ان کے کپڑے، بات چیت، انداز بالکل ویسا ہی تھا۔ جیسا کہ پی ایم اے کے بیروں کا ہوتا ہے اس لئے مجھے شبہ تک نہ ہوا۔ ضرورت کی مختلف چیزیں خریدنے کے لئے انہوں نے پیسے مانگے جو میں نے اسی شان سے عطا کئے جس طرح ایک نیا نیا افسر اپنے خدمت گاروں کو دیتا ہے۔ اے ایچ کے نے اسی انداز سے سیلوٹ مارا جس طرح ایسے موقعوں پر اردلیوں کو کرنا چاہیئے۔ پھر اے ایچ کے نے ایک تجربے کار اردلی کے طور پر مجھے کچھ اونچ نیچ سمجھائی۔ اگلے روز مجھے رجمنٹ میں حاضر ہونا تھا۔ وہاں کے متعلق اس بیرے نے کچھ رازدارانہ مشورے بھی دیئے۔ حالانکہ مجھے دوستوں نے پہلے سے خبردار کر دیا تھا کہ بیٹ مین سے ہوشیار

رہنا یہ لوگ بعض اوقات نئے افسروں کو بڑے چکر دیتے ہیں لیکن عظمت کی ایکٹنگ اتنی کامیاب تھی کہ میں پوری طرح اس کے دام میں آگیا۔ اسی شام کو میں نے انہیں میس میں افسرانہ ٹھاٹھ باٹھ سے دیکھا تو مجھے پتہ چلا کہ بات کیا تھی۔ مذاق، طنز، مزاح، عظمت کی شخصیت کا ایک ایسا رخ تھا جو ہر کسی کو نظر نہیں آتا تھا۔

عظمت کی حس ظرافت اکثر ایسے موقعوں پر بھی بھڑک اٹھتی تھی جہاں بڑے بڑے ظریف بھی چوکڑی بھول جاتے ہیں۔

اسی زمانے کی بات ہے کہ یونٹ میں ایک ۲۵۰ سی سی ہونڈا موٹر سائیکل نئی نئی آئی تھی۔ اسے دیکھ کر عظمت کو اسے ڈرائیو کرنے کا شوق چرایا۔ ٹرانسپورٹ جے سی او سے ہونڈا پر سواری کرنے کی ضروری ہدایات لیں اور ہونڈا کو دبا کر صدر بازار کی طرف نکل گئے۔ راستے میں ہونڈا سلپ ہوئی اور ہمارے شاہسوار صاحب تقریباً دس گز پرے جا گرے۔ چہرہ لہولہان ہو گیا کچھ چوٹ سر پر بھی آئی لوگ دوڑے ان کو اٹھایا۔ ہونڈا سیدھا کیا۔ انہیں سی۔ ایم۔ ایچ لے جانے کے لئے ایک کار کو روکا گیا۔ ٹھیک اس وقت عظمت کو ایک نئی سوجھی سامنے ایک فوٹو گرافر کی دوکان تھی وہ دوکان پر گئے اور بولے جلدی سے ایک سنیپ تو لے لو ایسے حادثے روز روز کہاں ہوتے ہیں۔ چنانچہ عظمت کے اصرار کرنے پر پہلے حضرت کا فوٹو ہوا پھر سی ایم ایچ کی یاترا کیلئے گئے۔

اس حادثے کے بعد عظمت دوستوں کو یہ فوٹو دکھایا کرتے تھے اور کہتے " دیکھو مجھے جو دیدۂ عبرت نگاہ ہو"۔ عظمت کے پاس ہر ٹیڑھی سے ٹیڑھی بات کا فوری جواب ہوتا تھا فقرہ بازی میں اور ترکی بہ ترکی جواب دینے میں ان کو کمال حاصل تھا۔ ایک بار حضرت پھنس ہی گئے تھے۔ لیکن ذہانت آڑے آئی ہوا یوں کہ ایک بار ہم ٹلہ پہاڑیوں پر رجمنٹ کی ٹیسٹ مشقیں کر رہے تھے۔ عظمت کی بیلٹ کے چھلے زنگ آلودہ سے تھے اتنے چمک نہیں رہے تھے۔ جتنا چمکنا چاہیئے تھا۔ سی او نے دیکھا تو بیلٹ صاف نہ کروانے کی وجہ پوچھی عظمت نے مودب ہو کر کہا، سر، رجمنٹ جنگی مشقیں کر رہی ہے۔ میں نے قصداً بیلٹ کو میلا رکھا ہے تاکہ دشمن کو اس کی چمک دمک

سے اشارہ نہ مل جائے۔ سی او کا ارادہ جھاڑنے کا ہو گا لیکن یہ جواب سن کر صرف مسکرا کر رہ گئے۔

حق مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا

## لیفٹیننٹ کرنل سید دلبر حسین نقوی کے تاثرات

عظمت شہید کی ذات چند عجوبہ روزگار متضادات کا مجموعہ تھی۔ بزم میں جان محفل رزم میں فخر مقتل۔ خوشی کے لمحات میں عظمت شہید مسلسل قہقہوں کا نام تھا۔ فقرے بازی سے شور شرابا۔ جھگڑے پھر صلح اور پھر صلح اور پھر وہی شرارتیں لیکن وقت پڑنے پر شہید کے چہرے پر ایسی سنجیدگی طاری ہو جاتی جیسے سارے جہان کا درد شہید ہی کے جگر میں ہو۔ مہربان افسر تھا تمام جوانوں کی جان۔ بہترین ساتھی تھا ہر وقت مدد کرنے کے لئے تیار اور ذمہ دار ماتحت تھا نیک نیتی کے ساتھ اپنے فرائض انجام دیتا تھا۔ بعض اوقات اپنی فطری سادہ لوحی سے خوبصورت غلطیاں کر جاتا تھا پھر بہت بھولے طریقے سے انہیں چھپانے کی کوشش کرتا تھا اور جب پکڑے جانے میں کوئی شک نہیں رہ جاتا تھا تو اپنی شرارتی سنجیدگی کے خلاف کو توڑتے ہوئے ہنس کر مان جایا کرتا تھا۔

میں عظمت شہید سے چھ ماہ سینئر تھا اور جب شہید یونٹ میں آیا تو میں فل لیفٹیننٹ تھا۔ فل لیفٹیننٹ یونٹ کی جان ہوتے ہیں۔ سیکنڈ لیفٹیننٹوں کو تنگ کرنا، سردار صاحبان پر اپنی لیفٹنی کا رعب جمانا۔ رولز ریگولیشن سے بے فکر اپنی کر گزرنا۔ ہم اپنی دانست میں یہ سب کر رہے تھے کہ اچانک پتہ چلا کہ عظمت شہید نے چپکے سے ہم سے یہ سب کچھ چھین لیا ہے اور اتنی خوبصورتی سے چھینا ہے کہ ہمیں اعتراض کا موقع بھی نہیں ملا۔ اس سے پہلے کہ ہمیں پتہ چلتا یونٹ میں خبر گرم تھی کہ پرانے لیفٹیننٹوں کے پرزے اڑ چکے ہیں اور نیا لفٹین صاحب آگیا ہے۔ اب عظمت شہید تھا اور یونٹ کے شب و روز شہید اپنی ہر حرکت کے بعد رستم کی طرح

(اے ایچ کے) کا نعرہ لگایا کرتا تھا تندئی طبع کی بنا پر شہید وہ کر گزرتا جو جی میں آجائے وہ یونٹ کا واحد افسر تھا۔ جس کے پاس اڑھائی ٹن ٹرک چلانے کا لائسنس تھا اور جو یونٹ کے ڈی آر موٹر سائیکل کو چلانا اپنا حق سمجھتا تھا۔ عظمت کے دم سے یونٹ میں زندگی تھی اور کیوں نہ ہوتی کہ وہ یونٹ کے ہر شائستہ سیکنڈل میں بدرجہ اتم ملوث رہتا تھا۔

عظمت شہید ایک پر جوش انسان تھا۔ نڈر بیباک، اکثر اوقات کرنے کے بعد سوچنے والا لیکن یہ خصوصیات شہید کی ذات، کا اتنا اہم پہلو نہیں ہیں جتنا کہ اس کی وہ دلیری جس سے وہ اپنی حرکات کے نتائج کا مقابلہ کر سکتا تھا۔ شہید عالی ظرف تھا اس کے سینے میں بہت بڑا دل تھا اور وہ معاف کر دینا بھی جانتا تھا ایک مرتبہ میں چند ساتھیوں کے ہمراہ اس کے کمرے میں بیٹھا تاش کھیل رہا تھا۔ شہید مسلسل کھیل میں گڑبڑ کر رہا تھا۔ فقرے بازی۔ سوچنے کا موقعہ نہ دیتا۔ پتے ادھر کے ادھر اور ادھر سے ادھر ایک دو بار منع کرنے کے بعد بھی جب شہید باز نہ آیا تو مجھے غصہ آگیا غالباً میں ہار بھی رہا ہوں گا۔ میں نے کہا عظمت کھیل مزا لینے کے لئے کھیلا جاتا ہے بدمزگی کے لئے نہیں اس وقت تمہاری رگ ضرورت سے زیادہ پھڑک رہی ہے اس سے پہلے کہ کوئی الجھن پیدا ہو جائے ہمیں کھیل بند کر دینا چاہیئے۔ یہ کہہ کر میں تیزی سے اٹھا اور اپنے کمرے کی طرف چل دیا سادہ دل عظمت محض دل لگی کر رہا تھا اور نہیں چاہتا تھا کہ کھیل کا یہ انجام ہو۔

مجھے اپنے کمرے میں جانے سے روکنے کیلئے اس نے میرے آگے اپنا پاؤں رکھ دیا۔ جسے میں عام حالات میں دیکھ لیتا، لیکن اس مرتبہ پارہ بلند ہونے کی وجہ سے نہ دیکھ سکا نتیجہ دوسرے ہی لمحہ میں ایک زبردست دھماکہ کے ساتھ منہ کے بل زمین پر پڑا تھا اور اس کے بعد اگلے چند لمحوں میں بدمزگی پیدا ہو گئی جب کمرے میں پہنچا اور عقل ٹھکانے آئی تو عظمت شہید کی نیک نیتی کا شدت سے احساس ہوا میں فوراً عظمت کے پاس واپس آیا اور معافی مانگی شہید نے کہا۔ کوئی بات نہیں لیکن زہر خندہ معافی مجھے نہیں چاہیئے میں نے کہا کہ جب تک دل سے معاف

نہیں کرو گے یہاں سے نہیں جاؤں گا۔ سزا دے لو یا معاف کر دو۔ تیسرا رستہ نہیں ہے عظمت نے کمال عظمت سے مجھے گلے سے لگا کر ان الفاظ سے معاف کیا کہ بڑے بھائی معافی نہیں مانگا کرتے۔ اس واقعے کے بعد دو سال عظمت شہید ہمارے یونٹ میں رہا اور اس کے جانے کے بعد یونٹ غریب تر ہو گئی۔

شہید اکثر اپنی بیٹری کا تنخواہ تقسیم کرنے والا افسر ہوا کرتا تھا۔ تنخواہ خود دیتا تھا۔ اور عام دستور کے مطابق (پے رول) کی صرف پہلی کاپی پر اندراج کرتا تھا ایک مرتبہ متعلقہ کلرک نے باقی کاپیوں پر اندراج کرتے وقت کچھ رقم خرد برد کر لی فراڈ کا کیس بن گیا سی او نے ماہر تحریر کی خدمات حاصل کیں۔ جس نے عظمت شہید کو غالباً ڈھائی یا تین ہزار دستخط کرنے کے لئے کہا۔ ایسے عالم میں بڑوں بڑوں کے چھکے چھوٹ جاتے ہیں لیکن عظمت شہید تھا اور اس کی ازلی مسکراہٹ تھی ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ اس بات پر خوش ہے کہ یہ واقعہ اسی کی بیٹری میں ہوا ہے شہید کا دفتر میرے ساتھ والے کمرے میں تھا۔ ہر دستخط کرنے کے بعد شہید دفاع کے لئے باآواز بلند (اے ایچ کے) کا نعرہ بلند کرتا تاکہ سب لوگ ہو چکنے والے دستخطوں کی تعداد سے واقف رہیں۔ کیس کی تفتیش اور روئیداد کے دوران عظمت کی جولانی طبع اپنے عروج پر تھی۔ ہنگامہ خیز طبیعت کو مقدمہ راس آ گیا تھا ہر روز نئی چیز نئے سوالات نئے نکات جب مقدمہ ختم ہوا تو عظمت شہید باعزت بری الذمہ ہوا لیکن اس دن وہ بہت اداس تھا جیسے کسی نے ایک بچے سے اس کا کھلونا چھین لیا ہو۔ اسی دن شہید نے لہو گرم رکھنے کے لئے یونٹ ڈی آر سے زبردستی موٹر سائیکل لے کر گیلی زمین پر ٹیسٹ کرنے کی کوشش کی اور جب ٹیسٹ ناکام رہا اور عظمت زخمی ہو گیا تو سی ایم ایچ جانے سے پہلے اس نے زخمی حالت میں اپنی نادر روزگار تصویر کھنچوائی۔

عظمت شہید سے میری آخری ملاقات ۱۹۷۱ء کے اوائل میں نوشہرہ میں ہوئی۔ تب میں آرٹلری سکول میں تعینات تھا اور عظمت شہید میجر جنرل شوکت رضا کے ساتھ اے ڈی سی تھا۔ میں نے اپنی شادی کے لئے کچھ کپڑے گھر بھیجنا تھے۔ عظمت کھاریاں جاتے ہوئے ان

کپڑوں کو میرے بھائی لیفٹیننٹ کرنل ایس ایم الیاس کے ہاں ملٹری کالج چھوڑ گیا پڑے ویسے ہی ہیں لیکن عظمت اب ہم میں نہیں ہے جب بھی وہ کپڑے نظر آتے ہیں گھر میں عظمت شہید کا ذکر ضرور ہوتا ہے شہید عظیم تھا۔ منفرد تھا تندخو بھی تھا صلح جو بھی تھا اس کو ایسی ہی ظاہری موت ملنا چاہیئے تھی جیسا کہ ملی خداوند کریم اس کو جوار رحمت میں جگہ دیں اور اس کے اعزاہ کو صبر و استقامت بخشیں آمین ثم آمین۔

## بریگیڈیر محمد حیات ستارہ جرأت کے تاثرات

میجر عظمت حیات جیسور ایسٹ پاکستان میں ۹ ڈویژن کے جی او سی کے اے ڈی سی تھے جب جنرل موصوف کا تبادلہ مغربی پاکستان ہوا تو وہ عظمت کو اپنے ساتھ لے جانے کے لئے تیار تھے۔ لیکن عظمت نے وہیں مشرقی پاکستان ہی میں کسی فیلڈ رجمنٹ میں پوسٹ ہونے کی خواہش ظاہر کی چنانچہ انہیں جیسور میں ۵۵ فیلڈ رجمنٹ میں پوسٹ کر دیا گیا میں جیسور میں بریگیڈ کمانڈر تھا۔ اور ۵۵ فیلڈ رجمنٹ میرے بریگیڈ کی ڈائریکٹ سپورٹ رجمنٹ تھی۔ اس طرح مجھے میجر عظمت کی کارکردگی کو براہِ راست دیکھنے کا موقعہ ملا۔

میدان جنگ میں اور وہ بھی اس طرح کے میدان جنگ میں جب حالات کا رخ اپنے خلاف ہو، بڑوں بڑوں کے پتے پانی ہو جاتے ہیں اور وہ جائے پناہ ڈھونڈنے لگتے ہیں۔ لیکن عظمت ان افسروں میں سے تھا۔ جو تندی باد مخالف سے قطعاً ہراساں نہیں ہوتے۔ نہ صرف اس کا حوصلہ بلند تھا بلکہ اس کی طبعی خوش مزاجی میں بھی فرق نہیں آیا تھا۔ میرا خود یہ وطیرہ رہا ہے کہ مشکل حالات میں طبیعت کو شگفتہ رکھا جائے۔ چنانچہ جب بھی موقعہ ہوتا میں نوجوان افسروں سے ایک آدھ بات چھیڑ کی ضرور کیا کرتا۔ ایک دن اگلی صفوں میں۔ میں عظمت کی بیٹری کا معائنہ کرنے گیا۔ تو ضروری باتوں کے بعد میں نے پوچھا " نوجوان، تمہارا کوئی بیٹا بھی ہے؟" عظمت نے فوراً جواب دیا۔ ابھی نہیں سر، لیکن بہت جلد ہو جائے گا یہ سن کر میں نے کہا۔ تو پھر ذرا

جلدی کرو۔ اگر ہم اس جنگ سے نہ بچ سکے تو ہمارے بیٹے ہی فوج میں ہماری جگہ لیں گے
میں اس طرح کی باتیں اس لئے کیا کرتا تھا۔ کہ دیکھوں آفیسرز کے عزم و حوصلہ کی کیفیت کیا ہے
عظمت نے جس لب و لہجہ میں میرے مذاق کا جواب دیا تھا اسی سے مجھے اندازہ ہو گیا تھا
یہ شیر نر ہے۔

عظمت نے جون ۱۹۷۱ سے ۸ دسمبر ۱۹۷۱ء تک ۵۵ فیلڈ رجمنٹ کی ایک بیٹری کمان کی۔ اس عرصے میں دشمن کی برتر قوت کے سامنے عظمت نے مختلف معرکوں میں جس طرح بیٹری کی جرأت مندانہ قیادت کی۔ اس کی علیحدہ ایک ولولہ انگیز داستان ہے۔ اس وقت میں اس کے آخری معرکہ کی کچھ تفصیل بتاؤں گا۔

یکم دسمبر سے دشمن کی انتہائی کوشش تھی کہ وہ جیسور میں ہمارے دفاعی حصار کو توڑتا ہوا آگے بڑھے۔ اس مقصد کے حاصل کرنے کے لئے اس نے اپنے نمبر ۹ ڈویژن کو را ور ڈیو آرٹلری، ڈیڑھ ٹینک رجمنٹ، دو انجینئرز بٹالین اور ایک مارٹر بٹالین سے ہمارے ہی دفاعی لائن پر تقریباً ایک ہفتہ تاپے بپے بھرپور حملے کئے اور آخر کار وہ جیسور سے تقریباً تین میل شمال میں ہمارے اکہرے دفاع میں دراڑ ڈالنے میں کامیاب ہو گیا۔ چونکہ دشمن کی یلغار کو روکنے کے لئے وقت تھا اور نہ ٹروپس تھے۔ اس لئے بہت جلدی میں شہر کے ٹھیک پیچھے ایک دفاع منظم کیا گیا۔ جس کو وائی جنکشن کا نام دیا گیا اور میجر عظمت کو بٹالین (۲۲ ایف ایف آر) کا سپورٹ بیٹری کمانڈر مقرر کیا گیا۔ ٹارگٹ یہ تھا کہ یہ پوزیشن دشمن کو ۶ دسمبر سے ۸ دسمبر تک الجھائے رکھے تاکہ ۱۰۷ بریگیڈ کو اس دفاع سے پیچھے جا کر کھلنا کے سامنے ایک مضبوط دفاعی لائن منظم کرنے کا وقت مل جائے۔ بہر حال ہوا یہ کہ ۶ دسمبر کو سر شام ہی کو دشمن وائی جنکشن کے سامنے پہنچ گیا اور آدھی رات تک اس نے ایک حملہ کیا بھی جو عظمت حیات کی بیٹری کی موثر کارروائی کی مدد سے پسپا کر دیا گیا واقعہ یہ ہے کہ عظمت کے بروقت اور موثر فائر کے بغیر اس پوزیشن کو بچانا بہت مشکل ہوتا دوسرے دن صبح دشمن نے تازہ دستوں سے ایک اور حملہ کیا اس کا بھی یہی حشر ہوا۔ اس دن یعنی ۷ دسمبر

کو جب میں وائی جنگشن کی پوزیشن پر گیا۔ (جہاں عظمت اپنی بیٹری سے ۲۲ ایف ایف آر کو سپورٹ دے رہے تھے) اس سنگین صورت حال میں نیند اور آرام کی کمی اور سخت نقصانات اٹھانے کے کے بعد باوجود، میں نے عظمت کو خلاف توقع اسی لاپرواہ موڈ میں پایا۔ میں نے عظمت کے شانوں کو تھپتھپایا اور اس پر اس نے فوراً کہا۔ سر، ہم آپ کو لیٹ ڈاون نہیں کریں گے۔ جب تک آپ اپنے دفاع کو منظم نہ کرلیں، ہم دشمن کو یہاں سے گزرنے نہیں دیں گے۔ ۸ دسمبر کی شام سے پہلے تو اسے ہمیں اس پوزیشن سے سنگین مار کر نکالنا پڑے گا۔ یہ بہت دلیر الفاظ ہیں۔ میری عمر انفنٹری میں گزری ہے اس وقت جب کہ برتر قوت کے ساتھ دشمن سر پر پہنچ چکا تھا۔ توپ خانے کے ایک افسر کے یہ پرعزم الفاظ سن کر مجھے بڑی خوشی ہوئی اور بڑا فخر ہوا کہ میری زیر کمان کس حوصلہ کے افسر ہیں۔ اس وقت جبکہ فضا میں موت کے پروں کی پھڑپھڑاہٹ صاف سنی جاسکتی ہو اس طرح کا مورال بڑے دل گردے کا کام ہے۔ اب قدرت کی ستم ظریفی دیکھئے کہ ۸ دسمبر کی صبح کو آخری معرکہ شروع ہونے سے کچھ پہلے، عظمت کو مختلف جگہوں سے ہوتا ایک باسی تار ملا جس میں ۲ دسمبر کو بیٹے کی پیدائش کی نوید دی گئی تھی۔ اس کو پڑھ کر عظمت نے کہا میرا بدل آگیا ہے اب میں خوشی خوشی مرسکتا ہوں۔

تقدیر کا فرشتہ جیسے انہی الفاظ کا انتظار کر رہا تھا۔ زیادہ دیر نہیں گزری تھی کہ دشمن نے عابتر آکر بالکل سامنے سے ٹینکوں کے ساتھ ایک پورے بریگیڈ سے حملہ کیا۔ اور مزید ایک مارٹر بٹالین ایک ٹینک اسکواڈرن کی مدد سے وائی جنگسن پوزیشن کو ایک بازو کی طرف سے آؤٹ فلینک کرلیا۔ دو گھنٹے تک خون ریز لڑائی ہوتی رہی۔ ۲۲ ایف ایف کی بیشتر اگلی پوزیشنیں بالکل تباہ ہوگئیں اور پیچھے سے بھی رابطہ منقطع ہوگیا۔ بیٹری کمانڈر عظمت حیات کو حکم دیا گیا کہ وہ پیچھے کی پوزیشن پر پسپا ہوجائیں۔ لیکن دشمن نے تو پسپائی کا راستہ بھی کاٹ دیا تھا۔ اب دو ہی راستے تھے یا ہتھیار ڈالے جائیں یا پھر آخر دم تک لڑا جائے۔ میجر عظمت حیات کی عظمت کو سلام کہ اس نے ایک انفنٹری کے افسر کی طرح پوزیشن پر لڑنا پسند کیا۔ آخر کار دشمن نے اسے گھیر کر لفظی طور پر سنگینوں ہی سے مارا۔ اللہ اکبر۔ پاکستان کا یہ جیالا سپوت فرض کی لکیر سے بہت آگے جاکر انفنٹری پوزیشن پہ شہید ہوگیا۔ اور اس طرح

طرح گنرز کے لئے ایک انوکھی روایت چھوڑ گیا۔ عظمت کی جرأت اور فرض سے وفاداری اس پائے کی تھی کہ میں نے عظمت کے لئے نشان حیدر کا اعزاز تجویز کیا تھا وہ اسکا ہر طرح سے مستحق تھا۔ لیکن افسوس۔ چندروز بعد وہ بساط ہی الٹ گئی۔ سقوط مشرقی پاکستان کے طوفان کے عقب میں سب کچھ غت ربود ہوگیا۔ بہتوں کی جی داریاں، دلیریاں اور جرأتیں خاک میں مل گئیں۔ اور عظمت کو بھی اس کا حق نہ مل سکا بہرحال شہید کا اصل اجر تو اللہ کے پاس ہے۔

اس کتاب کا پہلا ایڈیشن مرتب کرتے وقت غالباً راشد صاحب کو علم نہیں تھا کہ میں عظمت کا بریگیڈ کمانڈر رہا ہوں۔ ورنہ جہاں انہوں نے مجھ سے لیفٹیننٹ کرنل صاحب زاد گل شہید ستارہ جرأت اور لیفٹیننٹ کرنل حق نواز کیانی اور میجر اکرم شہید نشان حیدر پر انٹرویو لیا وہاں عظمت کا ذکر ضرور کرتے۔ بہرحال جب تذکرۂ شہداء میں، میں نے عظمت کا تذکرہ پڑھا تو میں نے اخلاقی ذمہ داری سمجھی کہ جو کچھ میں جانتا ہوں وہ دنیا کو بتاؤں اور یہ بھی بتاؤں کہ میرے حساب سے میجر عظمت حیات بھی نشان حیدر ہے۔ اسی اعزاز کی میں نے سفارش کی تھی یہ اور بات ہے کہ حالات نے اس کی منظوری کی نوبت نہیں آنے دی۔ میں نے ایک بار پھر عظمت کو سلام کرتا ہوں اور ان سے بہت سے عظمتوں کو بھی جن کی گمنام جرأتوں سے کسی نے پردہ نہیں اٹھایا۔

اے رب مشرقین والمغربین ہمیں عظمتوں کی آج بھی ضرورت ہے ہمیں عظمتوں سے محروم نہ کرنا۔

## شہید کا خاندان

شہید کے تین بھائی ہیں ایک بڑے دو چھوٹے۔ ایک چھوٹے بھائی ظفر محمود نے ملٹری کالج میں تعلیم پائی ہے۔ شہید کی ایک ہی بہن ہیں جو انکے چچازاد بھائی میجر محمد اعظم خان سے بیاہی ہیں۔ شہید کے دوسرے چچازاد بھائی بریگیڈیر (ریٹائرڈ) عطا محمد خان ملک ستارہ امتیاز ملٹری کالج جہلم کے ایک ممتاز اولڈ بوائے ہیں۔ ان ہی کی صاحبزادی سے عظمت کی شادی مئی ۱۹۶۹ء میں کھاریاں میں ہوئی۔ جولائی ۱۹۷۰ء میں عظمت کے ہاں بیٹی پیدا ہوئی۔ اللہ نے شہید کو ایک بیٹے سے شہادت سے صرف چندروز پہلے ۲ دسمبر ۷۱ء کو نوازا۔ شہید کی یادگار یہی دو بچے ہیں خدا انکو سلامت رکھے اور انکی عظیم ماں کو ان سے سکھ پہنچائے آمین۔

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ——————— ۲۰ر اگست ۱۹۴۷ء

جائے پیدائش ——————— سہارنپور

کمیشن ——————— ۴۱ پی ایم اے

تاریخ شہادت ——————— اکتوبر ۱۹۷۱ء

شہادت کے وقت عمر ——————— ۲۴ رسال

مقام شہادت ——————— چرکولیا (کھلنا)

مدفن ——————— جیسور (مشرقی پاکستان)

# کیپٹن سلیم اختر شہید

"خفیہ ذرائع سے اطلاع ملی ہے کہ چرکولیہ گاؤں کو مکتی باہنی نے اپنا اڈہ بنایا ہوا ہے یہاں کے بانس کے جنگل ان کی کمین گاہوں کا کام دے رہے ہیں اس وجہ سے چرکولیہ کو مکتی باہنی سے صاف کرنا خاصا دشوار اور خطرناک آپریشن ہوگا لیکن اس اڈے کا صفایا کرنا بھی ضروری ہے اس کے بغیر اس علاقے میں حکومت کا اقتدار بحال نہیں ہو سکتا۔ اس لئے میں نے فیصلہ کیا ہے کہ ایک کمپنی کو اس مشن پر بھیجا جائے۔"

"سر میں اپنے آپ کو والنٹیئر کرتا ہوں۔ مجھے اس کمپنی کے ساتھ اس مہم پر جانے کی اجازت دی جائے۔" "ینگ مین، میں تمہارے جذبے کی قدر کرتا ہوں لیکن تم تو کوارٹر ماسٹر ہو اور پہلے ہی سے ایک ضروری کام سرانجام دے رہے ہو۔"

"سر پیچھے بیٹھے کچھ مزہ نہیں آتا میں چاہتا ہوں کہ میدان کارزار میں کچھ کر کے دکھاؤں۔ یوں بھی میری اپنی پلاٹون ایکشن کرنے جا رہی ہے۔ اس آپریشن میں خود اس کے ساتھ ہونا چاہتا ہوں۔"

"ٹھیک ہے اگر تمہیں اتنا شوق ہے تو اپنا زور بازو دکھانے کے لئے تیار ہو جاؤ۔

کل صبح کارروائی شروع ہوگی۔"

یہ واقعہ ۱۱ر اکتوبر ۱۹۷۱ء کی شام کا ہے۔ ۱۲ پنجاب کے سی او لیفٹیننٹ کرنل (اب میجر جنرل) امتیاز وڑائچ ہیڈ کوارٹر میں اپنے افسروں سے تبادلہ خیالات کر رہے تھے۔ جس گاؤں چرکولیہ

کانڈکرہ ہو رہا تھا وہ کھلنا مشرقی پاکستان میں ایک چھوٹا سا گاؤں ہے جس افسر نے اس مہم پر جانے کیلئے بڑے شوق سے رضاکارانہ طور پر اپنی خدمات پیش کیں وہ کیپٹن سلیم اختر تھے جو دوسرے دن ۱۲ اکتوبر ۷۱ء کمپنی کے ہر اوّل دستے کی کمان کرتے ہوئے شہید ہوئے۔

## سوانح زندگی

کیپٹن سلیم اختر شہید کا آبائی گاؤں جاتلی ہے جو تحصیل گوجر خان ضلع راولپنڈی میں واقع ہے لیکن سلیم اختر ۲۰ اگست ۱۹۴۷ء کو سہارنپور (انڈیا) میں پیدا ہوئے جہاں ان کے والد مرحوم کرنل سردار خان باؤنڈری فورس کے ساتھ اہم خدمات انجام دے رہے تھے۔

سلیم اختر نے اپنی رسمی تعلیم کا آغاز لارنس کالج مری سے کیا۔ وہاں سے پریزنٹیشن کانونٹ سکول مری منتقل ہو گئے۔ چند برس وہاں پڑھا۔ ۱۳ مارچ ۱۹۶۰ء میں دوبارہ لارنس کالج مری میں داخل ہوتے اور تقریباً ایک سال ۱۳ اپریل ۱۹۶۱ء تک وہاں رہے اور چھٹی فارم کا امتحان پاس کیا جو آٹھویں درجے کے برابر ہوتا ہے اسی سال ۶۱ء اپریل کے تیسرے ہفتے میں ملٹری کالج جہلم میں آٹھویں درجے میں داخل ہو گئے۔ ان کا کالج نمبر ۲۶۴۷ تھا۔ سلیم اختر کے بڑے بھائی سعید اختر (اب لیفٹیننٹ کرنل) پہلے سے اس کالج میں داخل تھے۔

۱۹۶۲ء میں سلیم اختر نے آٹھویں درجے کا امتحان اوسط درجے کے نمبروں کے ساتھ پاس کیا لیکن پی ٹی اور کھیلوں میں امتیاز حاصل کیا۔ ۱۹۶۳ء میں سلیم نویں جماعت میں تھے۔ ۱۹۶۴ء میں انہوں نے میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ ان سالوں میں سلیم کی تعلیمی حالت معمولی تھی لیکن کھیلوں میں خاص طور پر باسکٹ بال میں سلیم نے کافی امتیاز حاصل کیا۔ ۶۴-۶۳ء کے تعلیمی سال کے انٹر ہاؤس باسکٹ بال مقابلوں میں سلیم نے اپنے ہاؤس (بابر ہاؤس) کی نمائندگی کی۔ اسی سال سلیم کالج کی باسکٹ بال ٹیم میں لئے گئے اور انٹر سروسز پبلک سکول ٹورنامنٹ میں کالج کی نمائندگی کی۔ ۶۵ء میں سلیم کو کالج باسکٹ بال کا کیپٹن مقرر کیا گیا اور باسکٹ بال میں کالج کلر بھی

دیا گیا۔ لیکن حسب معمول سلیم کی نصابی کارگزاری کمزور تھی۔ خصوصًا اردو میں۔ چنانچہ فرسٹ ائیر آرٹس کے سالانہ امتحان میں سلیم کو مشروط طور پر اگلی کلاس میں ترقی دی گئی۔ اس عرصے میں چھوٹے موٹے ڈسپلن کے مقدمے بھی چلتے رہے۔ ایک وارننگ ۱۳ر نومبر ۶۵ء کو دی گئی تھی اوائل جون ۶۶ء میں سلیم پھر ایک ڈسپلن کے کیس میں ماخوذ ہوئے۔ دوسری طرف انہیں ۶۶-۶۵ء کا باسکٹ بال کلر بھی ملا۔ جون کے تیسرے ہفتے میں سلیم نے سیکنڈ ائیر آرٹس کا امتحان دیا۔ اردو میں انتہائی کمزور ہونے کی وجہ سے پاس ہونے کی توقع تو نہیں تھی لیکن جیسے تیسے ۱۰۰۰ میں سے ۴۱۷ نمبر لے کر تھرڈ ڈویژن میں پاس ہی ہو گئے۔ ۳۰ر جون ۱۹۶۰ء کو سلیم نے کالج کو الوداع کہا۔ اسی سال نومبر ۱۹۶۶ء میں وہ پی ایم اے لانگ کورس کیلئے منتخب کر لئے گئے۔

## شہادت

کیپٹن سلیم اختر کے بارے میں ۲۱ پنجاب کے موجودہ کمانڈنگ افسر لیفٹیننٹ کرنل گل نواز نے ہمیں یہ بتایا۔

کیپٹن سلیم اختر شہید ۱۹۷۰ء میں ۹ پنجاب سے ۲۱ پنجاب میں تبدیل ہو کر آئے تھے۔ شہید نے چند ہی دنوں میں اپنے آپ کو ۲۱ پنجاب کے ماحول میں اسی طرح ڈھال لیا۔ جیسے وہ ہمیشہ سے ہی اسی پلٹن میں رہ رہے ہوں۔ سلیم شہید ۱۹۷۱ء میں پلٹن کے ساتھ مشرقی پاکستان چلے گئے اس وقت وہ بٹالین کوارٹر ماسٹر کے فرائض انجام دے رہے تھے۔ شہید جذبہ شہادت سے اس قدر لبریز تھے کہ انہوں نے اپنے فرائض سے ہٹ کر ایک آپریشن میں حصہ لینے کی پیش کش کی۔ اس آپریشن کو چار کولیا آپریشن کا نام دیا گیا۔ چرکولیا کھلنا کے قریب ایک گاؤں تھا جس کو مکتی باہنی نے ایک مضبوط دفاعی پوزیشن میں تبدیل کیا ہوا تھا۔ مورخہ ۱۲ر اکتوبر ۱۹۷۱ء کو کیپٹن سلیم شہید اپنے پلاٹون کی قیادت کرتے ہوئے دشمن کو گھیرنے کی کوشش میں تھے کہ اچانک جنگل سے مشین گن کا فائر کھلا اور پلاٹون حوالدار سخت زخمی ہو گیا۔ سلیم شہید بڑی بے جگری سے آگے بڑھے اور اپنے

حوالدار کو جھک کر دیکھنے لگے۔ اسی اثنا میں گولیوں کی بوچھاڑ ان کی ٹانگ میں لگی جس سے وہ زخمی ہو گئے اس کے بعد زخموں کی پرواہ نہ کرتے ہوئے انھوں نے اپنی مشین گن سے دشمن پر فائر کھول دیا۔ مگر دشمن کی طرف سے مشین گنوں کا زبردست فائر شروع ہو گیا۔ جس کی گولیاں کیپٹن سلیم شہید کے سینے میں پیوست ہو گئیں۔ وہ زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے زمین پر گر گئے۔ انتہائی زخمی ہونے کے باوجود وہ مکمل طور پر اپنے ہوش و حواس میں رہے اور پلاٹون کی رہنمائی کرتے رہے۔ جس سے ان کی پلاٹون کے حوصلے بلند رہے اور دشمن اپنی پوزیشن چھوڑ کر بھاگ گیا۔ کچھ دیر بعد سلیم شہید زخموں کی تاب نہ لاتے ہوئے اپنے خالق حقیقی سے جا ملے۔ اس بہادری پر کیپٹن سلیم شہید کیلئے ستارۂ جرأت دینے کی سفارش کی گئی۔

اکتوبر ۷۱ء میں ۱۲ پنجاب کو لیفٹیننٹ کرنل (اب میجر جنرل) امتیاز دڑائچ کمان کر رہے تھے۔ ہم نے ان سے رجوع کیا کہ سلیم کی شہادت کے متعلق اپنے مشاہدات سے مستفیض کریں تو ان کا یہ جواب آیا:۔

چر کولیہ کھلنا سے ۲۰ میل جنوب مشرق میں ایک چھوٹا سا گاؤں ہے خفیہ ذرائع سے اطلاع ملی تھی کہ اس گاؤں کو مکتی باہنی نے اپنا اڈہ بنایا ہوا ہے۔ یہ اطلاع ملتے ہی میں نے کمپنی کو حکم دیا کہ اس علاقے کو باغیوں سے نجات دلائے اور حکومت کا اقتدار بحال کرے۔ ۱۲/ اکتوبر ۷۱ء کو صبح ۶ بجے لانچوں کے ذریعے سے کمپنی روانہ ہوئی اور مولائٹ گوپال گنج پولیس اسٹیشن پہنچ گئی۔ یہ جگہ نشانے سے تقریباً تین میل کے فاصلے پر تھی اس مقام سے کمپنی نے ہوشیاری سے آگے بڑھنا شروع کیا تاکہ دشمن سے دو دو ہاتھ کئے جا سکیں۔ یہ علاقہ جنگلوں سے گھرا ہوا اور دریائی ہے دو ڈھائی مربع میل میں پھیلے ہوئے بانسوں کے اس جنگل میں ایک ندی کے اس پار چر کولیہ واقع ہے ندی اس جنگل کو دو حصوں میں بانٹتی ہے اس خطرناک جنگل سے صرف ایک کچا راستہ یا پگڈنڈی گزرتی ہے کمپنی نے ابھی بمشکل دو میل کا فاصلہ طے کیا ہو گا کہ سب سے آگے والی سلیم کی پلاٹون پر دشمن کا فائر کھل گیا۔ پیڑوں کے اوپر سے بھی اور درختوں

کی آڑ سے زمین پر بھی۔ سلیم نے فوراً اپنی پلاٹون کو پوزیشن لینے اور جوابی حملہ کرنے کا حکم دیا۔

اس موقعہ پر سلیم اختر نے جرأت اور فراست سے کام لیتے ہوئے باقی دو سیکشنوں کے ساتھ اپنی داہنی طرف سے آگے بڑھ کر دشمن کو گھیرے میں لینے کی کوشش کی۔ اس کوشش میں پلاٹون حوالدار جو کیپٹن سلیم اختر کے ساتھ ساتھ تھے۔ دشمن کی فائرنگ سے شدید زخمی ہو گئے اس کا صاف مطلب یہ تھا کہ وہ بھی دشمن کی زد میں ہیں لیکن سلیم اختر نے اپنی جان کی پرواہ نہ کرتے ہوئے جدھر سے فائر آیا تھا ادھر بے جگری سے حملہ کر دیا۔ سلیم اختر کے اس دلیرانہ اقدام نے دوسروں کے بھی حوصلے بڑھا دیئے وہ بھی جوش میں آ گئے اور سخت مقابلہ شروع ہو گیا اس عرصے میں جب سلیم اپنی اسٹین گن کو دوبارہ بھر رہے تھے کہ اتنے میں ایک گولی آکر ان کی دائیں ٹانگ میں لگی خون بہنے لگا لیکن اس کی پرواہ نہ کرتے ہوئے وہ چیخ چیخ کر جوانوں کا حوصلہ بڑھاتے آگے بڑھتے رہے۔ یہاں تک کہ لیڈنگ سیکشن سے تقریباً ۳۰۰ گز آگے دریائی نالے تک پہنچ گئے۔ یہ جگہ دشمن کا مرکز تھی نالے کے پار سے ایک دو نہیں اکٹھے ۶ ایل ایم جی کا فائر کھلا اور ایک برسٹ سیدھا ان کے سینے میں پیوست ہو گیا۔ ”جاؤ اور کمپنی کمانڈر کو بتا دو کہ دشمن کو ضرور کچلنا ہے“ یہ تھے وہ آخری الفاظ جو کیپٹن سلیم نے اپنے ایک این سی او سے کہے۔

## تدفین

کیپٹن سلیم اختر شہید کو جیسور کینٹ میں سی ایم ایچ کے قریب سپردِ خاک کیا گیا۔ دفن کے وقت سلیم اختر کے ایک عزیز نعیم موجود تھے انہوں نے سہرا پہنایا (چونکہ شہید کی شادی نہیں ہوئی تھی گویا شہادت ہی شادی تھی) یوں دولہا بنا کر رخصت کیا۔ نعیم صاحب کا بیان ہے جب آخری بار سر سے کفن ہٹایا تو چہرہ نور سے دمک رہا تھا۔

## شہادت پر ماں کے تاثرات

جوان بیٹے کا غم بڑا غم ہوتا ہے۔ جب بیٹے کی شہادت کی خبر ان کو ملی تو جو دل پر گزری

ہو گی گزری ہو گی۔ لیکن زبان سے صرف اتنا کہا۔
"شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے بیٹے کو یہ عزت دی"

## سلیم شہید کی شخصیت

شہید کی والدہ مکرمہ لکھتی ہیں :۔

سلیم بہت نرم دل اور سب سے محبت کرنے والا بچہ تھا۔ بہن بھائیوں اور والدین اور رشتہ داروں سے بے انتہا محبت کرتا تھا۔ یہاں تک کہ جانوروں سے جو پالتا تھا بہت اچھا سلوک کرتا تھا۔ ڈھاکے جانے سے پہلے اس نے بلی پالی ہوئی تھی وہ جاتے ہوئے میرے پاس چھوڑ گیا اور ڈھاکہ سے اس کی خیریت معلوم کرتا رہتا تھا۔

ایک مرتبہ اس کے ابو کا ایکسڈنٹ ہو گیا وہ ان دنوں کا کول کورس کر رہا تھا چھٹی ملنی مشکل تھی ہم نے اس کو نہیں لکھا معلوم نہیں کس نے اس کو بتا دیا اور وہ رات کو سفر کر کے صبح گھر پہنچا اپنے ابو کے پاس ہی بیٹھا رہا اور ایکسڈنٹ کی تفصیلات پوچھتا رہا۔ پھر شام کو روانہ ہو کر دوسرے دن ڈیوٹی پر حاضر ہو گیا اس کو تسلی نہ ہوئی جب تک اپنی آنکھوں سے نہ دیکھ لیا۔

بہت نیک بچہ تھا وعدہ کا بہت پابند، وفادار دوستوں کا سچا دوست وہ ہے جو وقت پر کام آئے۔ خود اپنے دوستوں کے لئے جان تک دینے کو تیار رہتا تھا۔ وہ بچپن ہی سے ذہین اور سمجھدار تھا بہت حوصلہ مند تھا۔ تین سال کا تھا کہ بیمار ہوا میں اس کو کار میں ہسپتال لے جا رہی تھی راستہ میں کار کو جھٹکا لگا اور دروازہ کھل گیا۔ سلیم شہید ۵ فٹ کے فاصلے پر جا گرا۔ میں نے سوچا بہت چوٹ آئی ہو گی اور بے ہوش ہو گا مگر کیا دیکھتی ہوں وہ اٹھ کر کپڑے جھاڑتا ہوا کار کی طرف آ رہا ہے میں نے پوچھا کہیں چوٹ لگی ہے کہنے لگے نہیں امی بالکل ٹھیک ہوں۔ شرارتی بھی بہت تھا۔ مگر کسی کو تکلیف نہیں پہنچائی۔ ایسی شرارت کرتا تھا کہ سب لطف اندوز ہوتے تھے۔

وہ کسی کو تکلیف میں نہیں دیکھ سکتا تھا ایک مرتبہ اس کے ابو نے ملازم کو کسی بات پر غصہ

یں تھپڑ مار دیا میں نے پیچھے مڑ کر دیکھا سلیم شہید کی آنکھوں میں آنسو تھے اور کہہ رہا تھا ایو کو ایسا نہیں کرنا چاہیئے تھا۔ بہت ہی نرم دل تھا۔ اپنے اردلی کے ساتھ بہت اچھا سلوک کرتا تھا۔ مجھے بھی کہتا کہ میرے اردلی کو کپڑے ضرور دیا کریں۔ اس کے آباؤ اجداد سب فوجی تھے وہ ایک فوجی خاندان کا فرد تھا۔"

سلیم کی شخصیت کے بارے میں (۱۷ء میں ۱۲ پنجاب کے کمانڈنگ افسر) میجر جنرل امتیاز وڑائچ لکھتے ہیں۔

"سلیم دراز قد، مضبوط قد کاٹھ کا نوجوان افسر تھا۔ جوان سال ہی نہیں جوان ہمت بھی پر جوش پر عزم اور ذہین وہ ہر عنوان سے ایک اچھے فوجی کی صفات کا حامل تھا۔ چیتے کی نظر شیر کا جگرہ۔ لیکن انسانی تعلقات میں جوانوں اور افسروں سے رسم وراہ میں اس کا رویہ یکسر مختلف ہوتا تھا۔ ہمدرد اور بامروت اپنے سپاہیوں کے لئے، اپنے یونٹ کے فوجی کے لئے، ملک کے لئے، بڑی سے بڑی قربانی دینے کیلئے تیار اسی وجہ سے وہ بٹالین کے ہر دائرے میں مقبول تھا۔

جہاں تک میرے علم میں ہے اس کے تین شوق تھے۔ کتابیں۔ تیز ڈرائیونگ اور اچھا لباس شہادت کے وقت وہ یونٹ میں کوارٹر ماسٹر کی ڈیوٹی دے رہا تھا۔ اس آپریشن میں اس کی شرکت ضروری نہیں تھی۔ لیکن اس نے لوگوں کے سمجھانے کے باوجود اس پر خطر مشن کے لئے اپنے کو والنٹیر کیا اور غیر معمولی جرأت سے لڑتے ہوئے ملک و ملت کیلئے اپنی جان دے دی۔

## شہید کا ایک خط

۴ اکتوبر ۱۹۷۱ء کو سلیم نے اپنی زندگی کا آخری خط اپنے ایک بھائی جاوید اختر کو لکھا:

"صرف چند لفظ لکھ رہا ہوں چونکہ ایک اہم مشن کی تکمیل میں مصروف ہوں امی کو میرا سلام بار بار کہنا اور ان کا خاص خیال رکھنا۔ تاکید ہے۔ میرے لئے دعا کرو۔"

**نورانی چہرہ** :۔ سلیم شہید کے ایک عزیز جیسور میں سلیم کی تدفین کے موقع پر موجود تھے۔ انہوں

نے گھر لکھا:۔

سلیم کی شہادت اور تدفین کے درمیان خاصا وقت گزر گیا تھا۔ میرا خیال تھا کہ شاید دیر سے جسد خاکی میں کچھ فرق پڑ جائے لیکن جب تابوت کا تختہ ہٹا کے میں نے چہرہ دیکھا تو حیران رہ گیا۔ جسم سے ایک خوشبو سی آ رہی تھی اور چہرہ نور سے روشن تھا۔ سنتے آئے تھے کہ شہید کا چہرہ نورانی ہو جاتا ہے۔ سلیم کا چہرہ دیکھ کر میرا ایمان پختہ ہو گیا۔ واقعی شہید مرتے نہیں۔

دفن کے وقت میں نے خوب ہار پھول ڈالے۔ سہرا پہنایا۔ کچھ دل کی حسرتیں نکالیں۔ قبر پر آپ سب کی طرف سے دو دو مٹھی مٹی ڈال کے چلا آیا۔ کہتے ہیں شہید کے آخری الفاظ تھے "خدا حافظ"

## بھائی کے تاثرات

سلیم کے بڑے بھائی سعید اختر نے ایک انٹرویو میں ہمیں بتایا سلیم لاابالی نظر آتا تھا لیکن اندر سے بہت تند اور اپنی آن کا پکا تھا۔ کبھی کبھی اس پہ غصے اور ضد کے دورے پڑتے تھے۔ حد درجہ منہ پھٹ ہو جاتا تھا۔ خاندان میں سب لوگ اس کی ادا کا احترام کرتے تھے۔"

## لیفٹیننٹ کرنل خالد محمود کا انٹرویو

کیپٹن سلیم اختر شہید شروع میں ۹ پنجاب ہی سے وابستہ ہوئے تھے اس لئے ہم نے ۹ پنجاب کے موجودہ سی او لیفٹیننٹ کرنل خالد محمود (کالج نمبر ۲۴۲۰) کو لکھا کہ وہ سلیم اختر کے بارے میں اپنے تاثرات سے آگاہ کریں کرنل خالد کا یہ جواب آیا۔

"آپ نے بھی کیا بات یاد دلادی۔ دل تڑپ کے رہ گیا۔ کیسے جیالے اس ملک کی سالمیت پر قربان ہو گئے اور کیسی کیسی تابناک مثالیں پیچھے چھوڑ گئے۔ سلیم ۱۹۶۸ء میں ۹ پنجاب کی سی کمپنی سے منسلک ہوئے میں اس وقت پلٹن میں کیپٹن تھا اور ہم دونوں نے خاصا وقت

۹ پنجاب کی میس میں ایک ساتھ گزارا میں ان دنوں کو کبھی نہیں بھول سکا۔

پریڈ سے زیادہ آدمی کا حال میس میں کھلتا ہے یہاں کوئی پردہ پڑا نہیں رہ سکتا۔ آدمی اندر سے جو کچھ ہوتا ہے سامنے آجاتا ہے۔ زندہ دلی سلیم پر ختم تھی وہ سخت منہ پھٹ تھا جو دل میں ہو وہ کہہ ڈالتا خواہ کسی کو اچھا لگے یا بُرا اس کا دل بہت بڑا تھا۔ مذاق کا برا نہیں مناتا تھا۔

سلیم مخلص، نڈر اور لاپروا تھا اس کا اظہار ہر روز ہوتا رہتا تھا۔ تیزی اس کی طبیعت کا خاصا تھی خواہ باسکٹ بال ہو یا سکوٹر، یا عام بات چیت۔ سستی سے اسے نفرت تھی۔ باسکٹ بال اور ہاکی کا بہت اچھا کھلاڑی تھا۔ یونٹ کے اسپورٹس مین شپ میں اس نے جان ڈال دی تھی۔ اس وجہ سے جوانوں میں وہ بہت مقبول تھا۔

کچھ دنوں کے بعد ہماری راہیں جدا ہوگئیں میں ایس ایس جی میں چلا گیا وہ ۲۱ پنجاب سے وابستہ ہوگیا لیکن ۹ پنجاب پلٹن اب بھی اسے یاد کرتی ہے اور فخر سے یاد کرتی ہے۔

## کیپٹن جاوید مجتبیٰ کے تاثرات

کیپٹن جاوید مجتبیٰ ایڈجوٹینٹ ملٹری کالج جہلم کا تعلق ۹ پنجاب سے ہے کیپٹن سلیم اختر نے بھی فوج میں اپنا کیریر ۹ پنجاب سے شروع کیا تھا۔ اس لئے ہم نے مجتبیٰ سے سلیم کے بارے میں پوچھا تو یہ باتیں ہوئیں۔

سوال:۔ مجتبیٰ، تم کالج میں سلیم اختر سے ملے تھے؟

جواب:۔ نہیں میرا کالج نمبر ۲۹۸۴ ہے اور کیپٹن سلیم اختر کا نمبر ۲۶۳۶ ہے وہ کالج میں مجھ سے بہت سینئر تھے۔ وہ ۱۹۶۶ء میں کالج سے رخصت ہوئے جبکہ میں اسی سال داخل ہوا تھا۔ اس لئے یہاں ملاقات نہیں ہوئی۔ اس کے بعد بھی میں ان سے کبھی روبرو نہیں ملا۔ لیکن پھر بھی میں انہیں خوب جانتا ہوں۔

سوال:۔ ملاقات بھی نہیں ہوئی لیکن جاننے بھی خوب۔۔ ہو۔ وہ کیسے؟

جواب یہی تو میں بتانا چاہتا ہوں۔ سلیم اختر کے کردار کا یہی تو کمال ہے۔

سوال ذرا وضاحت کریں۔

جواب میں ۹ پنجاب سے اپریل ۱۹۷۲ء میں وابستہ ہوا۔ اس زمانے میں یہ بٹالین قصور سیکٹر میں تھی۔ ۱۹۷۱ء کی جنگ میں قیصر ہند کا علاقہ فتح کرنے کی وجہ سے اس کا حوصلہ بہت بلند تھا۔ جنگ کو ختم ہوئے زیادہ عرصہ نہیں گزرا تھا اس لئے افسروں اور جوانوں میں پلٹن کے شہیدوں کا ذکر اکثر ہوا کرتا تھا اور جب بھی یہ ذکر چلتا کیپٹن سلیم اختر شہید کا نام ضرور آتا اور اس طرح آتا کہ مجھے تجسس ہوتا کہ یہ کون افسر ہے کہ جس کا پلٹن میں اتنا نام ہے اور اتنی عزت ہے۔

سوال لیکن سلیم تو اکتوبر ۱۹۷۱ء میں ایسٹ پاکستان میں ۲۱ پنجاب کے ساتھ شہید ہوئے تھے۔

جواب یہی تو شہید کی شخصیت کا اعجاز تھا۔ انہیں ۹ پنجاب چھوڑے ہوئے دو سال ہو چکے تھے لیکن ۱۹۶۸ء سے جون ۱۹۷۰ء تک شروع کے دو سال جو سلیم نے ۹ پنجاب میں گزارے تھے ان کی یاد دو سال کے بعد بھی اور دوسری پلٹن میں چلے جانے کے باوجود تازہ تھی بلکہ شدید تر تھی۔ ۹ پنجاب کے افسروں سرداروں اور جوانوں میں سلیم کا نام اس طرح لیا جاتا تھا جیسا کہ وہ اب بھی ان کی پلٹن میں ہوں۔

سوال اس مقبولیت اور عزت کی کوئی خاص وجہ ہوگی۔

جواب سلیم کی ہر دل عزیزی، مقبولیت اور عزت یقیناً ان کی شخصیت و کردار کی وجہ سے تھی جو کچھ میں نے دوسروں سے سنا اس سے میں نے یہ نتیجہ نکالا کہ وہ بہت کھلے دل کے، کھلے ہاتھ کے، دلیر اور زندہ دل افسر تھے مجھے باسکٹ بال کا شوق ہے جب میں نے پلٹن کی باسکٹ بال ٹیم میں کھیلنا شروع کیا۔ اور اس کو منظم کرنا چاہا تو پتہ چلا کہ یہاں بھی ہر کھلاڑی کی زبان پر سلیم اختر کا نام ہے۔

"صاحب! کیا بتائیں کبھی ہماری باسکٹ بال ٹیم لاجواب تھی" ایک کھلاڑی کہتا۔ پھر

دوسرے کی آواز آتی۔ جب لفٹین سلیم اختر صاحب ہماری ٹیم میں تھے تو ٹیم کی بات اور ہی تھی۔ ”تیسرا کہتا“ جناب، بڑا بے نظیر افسر تھا۔ ان کے ساتھ کھیلنے میں مزہ آتا تھا اسکور کرنے میں ماہر تھے۔

ان تبصروں سے میں نے اندازہ لگایا کہ سلیم اختر بہت مقبول اور معروف تھے۔ میں نے ان کے کمانڈ اینڈ کنٹرول کی تعریف بھی سنی۔

## ایک دوست کا تعزیتی خط

سلیم شہید کے ۲۱ پنجاب کے ایک دوست کیپٹن نعیم احمد سیفی نے ۱۲؍اکتوبر ۱۷۔ کو سلیم کی والدہ کو لکھا:

”کیپٹن سلیم کی شہادت سے یقیناً آپ کو انتہائی صدمہ پہنچا ہو گا اس غم میں، میں آپ کے ساتھ شریک ہوں۔ مگر جس جواں مردی و دلیری سے ایک عظیم مقصد کے لئے میرے دوست نے جان کی بازی لگادی وہ ہم سب کے لئے بہترین مثال ہے۔ میں خود سلیم پر رشک کرتا ہوں۔ کاش ایسی شہادت اور رتبہ مجھے بھی نصیب ہو۔ جس روز سلیم یہاں سے اپنے مشن پر روانہ ہوئے وہ شب برات کا مبارک دن تھا اور جس دن شہادت پائی وہ جمعے کا دن تھا۔ عین نماز کا وقت۔ میرے دوست نے عین نماز کے وقت اپنا سر اللہ کے حضور جھکا دیا۔ اللہ اس کے درجات کو بلند کرے۔ سلیم بہت اچھے افسر اور بہت اچھے دوست تھے۔ حد درجہ ہنس مکھ ان کے دم سے یونٹ میں چہل پہل اور رونق رہتی تھی۔ انہیں یاد کر کے ہم سب اداس ہیں لیکن ان کا نقش قدم ہمارے سامنے بے روشن اور تابناک ہے“

۱۱؍اکتوبر ۱۹۷۱ء کو ۲۱ پنجاب کے ایک اور افسر کیپٹن ظہور بٹ نے سلیم کی والدہ مکرمہ کو لکھا:

وہ صف اوّل کا مجاہد ایک گولی کھانے کے باوجود کہتا رہا کہ میری پروا نہ کرو۔ ایڈوانس جاری رکھو اور آخر کار باغیوں کے وار کو مردانہ وار سینے پر سہہ کر اس نے اپنی گراں قدر جان کو قوم و ملک و اسلام کی سالمیت اور بقا کے لئے قربان کر دیا۔

## سلیم شہید کا خاندان

شہادت کے وقت سلیم شہید کی شادی نہیں ہوئی تھی گو ایک آدھ جگہ بات چل رہی تھی سلیم کے دو بھائی اور تین بہنیں ہیں بڑے بھائی سعید اختر ملک فوج میں لیفٹیننٹ کرنل ہیں اور چھوٹے نعیم اختر ایک بنک میں ملازم ہیں۔ سلیم کا خاندان اب ساہیوال میں آباد ہے۔

## حرف آخر

سلیم شہید کے بھائی سعید اختر نے سلیم کی نفسیات کے جس پہلو کی طرف اشارہ کیا ہے وہ قابل غور نکتہ ہے۔ جس چیز کو ضد، ہٹ، تندی، تیزی کہہ کر دبانے کی کوشش کی جاتی ہے اصل میں شخصیت کا وہی فولادی عنصر ہوتا ہے جو زندگی کے معرکوں میں کام آتا ہے۔ بچے کی انا اور اس کی تندی کا احترام کرنا چاہیئے۔ طالب علم کی انفرادیت اور اس کے جوش و جذبے کی سمت کا تعین تو ضروری ہے۔ لیکن اس کو دبانا مضر۔

کامل نہ اٹھا فرقہ زہاد سے کوئی
جو کچھ ہوئے یہی رندان قدح خوار ہوئے

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ــــــــــــ ۱۷؍جولائی ۱۹۵۰ء

جائے پیدائش ــــــــــــ کلڈانہ (مری)

کمیشن ــــــــــــ ۴۳ پی ایم اے

تاریخ شہادت ــــــــــــ ۳۱؍اکتوبر ۱۹۷۱ء

شہادت کے وقت عمر ــــــــــــ ۲۱ سال

مقام شہادت ــــــــــــ دہلوئی سلہٹ مشرقی پاکستان

مدفن ــــــــــــ بدلوٹ (جہلم)

# سیکنڈ لیفٹیننٹ مشتاق نواز کیانی شہید

## ایف ایف آر

۷ اکتوبر ۱۹۷۱ء کی صبح ڈھاکہ ایئر پورٹ پر پی آئی اے کا جہاز ایک خصوصی پرواز کے لئے تیار کھڑا تھا۔ پی آئی اے ایک افسر مسٹر ظفر احمد خان جہاز کی سیڑھیوں کے قریب کھڑے تھے اور بار بار گھڑی کی طرف دیکھ رہے تھے۔ ٹھیک پونے پانچ بجے ایک فوجی دستہ ٹرکوں سے اترا اور دیکھتے دیکھتے نہایت نظم و ضبط سے جہاز میں سوار ہو گیا۔ ظفر دستے کے کماندار نوجوان سیکنڈ لیفٹیننٹ کو نہیں پہچان سکے لیکن جب کماندار نے "ہیلو! بھائی جان" کہہ کر ظفر کو مخاطب کیا تو ظفر کو خوشگوار حیرت ہوئی پھر انہوں نے پہچانا۔ یہ مشتاق تھا۔ ان کے ملٹری کالج کے زمانے کے دوست اور پی آئی اے کے ساتھی نثار کیانی کا چھوٹا بھائی۔ مشتاق کو کمیشن کے بعد ظفر نے پہلی بار دیکھا تھا وردی میں بڑا سمارٹ نظر آ رہا تھا۔ مبارک باد دی۔ جہاز نے پرواز شروع کی تو دونوں میں مشرقی پاکستان کے حالات پر باتیں ہونے لگیں۔ مشتاق جو پہلے کبھی کم گو ہوتا تھا۔ اب بڑے جوش سے کہہ رہا تھا "یہ معاملہ گہرا ہے۔ اس کے پیچھے ہندو ہے۔ یہ پاکستان کو توڑنے کی سازش ہے ہندو نے کبھی کھلے دل سے پاکستان کے وجود کو مانا ہی نہیں ہے۔ ۶۵ء میں مغربی محاذ پر ناکام ہونے کے بعد اب سیاسی شبخون مارا جا رہا ہے" ظفر بیچ میں بولے "پھر بھی ان حالات میں کیا مشرقی پاکستان کو بچانا مشکل نہیں ہوگا" "مشکل کیوں؟ یہ بازو کس لئے ہیں؟" مشتاق نے بڑے عزم و اعتماد سے جواب دیا" "وہ ٹھیک ہے۔ مشتاق، لیکن اندر سے بغاوت اور باہر سے

ہندوستانی فوج کا دباؤ۔ اس کا کیا توڑ ہو سکتا ہے'' اس کا توڑ ہے حوصلہ، عزم، ہمارے جیسے جی مشرقی پاکستان کو کوئی ہاتھ بھی نہیں لگا سکتا۔

سلہٹ قریب آنے سے گفتگو کا یہ سلسلہ ٹوٹ گیا اور جب جہاز رن وے پر ٹھہر گیا اور جہاز کا دروازہ کھلنے لگا تو ظفر نے پوچھا۔

''تو پھر ڈھاکہ کب واپس آرہے ہو مشتاق؟''

اب تو ہمیں کوئی یہاں سے اٹھا کر ہی لے جائے گا۔

اور واقعی ایسا ہی ہوا۔ ۳۱ اکتوبر ۱۹۷۱ء کو مشتاق دلوئی پوسٹ سلہٹ کا جانبازانہ انداز میں دفاع کرتے ہوئے شہید ہو گیا اور پھر اسے اٹھا کر ہی لایا گیا۔

مشتاق کی داستان شجاعت و شہادت پاکستان کی عسکری تاریخ کا ایک قابل فخر عنوان ہے۔ لیفٹیننٹ مشتاق کیانی شہید کی زندگی اور سیرت کا ایک خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔

## خاندانی پس منظر

جہلم شہر سے دس میل شمال مشرق میں ٹلہ رینج زمیں ایک گاؤں ہے۔ بدلوٹ اس میں گکھڑوں کا ایک ممتاز خاندان آباد ہے جس کا پیشہ صدیوں سے سپہ گری رہا ہے۔ مشتاق نواز شہید کا تعلق بدلوٹ کے اس مشہور و ممتاز گکھڑ گھرانے سے تھا انہوں نے اپنے دادا راجہ فیروز خان کیانی کے زیر سایہ پرورش پائی تھی۔ راجہ فیروز خان کیانی بڑی آن بان اور سوجھ بوجھ کے آدمی تھے وہ ان لوگوں میں سے تھے جو اپنے زور سے خود بنتے ہیں اور پھر سارے خاندان کو بناتے ہیں اور اس کی سرپرستی کرتے ہیں۔ راجہ فیروز خان ۱۹۰۱ء میں فوج میں بھرتی ہوئے پھر ترقی کرتے ہوئے ۱۹۲۵ء میں وائسرائے کمیشن کے عہدیدار کی حیثیت سے ریٹائر ہوئے جنگی خدمات کے صلے میں دو مربع زمین ملی تھی اور پنشن کے ساتھ جنگی انعام کی پنشن بھی شامل تھی۔ بڑے زبردست شہسوار تھے۔ نیزہ بازی کے بے شمار مقابلے جیتے۔ سیر و شکار کے شوقین لیکن ساتھ ہی دیندار

بھی تھے۔ دوبار حج کیا۔ الحاج ہوئے۔ بڑی عمر پائی۔ ۱۹۷۵ء میں ۹۵ برس کی عمر میں انتقال ہوا۔ آخری عمر تک چاق وچوبند رہے۔ بیٹوں اور پوتوں کی آب یاری کی۔ مشتاق کیانی کے یہ باباجی۔ مشتاق پر بڑے مہربان تھے ان کے جوش وجذبے سے مشتاق نے بہت کچھ سیکھا۔

## والد اور بہن بھائی

مشتاق کیانی کے والد صوبیدار میجر حق نواز ایسٹ پاکستان رائفلز سے ۱۹۶۳ء میں واپس آکر بچوں کی تربیت اور زمینوں کی دیکھ بال میں مصروف رہتے ہیں۔ اپنے والد کی روایات کو زندہ رکھے ہوئے ہیں۔ دیندار ہمدرد اور خدا ترس بزرگ ہیں اپنے دو بھائیوں راجہ خداداد خان اور لیفٹیننٹ کرنل رشید احمد ایس جے کی طرح ملٹری کے سابق طالب علم ہیں۔

مشتاق شہید کے چار بھائی اور ہیں سب سے بڑے افتخار کیانی۔ بی اے کر کے لندن میں کاروبار کرتے ہیں۔ دوسرے نثار کیانی ملٹری کالج میں پڑھتے ہیں۔ اب پی آئی اے میں ایک ممتاز عہدے پر فائز ہیں مشتاق شہید کے چھوٹے بھائی کا نام امجد کیانی ہے وہ بھی لندن میں ہیں سب سے چھوٹے نوید کیانی بی اے میں زیر تعلیم ہیں۔ مشتاق شہید کی کوئی بہن نہیں۔

## پیدائش اور بچپن

مشتاق نواز کیانی شہید ۱۷ جولائی ۱۹۵۰ء کو کلڈنہ مری میں پیدا ہوئے جہاں ان کے والد صوبیدار میجر حق نواز کیانی سگنل میں تعینات تھے۔ پانچ برس کے ہوئے تو پشاور پبلک اسکول میں داخل ہوئے (چونکہ والد کی پوسٹنگ اس وقت پشاور میں تھی) پھر والد کے ساتھ پنڈی آگئے اور کینٹ پبلک سکول پنڈی میں کچھ دنوں تک پڑھا۔ ۱۹۵۷ء میں صوبیدار میجر حق نواز ریٹائر ہوئے تو مشتاق گورنمنٹ اسکول بدلوٹ میں پڑھنے لگے اسی زمانے میں باباجان راجہ فیروز خان سے مانوس ہوتے۔ وہ پرانے قصے سناتے جنگ اور شکار کے جنہیں مشتاق بہت

دلچسپی سے سنتے۔ ۱۹۵۹ء میں حق نواز کیانی صاحب نے ایسٹ پاکستان رائفلز کیلئے اپنی خدمات کی پیش کش کیں۔ تو مشتاق نے اصرار کیا "اباجی! میں بھی ساتھ جاؤں گا" گویا ایسٹ پاکستان کی مٹی اسے پکار رہی تھی۔ حق نواز کیانی کہتے ہیں کہ مجبوراً مجھے مشتاق کو اپنے ساتھ لے جانے کا فیصلہ کرنا پڑا۔ لے جانے میں جھجک کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ مشتاق نے اسی سال چھٹے درجے سے انگریزی شروع کی تھی اور ایسٹ پاکستان میں انگریزی تیسرے درجے سے شروع ہوتی تھی۔ مجھے ڈر تھا کہ یہ وہاں نہ چل سکے گا۔ بہر حال جب میں بدلوٹ کے اسکول سے استاد سے اس کا سرٹیفکیٹ لینے گیا تو اس کے کلاس ٹیچر ماسٹر محمد زمان نے مجھ سے کہا۔ راجہ صاحب! اس بچے کو اسکول سے نہ لے جائیں یہی تو ایک کام کا بلکہ دکھانے کا لڑکا ہے۔ میں نے مجبوری بتائی تو بڑی مشکل سے انہوں نے چھوڑا" حق نواز صاحب نے مزید کہا "میری توقع کے برخلاف، مشتاق نے بہت جلد اپنی انگریزی ٹھیک کر لی۔ اس حد تک کہ اس نے ملٹری کالج کے داخلے کا امتحان ماڈل ہائی سکول ڈھاکہ سے کامیابی سے پاس کیا۔ چنانچہ اپریل ۶۳ء کو وہ ملٹری کالج جہلم میں داخل ہو گیا"

## ملٹری کالج کی طالب علمی کا زمانہ

مشتاق نواز کیانی ۲۲ اپریل ۱۹۶۳ء کو ملٹری کالج میں داخل ہوئے کالج نمبر ۲۷۵۹ تھا داخلے کے وقت ان کی عمر ۱۲ سال آٹھ مہینے کی تھی۔

وہ ہاؤس جس میں مشتاق نے شروع کے تین سال گزارے ٹیپو سلطان ہاؤس تھا۔ جو اس زمانے میں ایک جونیئر ہاؤس تھا۔ مشتاق کو کالج کے ماحول سے ہم آہنگ ہوتے کچھ وقت نہیں لگا تھا۔ اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ ملٹری کالج تو گویا اس کے خون میں تھا، باپ، بھائی، چچا، تایا، چچازاد سب یہیں پڑھے تھے اور ایک اور ماموں زاد بھائی رفیق کیانی اس وقت بھی کالج میں زیر تعلیم تھا۔ یہ مشتاق کی خوش قسمتی تھا کہ ٹیپو سلطان ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر کیپٹن رحال

بریگیڈیر) اعجاز اکبر اور اسسٹنٹ ہاؤس ماسٹر کیپٹن (حال کرنل) غلام سرور تھے۔ دونوں ماہر تعلیم ہونے کے علاوہ ماہر تربیت بھی ہیں۔ ان دونوں سے مشتاق نے بہت کچھ سیکھا اور بہت کچھ پایا۔ ٹیپو سلطان ہاؤس کی تربیت نے مشتاق کی صلاحیتوں کو چمکا دیا۔ چنانچہ مشتاق کی پہلی سالانہ رپورٹ میں اعجاز اکبر صاحب نے بحیثیت ہاؤس ماسٹر کے لکھا:

"شائستہ اور ذمہ دار ہے۔ اسپورٹس اور کھیلوں میں بڑے شوق سے حصہ لیتا ہے۔ ہاکی فٹ بال، اور کرکٹ کا ابھرتا ہوا کھلاڑی ہے۔ ڈراموں اور تقریروں میں دلچسپی ہے۔ ڈسپلن بہت اچھا ہے۔ اب تک کوئی شکایت کا موقعہ نہیں آیا۔ لیکن حساس ہے۔ جذباتی انداز میں سوچتا ہے پڑھائی میں اوسط درجے کا ہے"۔ نویں اور دسویں درجے کی رپورٹ بھی کم وبیش یہی تھی۔ اس اضافے کے ساتھ کہ اس میں گانے اور اسکاؤٹنگ سے دلچسپی کا ذکر بھی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ مشتاق کو سائنسی مضامین سے کم دلچسپی تھی۔ فزکس کیمسٹری، فزیالوجی میں اس کا رزلٹ اچھا نہیں آتا تھا۔

جنوری ۱۹۶۶ء کے ٹیسٹ میں جو میٹرک کے امتحان سے پہلے ہوا تھا وہ ان تینوں مضامین میں فیل تھا۔ بہرحال کوشش جاری رہی اس اپریل کی موسم بہار کی چھٹیوں میں بھی وہ کالج ہی میں رہ کر میٹرک کے امتحان کی تیاری کرتا رہا بہرحال جب مئی ۶۶ء میں امتحان ہوا وہ فرسٹ ڈویژن لینے میں کامیاب ہو گیا۔ یہ مشتاق کی فطرت تھی کہ وہ چیلنج کو ضرور قبول کرتا تھا۔

میٹرک پاس کرنے کے بعد مشتاق نے آرٹس کے مضامین لئے اور محمود غزنوی ہاؤس میں (جو اس وقت سینئر ہاؤس تھا) چلے گئے۔ محمود غزنوی ہاؤس میں بھی مشتاق نے اپنی غیر نصابی سرگرمیوں کی کارکردگی کو قائم رکھا اور کلاس پوزیشن کو بہت بہتر کر لیا اور کلاس میں دوم سوم آنے لگے۔ فرسٹ ائر کے سالانہ امتحان میں ان کی پوزیشن تیسری تھی فرسٹ ائر میں ان کے ہاؤس ماسٹر کیپٹن (حال کرنل) سیف الدین تھے۔ انہوں نے اپنی رپورٹ میں لکھا:

فرماں بردار ہے اور ڈسپلن کا از خود پابند ہے۔ اہم نصابی سرگرمیوں میں دلچسپی لیتا

ہے۔ کالج کے سالانہ اردو ڈرامہ میں اس نے کامیابی سے حصہ لیا۔ فٹ بال کرکٹ کا اچھا کھلاڑی بھی ہے۔ پڑھائی کے بارے میں سنجیدہ ہے بحیثیت مجموعی بہت اچھا کیڈٹ ہے"

مشتاق نواز نے ایف اے کا امتحان مئی ۱۹۶۸ء میں سیکنڈ ڈویژن میں پاس کرلیا۔ ۱۰۰۰/۵۳۸ نمبر تھے۔ لیکن کالج میں سیکنڈ پوزیشن تھی جس کے لئے ایک انعام بھی ملا تھا۔ انعامی کتابوں میں ایک سیرت کی کتاب "محسن اعظم" بھی تھی جسے مشتاق نے بار بار پڑھا اور جو ابھی تک اس کے گھر میں اس کی یادگار کے طور پر محفوظ ہے"

## ملٹری کالج میں مشتاق نواز کے کارنامے

مشتاق کو ڈراموں میں حصہ لینے کا خاص شوق تھا اور جو پارٹ بھی مل جاتا بڑے شوق سے اور انہماک سے کرتا۔ ٹیپو ہاؤس کے اس وقت کے اسٹنٹ ہاؤس ماسٹر کیپٹن (اب کرنل) غلام سرور نے اپنے ایک مضمون میں "مشتاق کیانی شہید چند یادیں چند باتیں" میں لکھا ہے کہ کس طرح ایک بار اس سے ایک پیٹو سیٹھ کا کردار ادا کرنے کو کہا گیا۔ مشکل رول تھا لیکن مشتاق نے چیلنج کو قبول کرلیا اور اس خوبصورتی و مہارت سے پیٹو سیٹھ کا مزاحیہ خاکہ پیش کیا کہ دیکھنے والے عش عش کر اٹھے۔ سرور صاحب نے ایک پنجابی اسکٹ ساڑھے گھرتار آئی اے، کا تذکرہ بھی کیا ہے۔ جس میں مشتاق نے اسکول ماسٹر کا کردار ادا کیا اور کردار کا حق ادا کر دیا۔

مشتاق کو گانے کا شوق بھی تھا سرور صاحب نے ایک مزاحیہ قوالی کا ذکر کیا ہے۔ جو عدم کے مشہور شعر:

شاید مجھے نکال کے پچھتا رہے ہوں آپ
محفل میں اس خیال سے پھر آگیا ہوں میں

کی پیروڈی تھی اور یوں شروع ہوتی تھی۔

شاید مجھے نکال کے کچھ "کھا" رہے ہوں آپ
محفل میں اس خیال سے پھر آگیا ہوں میں

مشتاق کا کام انترہ اٹھانا تھا۔ ساتھی تان اڑاتے تھے۔ مشتاق نے اتنے لہک لہک کر خالص قوالانہ انداز میں کان پر ہاتھ رکھ کے بول اٹھائے کہ قوالی میں جان پڑ گئی اور بقول سرور صاحب کے محفل کو لوٹ لیا۔ ڈراموں سے ماہرانہ دلچسپی مشتاق کو کالج کے ڈرامہ اسٹیج تک لے گئی۔ چنانچہ ۱۹۶۷ء کے اردو ڈرامے میں مشتاق نے حصہ لیا اور ناظرین سے داد پائی۔

ڈراموں اور گانے کے علاوہ مشتاق خطابت میں بھی طاق تھا۔ ہاؤس اور کالج کے مباحثوں میں وہ حصہ لیتا تھا لیکن آنکھیں بند کرکے نہیں کہ جو موضوع مل جائے حق وصداقت کی پروا کیے بغیر اس کی حمایت یا مخالفت میں بولنے لگے محض حمایت کی خاطر موضوع کی حمایت اور محض مخالفت کی خاطر موضوع کی مخالفت کرے۔ جیسا کہ پیشہ ور مقرروں کا قاعدہ ہوتا ہے کہ جو موضوع ملا۔ جس طرف سے ضرورت ہوئی بولنے لگے۔ خواہ اس وجہ سے کتنی ہی کٹ حجتی نہ کرنا پڑے۔

ایک بار اسے مخلوط تعلیم پاکستانی نوجوانوں کے لئے سم قاتل ہے۔ کے موضوع کے خلاف بولنے کو کہا گیا۔ اس نے معذرت کی موضوع کے خلاف بولنا میرے لئے ممکن نہیں البتہ اس کی حمایت میں بولنا شوق سے پسند کروں گا۔ چونکہ یہی میرا خیال ہے۔ اسی طرح اس نے اخلاقی انحطاط کے ذمہ دار ہمارے اساتذہ ہیں۔ کے موضوع پر حزب اقتدار کی طرف سے بولنے سے گریز کیا۔

مشتاق کا پسندیدہ موضوع تاریخ اسلام تھا۔ مشاہیر اسلام اس کے ہیرو تھے۔
کرنل سرور لکھتے ہیں۔

"مشتاق ہمیشہ ایسے موضوعات منتخب کرتا جن میں مردانگی کا پہلو نمایاں ہوتا۔ اسلاف کا تذکرہ کا تذکرہ چھڑتا تو بچے پر گداز کی کیفیت، طاری ہو جاتی۔ مشاہیر اسلام کے کردار سے وہ حد درجہ متاثر تھا۔ اس نے حضرت ابو عبیدہ بن جراح اور حضرت سعد بن ابی وقاص کے جنگی کارناموں پر دو معرکہ الآرا تقاریر کالج اسٹیج سے پیش کیں

مجھے یاد پڑتا ہے۔ مشتاق کی ایک تقاریر کے اختتامیہ جملے کچھ یوں تھے،
میرے اللہ! تونے اسلام کے صدقے ہمیں یہ پاکستان کی مملکت عطا کی۔ ہمیں توفیق بخش کہ ہم تیرے اور تیرے حبیبؐ کے نام کو یہاں سربلند کرسکیں۔ اور اس مملکت میں تیرا قانون نافذ کرسکیں اس عمل میں اگر ہمیں اپنی جان کا نذرانہ بھی پیش کرنا پڑے تو ہم حاضر ہیں۔ ہم انشاء اللہ اس آزمائش میں پورے اتریں گے تری دی ہوئی زندگی اگر تری راہ میں کام آجائے تو اس سے بڑھ کر کیا سعادت ہوسکتی ہے،،

ڈرامے اور تقاریر کا یہ دھنی کھیل کا مرد میدان بھی تھا۔ کھیل اس کے نزدیک کھیل تھا۔ جو انہیں تھا۔ کھیل کے میدان میں بھی وہ اپنے وقار اور حق پسندی کو ہاتھ سے جانے نہیں دیتا تھا۔ کرنل سرور نے ایک واقعہ لکھا ہے کہ کس طرح پٹارو کیڈٹ کالج میں فٹ بال کے ایک میچ کے موقعہ پر ایک ناگوار صورت حال کو مشتاق نے اپنے تدبر اور جرأت سے بگڑنے سے بچالیا۔

## پی ایم اے اور اس کے بعد

نومبر ۱۹۶۸ء میں مشتاق پی ایم اے ۴۳ ویں لانگ کورس کے لئے منتخب ہوئے اور اکتوبر ۱۹۷۰ء میں کمیشن لیا۔ کمیشن کے بعد اپنی خواہش سے انفنٹری میں گئے اور ۳۰ ایف ایف آر میں تعینات کردیئے گئے جو اس وقت کراچی میں تھی مارچ ۱۹۷۱ء میں ان کی یونٹ کو مشرقی پاکستان جانے کا حکم ملا۔

مشرقی پاکستان ان دنوں اندرونی خلفشار کی زد میں تھا اور وہاں جانا خطرے کی علامت سمجھا جاتا تھا۔ کراچی میں مشتاق کے چچازاد بھائی میجر (اب کرنل) منور حسین متعین تھے۔ ڈھاکہ پرواز کرنے سے پہلے مشتاق ان کے گھر گئے تو میجر منور کی بیگم نے اپنے خدشات کا اظہار کیا تو مشتاق نے بہ کمال اطمینان کہا "آپا میرا کیا ہے، میں اکیلا ہوں میں ہر مرحلے سے گزر سکتا ہوں۔ اگر میرے بجائے بھائی جان کو جانا پڑتا تو آپ کیا کرتیں؟ آپ کے تو چھوٹے چھوٹے

بچے ہیں۔آپ میری فکر نہ کیجئے ایک بات ضرور کہوں گا۔

انہوں نے پوچھا۔کیا؟

"مشتاق نے کہا۔آپا میری امی کی کوئی بیٹی نہیں ہے آپ ہی بیٹی ہیں ذرا ان کا خیال رکھیئے گا۔"

یہ تم کیا کہہ رہے ہو؟ مشتاق۔ اللہ تمہیں سلامت رکھے۔ہاں آپا بس دعا کرو۔میں ہر امتحان میں پورا اتروں۔موت اور زندگی تو خدا کے ہاتھ میں ہے۔یہ پہلا اشارہ تھا کہ مشتاق کا لاشعوری جذبۂ شہادت ان کو اپنی منزل کی طرف بلا رہا تھا۔

## شہادت کی طرف

مارچ ۱۹۷۱ء میں مشتاق اپنی یونٹ کے ساتھ مشرقی پاکستان پہنچ گئے اور اس دور میں جب وہاں بغاوت کی سی صورت تھی مشتاق انتہائی شوق سے ملکی سالمیت کے تحفظ کی خاطر مصروف کارزار رہے۔شاید کسی اور کے لئے یہ تگ ودو محض ایک رسمی فرض کی بجا آوری ہوتی۔ لیکن مشتاق کا یہ رویہ ذاتی جوش وجذبے کا تھا۔وہ میدان کارزار سے بچنا نہیں اس میں شامل ہونا چاہتے تھے ان ہی حالات میں مشتاق کی بٹالین کو سلہٹ جانے کا حکم ملا۔یہ اوائل اکتوبر ۱۹۷۱ء کی بات ہے اپنے جوانوں کے ساتھ مشتاق بھی پی۔آئی۔اے کی ایک پرواز سے سلہٹ روانہ ہوئے۔ڈھاکہ سے سلہٹ تک کی اس پرواز میں مشتاق کے بھائی نثار کے ایک دوست اور ساتھی ظفر احمد خان پی آئی اے کے ایک افسر کی حیثیت سے ان کے ساتھ تھے۔جب جہاز سلہٹ ایئرپورٹ پر اترا تو سخت حفاظتی اقدامات تھے بالکل جنگ کا ساسماں تھا۔ایک پُرخوف سناٹا چھایا ہوا تھا جسے بھاری بوٹوں کی تھاپ ہی کبھی کبھی توڑتی تھی۔ہر طرف سرگوشی ہو رہی تھی کہ حالات بہت خراب ہیں سلہٹ ہندوستانی حملے کی زد میں ہے۔

جب ائیرپورٹ سے مشتاق اور ان کے جوان گاڑیوں میں سوار ہونے لگے تو مشتاق

نے ظفر صاحب کا بڑا شکریہ ادا کیا۔ گلے ملے یوں ٹوٹ کر جیسے اب کے بچھڑے پھر کبھی نہیں ملیں گے۔

ظفر صاحب نے پوچھا۔

اب ڈھاکہ کب واپس جائیں گے؟

اب تو ہمیں کوئی یہاں سے کندھوں پر اٹھا کر ہی لے جائے گا۔ مشتاق نے مسکرا کر اطمینان سے کہا۔

## مشتاق سلہٹ میں

مشتاق کی پلٹن ۳۰ ایف ایف آر سلہٹ سیکٹر میں سرحدی دفاع پر مامور تھی۔ بریگیڈ ہیڈ کوارٹر مولوی بازار میں تھا جو سلہٹ سے ۳۲ میل دور ہے اور پلٹن کا ہیڈ کوارٹر سری منگل تھا۔ جو مولوی بازار سے دو میل کے فاصلے پر ہے۔ یہ تمام علاقہ مکتی باہنی اور ہندوستانی فوج کے تخت وتاراج کی زد میں تھا۔ دلوئی یا ڈھلوائی پوسٹ کے دفاع پر مشتاق کی کمپنی متعین تھی۔

## شہادت سے ذرا پہلے

۲۵ر اکتوبر ۷۱ء کو مشتاق اپنے چچا میجر ارشد کیانی سے ملنے سلہٹ آئے روزے تھے۔ افطار اور نماز کے بعد واپس دلائی پوسٹ پر چلے گئے۔ مشتاق کو آنے والے لمحے کا اندازہ ہو گیا تھا۔ ۲۷ر اکتوبر ۷۱ء کو انہوں نے تمام قریبی عزیزوں کو الوداعی خطوط لکھے۔

## شہادت کی صبح

مشتاق کیانی ۳۰ ایف ایف آر کی "بی" کمپنی میں تھے ہم تے "بی" کمپنی کے کمانڈر اور

میجر احسان قادر سے رابطہ قائم کیا کہ وہ ہمیں مشتاق کے ایکشن کی چشم دید تفصیلات بتائیں اور مشتاق کیانی کے آخری لمحوں کی روئداد سنائیں۔

میجر احسان قادر جو ملٹری کالج کے اولڈ بوائے ہیں خود بھی ۷۱ء کی جنگ میں شدید زخمی ہو گئے تھے۔ ان کے سر میں اب بھی ایک گولی پیوست ہے انہوں نے جو کچھ بیان کیا وہ کالج کے ایک اور اولڈ بوائے راجہ جمیل اختر نے ہمیں لکھ کر بھیجا اس کا ترجمہ درج کیا جاتا ہے۔

۳۰ ایف ایف آر کی بی کمپنی جو بہادر کمپنی کہلاتی تھی بریگیڈ کے لڑاکا ہراوّل دستے میں شامل تھی یہ بہت بڑا اعزاز تھا۔ یہ کمپنی میرے زیر کمان تھی لیفٹیننٹ مشتاق کیانی اس بہادر کمپنی کی ایک پلاٹون کے کمانڈر تھے ۲۷ اکتوبر ۷۱ء کو بہادر کمپنی کو حکم ملا کہ چھاتک کے علاقے کو باغیوں سے صاف کرے۔ جب میں بلٹن کے ہیڈ کوارٹر چھاتک (ضلع سلہٹ) سے سری منگل جہاں بہادر کمپنی پڑاؤ ڈالے ہوئے تھی۔ واپس آیا تو معلوم ہوا کہ ہماری بٹالین کی سی کمپنی کا ہندوستانی دشمنوں سے ٹکراؤ ہو رہا ہے۔ کمانڈنگ افسر صاحب نے مجھے حکم دیا کہ میں لڑاکا بی کمپنی کی پلاٹون "سی" کمپنی کی مدد کے لئے بھیجوں۔

لیفٹیننٹ مشتاق نے ازخود والنٹیر ہو کر کہا کہ میں اپنی پلاٹون سی کمپنی کی کمک کے لئے لے جاؤں گا۔ چنانچہ مشتاق اپنی پلاٹون لے کر سری منگل سے دلائی پوسٹ پہنچ گئے۔ اس وقت اس چوکی پر ایک ہندوستانی ڈویژن کا توپخانہ شدید گولہ باری کر رہا تھا۔ نہ صرف یہ بلکہ ہندوستانیوں نے ایک بریگیڈ کی قوت کا حملہ دو بلٹنوں سیکنڈ جاٹ اور پانچ گمایوں اور چھاپہ ماروں کی مدد سے شروع کر رکھا تھا۔ یہاں میں یہ بتا دوں کہ میں نے ۶۵ء کی جنگ بھی دیکھی تھی۔ پھر ۷۱ء کی جنگ بھی لڑی گولہ باری کی جو شدت اس دلائی پوسٹ پر تھی وہ ان دونوں جنگوں میں کم از کم میرے تجربے میں تو نہیں آئی۔ یہ بڑا ہندوستانی حملہ بڑی حد تک پسپا کر دیا گیا۔ پھر بھی وہ ایک دو سیکشن کی پوزیشنوں پر قبضہ کرنے میں کامیاب ہو گئے۔

چونکہ میری کمپنی کی ایک پلاٹون مشتاق کے زیر کمان دلائی کے دفاع میں "سی" کمپنی

کی مدد کر رہی تھی اس لئے میں نے اپنا ہیڈ کوارٹر دلائی منتقل کر لیا۔

۳۱ اکتوبر ۷۱ء کو کوئی ۱۰ بجے میں نے وائرلیس پر مشتاق سے صورت حال کے متعلق بات کی۔ مشتاق نے کہا چند پوزیشنوں پر دشمن کا قبضہ ہو گیا ہے میں جوابی حملے کی تیاری کر رہا ہوں۔ تاکہ ان پر ہمارا دوبارہ قبضہ ہو سکے۔ میں نے مشتاق سے انتظار کرنے کو کہا میں نے مزید کہا کہ میں ۴۵ منٹ میں پہنچ رہا ہوں۔ وائرلیس ہی پر مشتاق نے مجھے بتایا کہ آپ کے پہنچنے سے پہلے انشاء اللہ یہ پوزیشنیں ہمارے قبضے میں ہوں گی۔ جس لب و لہجے میں مشتاق نے اس عزم کا اظہار کیا اس سے مجھے بڑی حیرت ہوئی۔ اس حالت میں جوابی حملہ کرنا اور کامیابی حاصل کرنا تقریباً ناممکن کام تھا۔ دشمن اور ہماری نسبت دس اور ایک کی تھی۔ جس وقت مشتاق مجھ سے بات کر رہا تھا ٹھیک اس وقت ہماری پلٹن کے کمانڈنگ افسر سے "سی" کمپنی کی طرف درخواست ہو رہی تھی کہ مزید ایک کمپنی کی کمک فوری طور پر بھیجی جائے تاکہ پوزیشنوں کی واگزاری کے لئے حملہ کیا جا سکے بظاہر یہ مطالبہ عام معیاروں سے معقول ہی تھا لیکن مشتاق کی فراست اور جرأت نے اسے بتا دیا تھا کہ جوابی حملے میں دیر نہیں کرنی چاہیئے چنانچہ اس نے سی کمپنی کے کمانڈر سے کہا اگر ہم کمک کا انتظار کرتے رہے تو اس سے بہت سا قیمتی وقت ضائع ہو جائے گا اور ہندوستانی اپنی پوزیشنیں مضبوط کر لیں گے میں ہیڈ کوارٹر سے اجازت لیتا ہوں انشاء اللہ بہت جلد چوکی دوبارہ ہمارے قبضے میں ہو گی ہیڈ کوارٹر سے رابطہ ٹوٹ جانے کی وجہ سے بات نہ ہو سکی تو مشتاق نے وقت ضائع کئے بغیر ایک جرأتمندانہ فیصلہ کیا اور جوابی حملہ داغ دیا۔ مشتاق کے پاس صرف ۱۲ کی نفری تھی۔ بظاہر اس نفری سے چوکی پر قبضہ کرنا ناممکن سا تھا۔ لیکن جب فراست ہو۔ جرأت و ہمت ہو، ایمان کی قوت ہو تو ناممکن کام ہو جاتا ہے۔ مشتاق اور اس کے جوان بپھرے ہوئے شیروں کی طرح دشمن پر ٹوٹ پڑے۔ دشمن کو وہم بھی نہیں ہو سکتا تھا کہ اس طرح اس کا مقابلہ کیا جائے گا۔ ہمارے جوانوں نے دشمن کو اس کی خندقوں میں جا لیا۔ دست بدست لڑائی شروع ہو گئی۔ اس معرکے میں دشمن کا

ایک کیپٹن ایک جے سی او اور ستره ادر رینک کام آئے (جن کی لاشیں بعد کو بی کمپنی نے اٹھائیں) لیکن خود مشتاق ایک گرنیڈ پھینکتے ہوئے ایک مشین گن برسٹ سے مہلک طور پہ زخمی ہوئے۔ جب میں میدان کارزار میں پہنچا تو مشتاق کو ایک انڈین خندق پہ پڑے ہوئے پایا۔ وہ اپنے آخری دشمن کو اپنا نشانہ بنا چکے تھے۔ لیکن خود بھی ایم جی فائر کا شکار ہو گئے تھے۔ مشتاق کا بایاں بازو اور چہرہ برسٹ کی زد میں آئے تھے ابھی ان میں سانس تھی آنکھوں میں چمک اور عزم بھی۔ میں نے فوراً اٹھا کر جیپ میں رکھا مشتاق کا سر میری آغوش میں تھا۔ میں نے اس کی خون آلودہ پیشانی کو چوما آواز دی مشتاق۔ مشتاق نے ایک لمحے کو آنکھیں کھولیں۔ ہونٹ ہلے اور پھر سر ڈھلک گیا۔''

دلائی پوسٹ کے اس ہیرو کے آخری لمحات کے بارے میں ایک اور روایت یہ ہے۔

لیفٹیننٹ مشتاق کیانی نے دو گرنیڈ جو ان پر پھینکے گئے تھے اٹھا کر دشمن پر پھینک دیئے۔ تیسرا گرنیڈ بیشتر اس کے کہ وہ اسے دشمن پر پھینکتے وہ پھٹ گیا اس سے ان کا نچلا جبڑا سخت زخمی ہو گیا اس کے ساتھ ہی مشین گن کی دو بوچھاڑیں ان کے سینے اور بائیں بازو پر پڑیں پھر انہیں خندق میں پہنچایا گیا۔ ابھی ہوش میں تھے۔ دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے اپنے نائب صوبیدار حبیب اللہ سے اشارہ سے کہا کہ میری گھڑی اتار لو اور نوٹ بک نکال لو۔ مشتاق کا ایک جوان بھی شدید زخمی ہوا تھا۔ ڈاکٹر سے کہا کہ جوان کی جان بچاؤ۔ میں نہیں بچوں گا۔ مجھے شوٹ کر دو۔ بولنا مشکل تھا لیکن اس کے باوجود آخر وقت تک ہمت و حوصلے کی باتیں کرتے رہے۔

صلۂ شہید کیا ہے تب و تابِ جاودانہ

مشتاق کی یہ جرأت اور فراست پاکستان کی عسکری تاریخ میں ایک مثالی اقدام کے طور پر ہمیشہ یاد رہے گی۔ شہادت کے وقت مشتاق روزے سے تھے رمضان کی دس تاریخ تھی اور اکتوبر ۱۹۷۱ء کی ۱۳ تاریخ دس بجے صبح زخمی ہوئے تھے پلٹن کے ہیڈ کوارٹر سری منگل بیلتے ہوئے دو میل ادھر آخری سانس لی۔

## شہادت کے بعد

مشتاق کے ایک چچا میجر ارشد کیانی نے جو وہاں موجود تھے اور دوسرے افسروں نے پورے اعزاز کے ساتھ مشتاق کو مولوی بازار سلہٹ میں امانتاً دفن کر دیا۔ یکم نومبر ۱۹۷۱ء کو یہ خبر والدین کو پہنچی اور اسی دن مشتاق کا ۲۷ اکتوبر کو لکھا ہوا خط ماموں زاد بھائی جمیل کے نام آیا کہ بھائی میری امی کا خیال رکھنا اس خط کو دیکھ کر اور بھی کہرام مچ گیا۔ سارے عزیز آبائی گاؤں بدلوٹ میں جمع ہوئے وہیں غائبانہ نماز جنازہ پڑھی گئی۔ چونکہ بڑے بھائی نثار لندن میں تھے انہیں ڈھاکہ مشتاق سے ملنے جانا تھا انہیں کراچی دفتر سے اطلاع کروائی گئی کہ سیدھے گاؤں آئیں۔ ادھر جب نثار کو اس حادثہ کی اطلاع ملی تو وہ دیوانہ وار ڈھاکہ پہنچے وہاں سے جیسے تیسے حکام کو راضی کیا کہ مشتاق کو ڈھاکہ میں دفن کرنے دیا جائے چنانچہ مشتاق شہید کے تابوت کو ڈھاکہ ائرپورٹ پر لے آئے۔ وہاں سے اللہ نے مدد کی اور ناممکن بناتے ہوئے تابوت کراچی، کراچی سے اسلام آباد اور وہاں سے بدلوٹ لایا گیا۔ دوسرے اتوار کو مشتاق کا جسد خاکی اس کے والدین کے ہاتھوں میں تھا۔ سب کی آنکھیں حیرت سے کھلی کی کھلی رہ گئیں۔

شہادت سلہٹ میں اور کفن دفن بدلوٹ میں۔ یہ بھی محبت کا معجزہ تھا جب سب قبر پر مٹی ڈال چکے فاتحہ ہو چکی تو پی آئی اے کے ظفر صاحب نے حاضرین کو پکار کر جمع کیا اور سلہٹ ایئرپورٹ پر مشتاق سے اپنی آخری ملاقات کے وقت مشتاق کے لفظ دہرائے "اب تو ہمیں کوئی کندھوں پر اٹھا کر لائے گا"

ان الفاظ سے، اور اس سے پہلے ڈھاکہ جاتے ہوئے کراچی میں جو مشتاق نے کرنل منور کی بیگم سے کہا تھا آپا جی میری کوئی بہن نہیں ہے تم میری ماں کا خیال رکھنا اور پھر ۲۷ اکتوبر کے خط سے یوں ظاہر ہوتا ہے کہ مشتاق شہید کو شہادت کی آرزو بے چین کر رہی تھی اور اسے لاشعوری طور پر احساس ہو گیا تھا کہ شہادت کا وقت آن پہنچا ہے۔

## والدہ کا خواب

مشتاق کی شہادت سے کچھ دن پہلے مشتاق کی والدہ نے ایک خواب دیکھا کاؤں میں مشتاق کہیں دور سے آیا ہے۔ گلے سے ننگا ہے مجھے پیارا ہیں آگے بڑھی تو نزدیک کنوئیں میں چھلانگ لگا دی ہیں بھاگ کر کنویں پر پہنچی کہ کسی طرح اسے باہر نکالوں لیکن یہ دیکھ کر میری چیخ نکل گئی کہ کنویں میں ایک نہیں بیسیوں کٹے ہوئے سر تیر رہے ہیں میں چارپار ترکاؤں والوں کو بلانے لگی اتنے میں میری آنکھ کھل گئی۔

یہ خوفناک خواب دیکھ کر مشتاق کی والدہ بہت گھبرا گئیں حق نواز صاحب سے اپنا خواب بیان کیا حیرت تو انہیں بھی ہوئی لیکن کسی طور انہیں دلاسہ دینے اپنے بھائی کرنل رشید کے گھر لے گئے وہاں کچھ تسلی ہوئی لیکن دل میں ایک کانٹا سا چبھ گیا تھا۔

## والد کے تاثرات

مشتاق کے والد حق نواز خان صاحب سے جب ہم نے اس تذکرے کے لئے انٹرویو لیا تو یہ درخواست بھی کی آپ مشتاق نواز کے دو چار ایسے واقعات بتاتے جس سے اس کی شخصیت و کردار پر روشنی پڑتی ہو۔ تو انہوں نے مندرجہ ذیل دو تین واقعات بیان کئے۔

"میرے بچے اور بھی ہیں لیکن مشتاق اپنی عادات اور خصائل میں بچپن ہی میں دوسروں سے مختلف تھا۔ مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس کی مٹی ہی اور تھی۔ چھوٹی عمر میں اس کی سمجھ اور ہمدردی کے دو واقعات سناتا ہوں۔ یہ اس زمانے کا قصہ ہے کہ میری پوسٹنگ پشاور میں تھی مشتاق چار پانچ برس کا ہوگا اس نے ابھی ابھی اسکول جانا شروع کیا تھا۔ ایک روز وہ اسکول سے بھاگ آیا۔ ماں نے پوچھا کیوں آئے۔ بچہ تھا کیا جواب دیتا چپ ہو رہا۔ ماں نے کہا تیرے باپ مجھ سے ناراض ہوں گے کیوں آنے دیا۔ یہ سنتے ہی مشتاق ایک دم چونک

پڑا اور کہا۔ میری وجہ سے آپ پر ناراض ہوں گے؟ اچھا میں ابھی جاتا ہوں۔ خود ہی اردلی کو ساتھ لیا اور اسکول واپس چلا گیا۔"

دوسرا واقعہ ڈھاکہ کا ہے۔ ای۔پی۔آر کے سگنل ونگ میں تھا۔ ۱۹۶۲ء کی بات ہے ہم چھاؤنی میں رہتے تھے۔ مشتاق کو کھیلنے کا شوق تھا اکثر ساتھ کے کوارٹرز کے دوسرے بچوں کے ساتھ کرکٹ کھیلتا رہتا تھا۔ ایک روز مجھے خبر ملی کہ بعض دوسرے لڑکوں نے مشتاق کے ساتھ زیادتی کی ہے۔ کچھ مارا پیٹا ہو گا مجھے بہت غصہ آیا اور فکر ہوئی مشتاق آیا تو میں نے پوچھا کہ کیا بات ہوئی ہے اس کو میرے لہجے سے میرے غصے کا اندازہ ہوا ہو گا کہنے لگا نہیں ابا جی نہیں کوئی خاص جھگڑا نہیں کھیل کھیل کی بات تھی۔ آپ ان لڑکوں سے یا ان کے والدین سے کچھ نہ کہیئے گا مجھے کسی نے کچھ نہیں کہا۔ حق نواز صاحب یہ واقعہ سنا کر کہنے لگے اس طرح کے ایک نہیں بہت سے واقعات ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ بہت ہی شریف النفس اور سعادت مند تھا۔" اس پر ہم نے پوچھا کہ بچہ آخر بچہ ہوتا ہے کبھی اس نے کوئی ضد یا شرارت تو کی ہو گی۔ "ہاں کیوں نہیں" حق نواز صاحب نے جواب دیا۔ اور پھر خود ہی یہ واقعہ بیان کیا۔" گاؤں میں کھانے پینے پھلوں وغیرہ کی ایک آدھ دکان ہی ہوتی ہے ایک بار دکان پر آم آئے جلد ختم ہو گئے ہم وقت پر منگوا نہ سکے۔ مشتاق ضد کر گیا کہ لوں گا تو ابھی لوں گا۔ سخت گرمی اور دوپہر کا وقت تھا۔ گھر سے باہر نکلنا مشکل۔ بابا جان نے بھی سمجھایا لیکن مشتاق پر جیسے بھوت سوار تھا اس نے ایسی ضد کبھی نہیں کی تھی۔ آخر مجبور ہو کر انہوں نے کسی کو شہر بھیجا وہاں سے آم آئے تو مشتاق ایک دم بدل گیا۔ خوش ہو کر امی سے لاڈ کرنے لگا۔ میری پیاری امی کتنی اچھی ہیں، آپ لیکن ایسی ضد مشتاق شاذ و نادر ہی کرتا تھا

## ایک ہم سبق کی رائے

ایثار کرنا مشتاق نواز کی سرشت میں تھا۔

میجر شاہد احمد (کالج نمبر ۳۰۲۳) لکھتے ہیں۔

میں اور مشتاق ایک ہی کلاس اور ایک ہاؤس (محمود غزنوی ہاؤس) میں تھے۔ ہر وقت کا ساتھ اٹھنا بیٹھنا تھا۔ زیادہ بے تکلفی ہو تو ایک دوسرے کی خامیاں بھی زیادہ سامنے آتی ہیں۔ لیکن مشتاق کے بارے میں، میں یہ کہوں گا کہ اس کے قریب ہونے سے اس کی خوبیاں زیادہ میرے علم میں آئیں۔ اور میں خاموشی سے اس کی عزت کرنے لگا۔ ایک واقعہ آج بھی میرے ذہن میں زیادہ ہے۔ جیسے کل کی بات ہو۔

ہوا یوں کہ ہمارے وقتوں میں (۶۷-۱۹۶۶ء) ویک اینڈ ذرا مشکل ہی سے ملتا تھا۔ اس لئے جب ملتا تو زیادہ خوشی ہوتی۔ ایک بار مجھے بڑی تگ و دو کے بعد ویک اینڈ ملا۔ ہفتے کو ہاف ڈے ہوتا تھا جوں توں کر کے میں نے پانچ پریڈ گزارے آخری گھنٹی بجتے ہی میں ہاؤس کی طرف بھاگا تاکہ جلد سے جلد گھر روانہ ہو سکوں۔ ہاؤس پہنچ کر لنچ کا انتظار بھی نہ کیا۔ اب لاکر سے جو پرس میں نے نکالا تو وہ تقریباً خالی۔ دو تین روپے پڑے تھے۔ پیسے تو میں سارے خرچ کر چکا تھا۔ یا اللہ اب کیا ہو۔ بڑی بھاگ دوڑ کی لیکن کچھ نتیجہ نہ نکلا۔ میں ڈارم میں اداس اور پریشان بیٹھا تھا کہ مشتاق آیا اور آتے ہی دو نوٹ ایک دس کا ایک پانچ کا میرے حوالے کئے کہنے لگا لے "یار تو تو چل۔ عیش کر۔ اپنا کام تو نہیں بنا۔ میں نے کہا کیوں؟ تیرا ویک اینڈ تو پچھلے ہفتے ہی منظور ہو گیا تھا۔ مشتاق نے لاپرواہی سے کہا۔ ہاں ہو گیا تھا۔ لیکن گھر سے خط آ گیا۔ اگلے اتوار بھائی نثار کراچی سے آ رہے ہیں اس وقت جاؤں گا۔"

میں نے کہا او کے "ڈیر! پیسے جیب میں ڈالے اور چل کھڑا ہوا۔ بات آئی گئی ہوئی۔ شہر میں مجھے مشتاق کے وہی بھائی نثار جنہیں کراچی سے آنا تھا ملے۔ کہنے لگے "یہ کیا بات ہے مشتاق نہیں آیا۔ اس نے بس کے اڈے پر انتظار کرنے کو کہا تھا۔ بدلوٹ جانا ہے۔ میں نے صرف اتنا کہا کہ مشتاق اگلے ہفتے آئے گا۔ جب میں واپس آیا تو میں نے پوچھا "کیوں استاد! یہ کیا چکر ہے تمہارے کراچی والے بھائی نثار تو اڈہ لاریاں پر کھڑے تھے"، مشتاق ہنس پڑا۔

بات ٹال کر کہنے لگا "گھر سے کچھ لایا ہو تو نکال۔ بڑی بھوک لگی ہے۔" تو جناب یہ تھا۔ مشتاق نواز۔ یاروں کا یار، ہمدرد، غمگسار اور دوسروں کی خوشی میں خوش رہنے والا۔

## مشتاق نواز تعزیتی خطوط کے آئینے میں

مشتاق ۱۳؍اکتوبر ۱۹۷۱ء کو شہید ہوا تھا یکم نومبر ۷۱ء کو اس کے چچا میجر ارشد کیانی نے لکھا،

بھائی جان حق نواز — سلہٹ

۱؍نومبر ۷۱ء

السلام علیکم! میرے پاس الفاظ نہیں ہیں کہ لیفٹیننٹ مشتاق کی شہادت پر افسوس کر سکوں یہ پچھلے تین دن سے مجھ پر ایسی کیفیت ہے۔ مشتاق مجھ سے تین دن پہلے مل کر گیا تھا۔ اس کی پوزیشن مجھ سے ۵۳ میل کے فاصلے پر تھی۔ کل دن کے ۱۱ بجے مجھے وائرلیس پر پتہ چلا کہ وہ بہت زخمی ہوا ہے میں یہاں سے جیپ لے کر آگے بٹالین ہیڈکوارٹر میں گیا۔ ہندوستانی توپیں لگاتار فائر کر رہی تھیں۔ ہم نے ڈاکٹر کو اگلی پوزیشن پر بھیجا لیکن واپسی کا کوئی پتہ نہ چل سکا۔ مشتاق کو اتنی سخت گولیاں لگی تھیں کہ واپس بٹالین ہیڈکوارٹر پہنچنے سے دو میل پہلے وہ اللہ کو پیارا ہو گیا۔ میں نے خود مشتاق کو دیکھا ہے لیکن خدا کو کچھ ایسے ہی منظور تھا۔ جنازہ ہم نے سری منگل میں پڑھا اور مولوی بازار میں بریگیڈ کے قبرستان میں دفن کیا۔

میں کل رات کے بارہ بجے تک مشتاق کی قبر پر رہا۔ اور پھر رات کے دو بجے واپس سلہٹ آیا۔ امانت کے طور پر دفن کیا گیا ہے۔ مشتاق کے ساتھ اس کی یونٹ کے چار سپاہی بھی شہید ہوئے ہیں۔ پھر بعد میں مشتاق کا کمپنی کمانڈر میجر جاوید بھی شہید ہوا۔ جو کہ ابھی تک فارورڈ پوزیشن ہی پر ہے۔ خدا اس کی روح کو سکون اور جنت الفردوس عطا فرمائے اور آپ کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔ تین دن پہلے میں نے مشتاق کو یہاں اپنے پاس سلہٹ میں بلایا۔ پورا دن میرے پاس رہا اور شام کو واپس بٹالین میں گیا۔ جب خیال آتا ہے آنسو نکل آتے

ہیں۔ میں نے اپنی پوری کوشش کی کہ اس سے بات کرلوں لیکن میرے پہنچنے سے پہلے وہ اللہ کو پیارا ہوگیا۔ خدا کو ملاپ منظور نہ تھا۔ حالانکہ میں بہت جلدی تقریباً ۰ ۱ میل کا فاصلہ طے کرکے اس کے بٹالین ہیڈ کوارٹر میں پہنچا۔ جو پوزیشن دشمن نے لے لی تھی۔ اس پر مشتاق نے حملہ کیا اور دوبارہ پوزیشن لے لی۔ لیکن اس پوزیشن پر مشین گن کے دو برسٹ اس کو لگے پھر بھی اس نے ہمت نہیں ہاری اور تیسرا برسٹ پھر لگا۔ یہ شہادت ماہِ رمضان کی ہے اور اس بہادر کی جس نے پاکستان اور اپنے خاندان کی روایات کے مطابق دشمن سے ہار نہیں مانی۔ میں نے اپنے ہاتھوں سے اس کو دفن کیا ہے لیکن مجھ میں اتنی ہمت نہیں تھی کہ کچھ بول سکوں۔ یونٹ کے تمام جوان اور افسر مشتاق کے لئے روتے ہیں۔ اس نے کام ہی ایسا بہادری کا کیا ہے کہ کوئی نہیں بھول سکتا۔

اچھا خدا حافظ

فقط آپ کا تابعدار

بھائی ارشد

اسی دن شام کو مشتاق کی پلٹن کے افسر کیپٹن خسرو فرید نے شدید جذبات سے لبریز خط لکھا۔ اس خط کی اہمیت اس لئے بھی ہے کہ فرید خود بھی تھوڑے دنوں بعد مشرقی پاکستان میں شہید ہوگئے۔ فرید ملٹری کالج کے ایک اولڈ بوائے میجر فرید کے بیٹے تھے۔

بزرگوارم

مجھے پتہ نہیں چلتا کہ میں یہ چند لکیریں آپ کی طرف کس طرح لکھوں۔ میرا نام خسرو فرید ہے اور میں مشتاق کی پلٹن کا افسر ہوں۔ مشتاق میرا بے حد عزیز دوست اور بھائیوں کی جگہ پر تھا۔ بس اسی تعلق کی بنا پر میں نے آپ کے دکھ کو شدت سے محسوس کیا۔ میری دلی دعا ہے کہ خدا تعالیٰ آپ کو صبرِ جمیل عطا فرمائے مجھے سخت افسوس ہے کہ آپ لوگ مشتاق کو اچھی طرح دیکھنے بھی نہ پائے تھے کہ خدا نے اس کو آپ سے چھین لیا اور آپ کی امیدیں اور حسرتیں جو برادرم مشتاق

سے وابستہ تھیں۔ پوری نہ ہو سکیں۔ سوائے اس کے میں کیا کہہ سکتا ہوں کہ اللہ کی چیز تھی جو اللہ نے ہم سے لے لی۔ جب سے ہم ادھر آئے ہیں ہمیں بھی مشتاق کے ساتھ اچھی طرح اٹھنے بیٹھنے کا موقعہ نہ ملا اور وہ ہمیشہ ہی ہم سے دور رہا۔

مشتاق کا بدلہ لیتے ہوئے ہم سے ایک اور اعلیٰ کردار اور دلیر افسر جدا ہو گیا اور اس کے علاوہ جتنے لوگوں نے جان دی ہیں اس کا ذکر کرنا مناسب نہیں سمجھتا۔

میں اور میری پلٹن کے تمام افسر مشتاق کے دکھ میں آپ کے برابر کے شریک ہیں مشتاق کا افسوس پوری پلٹن کے جوانوں کو ہے۔ کاش آپ دیکھ سکتے کہ آپ کے بیٹے کا افسوس ہم لوگوں کو کتنا ہے اور ہم اس کی خاطر کتنا روتے ہیں۔ مشتاق نے اپنے خاندان اور قوم کی عزت کو بہت بلند کیا ہے ہم یہ سوچ ہی نہیں سکتے تھے کہ یہ پتلا دبلا بچہ اتنا نڈر اور دلیر ہو سکتا ہے۔ آپ کو مشتاق کے ایکشن کی تفصیل پہنچ گئی ہو گی۔ مختصراً اس نے دو سو ہندوستانی فوجیوں پر تقریباً ۱۲ جوانوں سے حملہ کر کے مورچے خالی کروا دیئے اور اس حملے کے دوران ایک گولی چھاتی پر اور ایک برسٹ چہرے پر کھایا ایک گرنیڈ اس کے ہاتھ میں پھٹ گیا۔

آپ اپنے بچے پر جتنا بھی فخر کریں کم ہے اس شیر پر ہزاروں نشان حیدر قربان اور اس بچے کے قدموں کی دھول پر ہم قربان اس کے پاؤں کے نشان چومنے کے لئے قربان، جب تک ہم لوگ زندہ ہیں مشتاق کی شہادت ہمارے دل گرماتے رہے گی اور ہم اس کی دکھائی ہوئی راہ پر چلنے کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں۔ مشتاق کی روح پر ہزاروں درود اور سلام۔ اس کی روح پر فرشتے بھی درود اور سلام بھیجتے ہوں گے۔

آپ کا تابعدار

خسرو فرید

---

۳۰ ایف ایف کے میجر سیف الرحمٰن آفریدی نے لکھا:

۳۰ ایف ایف

معرفت

ایچ۔ بی۔ پی۔ او

مشرقی پاکستان

محترم حق نواز صاحب

سلام و آداب

مجھے اور میری پلٹن کے ہر فرد کو دلی دکھ ہے کہ مشتاق نواز صاحب ہم سے جدا ہوتے اللہ تعالیٰ ان کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور ہم سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین مشتاق نواز میرے ساتھ ایک جگہ اس پلٹن میں آیا تھا اور ہم دونوں ایک ساتھ اکھٹے رہے مشتاق نواز نے اس جرأت سے دشمن پر حملہ کیا کہ وہ سب اپنی لاشیں چھوڑ کر بھاگ گئے اور خود کو ملک کے نام و ناموس کے لئے قربانی دی۔ خدا اس کی روح کو ہمیشہ خوش رکھے آمین ثم آمین۔ ہم سب اس کی تا زندگی یاد رکھیں گے اور ہمارے دلوں سے اس کی یاد کبھی نہ نکلے گی۔ خدا آپ سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

آپ کا

میجر سیف الرحمٰن آفریدی

۳۰ ایف ایف

آخر میں مشتاق نواز کے ایک گمنام پرستاران کے ایک اردلی کا خط نقل کرنا ضروری ہے یہ سپاہی تھوڑے عرصے کے لئے مشتاق کا اردلی رہا تھا اس کے کھرے اور سچے جذبات دیکھئے یہ خط مشتاق کے کردار پر سب سے زیادہ صحیح دستاویز ہے۔ اس کے بعد اسے کسی تعریف کی ضرورت

نہیں اصل تعریف وہ ہے جو کوئی ماتحت بے غرضی سے بے لوثی سے بغیر کسی ڈر کے بغیر کسی لالچ کے کرے۔

از راولہ ٹلی پارہ                                   از محمد ایاز

بحضور جناب میرے پیارے کمانڈنگ آفیسر سیکنڈ لیفٹیننٹ مشتاق نواز صاحب

السلام علیکم زیادہ دعا اور آداب کے بعد عرض یہ ہے کہ میں خیریت کے ساتھ ہوں اور آپ کی خیریت اللہ تعالیٰ سے نیک چاہتا ہوں۔ دیگر صورت احوال آنکہ جناب میرے پیارے کمانڈر آفیسر مشتاق نواز صاحب تین چار مہینے ہونے والے ہیں کہ میں نے آپ کو نہیں دیکھا ہے اور نہ مجھے پتہ ہے کہ آپ کون سی جگہ پر ہیں جناب میرے پیارے کمانڈنگ آفیسر آپ کے ساتھ جدا ہوئے تین چار مہینے ہوئے تھے اور میں نے آپ کے ساتھ بہت اچھے دن پاس کئے تھے اور آپ نے جو میرے ساتھ سلوک کیا ہے وہ میں پوری زندگی نہیں بھولوں گا۔ آپ نے مجھے بھائی کی شکل پر نہیں دیکھا تھا۔ آپ کے ساتھ میں اور کچھ نہیں کہہ سکتا ہوں کیونکہ میں ایک سپاہی ہوں اور آپ ایک افسر ہیں صرف دعا کروں گا اور کوئی ایسے کام لوں گا کہ اللہ تعالیٰ آپ کو ترقی اور عزت دے دیں آمین اور دوسرا کراچی سے میرے بھائی نے تین چار خطوط ارسال کئے ہیں اور سب میں آپ کو دعا و سلام لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ مشتاق نواز کو عزت اور ترقی دیں آمین۔ تیسری ہماری بی کمپنی سے پورا پانچ پلاٹون ڈی کمپنی میں بدلی ہوا ہے اور ڈی کمپنی کے بارہ پلاٹون بی کمپنی میں پانچ پلاٹون کی جگہ پر گیا ہے اور میں ابھی ڈی کمپنی ۱۲ پلاٹون میں ہوں اور ٹلی پارہ میں ہوں اور آپ کو پانچ وقت نماز میں دعا کرتا ہوں۔ میری طرف سے آپ کو زیادہ زیادہ دعا سلام قبول ہوں۔

فقط والسلام

---

مشتاق نواز کی تربت کا کتبہ

باسمہ سبحانہ'

# لیفٹیننٹ مشتاق نواز کیانی شہید کی داستان شجاعت وشہادت

یہ رتبہ بلند ملا جس کو مل گیا ہر مدعی کے واسطے دار و رسن کہاں

جواں سال خوش گفتار جذبہ جہاد سے سرشار، مشتاق نواز کیانی کی یہ آخری آرام گاہ ہے طارق اور خالد کی یاد تازہ کرنے والے اس نوجوان کا سرزمین مشرقی پاکستان میں انتہائی بے جگری سے لڑتے لڑتے شہید ہو جانا اور پھر انتہائی نا مساعد حالات میں اس کی معصوم نعش کا آبائی وطن پہنچنا ایک حیرت انگیز کارنامہ ہے۔ ۳۱ اکتوبر ۱۷ء کی خونی صبح طلوع ہوتی ہے دشمن کی ایک بھاری جمیعت مشتاق شہید کی پلاٹون کی بائیں جانب اسکاؤٹ کی ایک پلاٹون پر صبح صبح قبضہ کر لیتی ہے مشتاق کی بہادر کمپنی کے کمانڈر موقع پر موجود نہیں ہیں۔ وقت کم ہے اور دشمن کے زور کو توڑنا ہے۔ مشتاق ایک عسکری خاندان کا چشم و چراغ ہے۔

ملٹری کالج جیسے عسکری ادارے اور اکیڈمی جیسی اعلیٰ درسگاہ نے اس نوجوان کو فولادی عزم سے نواز رکھا ہے۔ مشتاق اپنے بارہ ساتھیوں کی مدد سے دشمن پر ٹوٹ پڑتا ہے۔ دشمن بھی غافل نہیں وہ دستی بموں اور مشین گنوں کے اندھا دھند استعمال سے مجاہدوں کے اس مختصر سے قافلے کو خاک و خون میں تڑپا دیتا ہے زخموں کی مہلک گھاؤ کے باوجود مشتاق اور اس کے جانباز ساتھی دشمن کو اپنی سرحدوں سے مار بھگانے میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ مشتاق اور اس کے ۹ ساتھی جام شہادت نوش کرتے ہیں۔ مشتاق کی شہادت اس کے والدین تک پہنچتی ہے تو وہ صبر استقامت کا پیکر بن کر اپنے ہونہار بیٹے کی بے مثال قربانی پر فخر محسوس کرتے ہیں۔ ماں کی ممتا اللہ کے حضور گڑگڑا کر اپنے بچھڑے ہوئے فرزند کی وطن واپسی کی دعا مانگتی ہے ادھر صدر پاکستان کے حکم سے شہیدوں کی لاشوں کو مغربی پاکستان لانا ممنوع قرار پا چکا ہے۔ مشتاق کے بڑے

بھائی نثار کیانی جو پی آئی اے میں ملازم ہیں۔ ۳ نومبر دیار غیر سے وطن لوٹتے ہیں تو بھائی کی شہادت کی خبر ان کا انتظار کر رہی ہوتی ہے۔ وہ کراچی سے سیدھے ڈھاکہ پہنچ کر سلہٹ میں مقیم میجر ارشد کیانی سے رابطہ قائم کرتے ہیں۔ میجر ارشد جو مشتاق شہید کے عزیز ہیں شہید کو سلہٹ سے کوئی پچاس میل دور مولوی بازار میں دفن کرنے کی دعا سعادت حاصل کر چکے ہیں انتہائی دوڑ دھوپ کے بعد نعش کو مولوی بازار سے ڈھاکہ منتقل کرنے کی اجازت ملتی ہے۔ ڈھاکہ سے کراچی اور پھر راولپنڈی تک شہید کی نعش کو اس کا بھائی پی آئی اے کی امداد و تعاون سے لے آتے ہیں اور شہید کی نعش کو اپنے آبائی گاؤں موضع بدلوٹ ۷ نومبر کو پہنچائی جاتی ہے۔ میجر ارشد اور نثار کیانی ایک ناممکن کام کو ممکن کر دکھاتے ہیں۔ ماں اپنے پردیسی بیٹے سے لپٹ جاتی ہے۔ آنسوؤں کی ندی رواں ہے شیر دل شہید کی مقدس نعش پاکستانی جھنڈے میں لپٹی ہوئی ہے خاندان اور علاقہ کے ہزاروں سوگوار انسان شہید کو ابدی نیند کی حالت میں دیکھتے ہیں تو اللہ اکبر کی گونج فضائے آسمانی میں گونجنے لگتی۔ کلمہ طیبہ کا ورد زبان پر طاری ہو جاتا ہے۔ شہید کو آخری سلامی دی جاتی ہے۔ مشتاق دادا جان کے پہلو میں اپنی آرام گاہ منتخب کرتا ہے۔

مشتاق شہید موت کی دسترس سے باہر ہے اس کی بے مثال قربانی اس کے خاندان اور اس کی قوم کے لئے مایہ عزت و افتخار ہے۔ اے اسلام کے نڈر سپاہی اے آقائے نامدار کے سچے خادم۔ اے پاکستان کے ناموس پر کٹ مرنے والے مجاہد! تجھ پہ لاکھوں سلام۔

## تتمہ ایک اہم دستاویز

آخر میں ہم مشتاق نواز کیانی کی ذاتی ڈائری کے دو ورق پیش کرتے ہیں۔ ان سے مشتاق کی سوچ کا پتہ چلتا ہے وہ جو اس اٹھتی ہوئی جوانی میں قوم اور ملک پر قربان ہو گیا اور اپنی خوشی سے قربان ہو گیا اس کی سوچ کا انداز کیا تھا۔

اپریل ۷۱ء میں اپنی بٹلین کے ہیڈ کوارٹرز جو عارضی طور پر آدم جی کالج ڈھاکہ میں قائم کیا گیا تھا) میں بیٹھ کر مشتاق نے یہ لکھا۔ فزکس کے تجربات لکھنے کی کاپی کے نیلے کاغذ پر جو غالباً مشتاق کو کسی ڈیسک میں پڑے ہوئے ملے ہوں گے۔

جب میں کراچی میں تھا تو عوامی لیگ کے ستم اور ظلم کی ایسی ایسی کہانیاں سننے میں آئی تھیں کہ آدمی یقین ہی نہیں کر سکتا تھا کہ ایسا بھی ہو سکتا ہے۔ لیکن جب میں یہاں آیا تو جو کچھ آنکھوں سے دیکھا اس پر یقین کرنا پڑا۔ ہماری کمپنی برہمن باڑیہ سے آٹھ میل ادھر ریلوے لائن پر دفاعی مورچوں میں تھی چونکہ میری اپنی پلاٹون سب سے آگے تھی اس لئے وہ مجھے برہمن باڑیہ سے آنے والے لوگوں کی دل ہلا دینے والی داستانیں سننے کا براہِ راست موقعہ ملا۔ یہ قصے عوامی لیگ اور ای پی آر کے ظلم و ستم سے متعلق تھے۔

۱۵ اپریل ۷۱ء کی صبح کو مجھے ایک بوڑھے آدمی نے بتایا کہ عوامی لیگیوں نے بہراب بازار اور آس پاس کے علاقوں سے تمام اُردو بولنے والوں کو ایک جگہ جمع کر لیا ہے اور وہ انہیں بیدردی سے قتل کر رہے ہے۔ اسی رات برہمن باڑیہ کی طرف سے آنے والے دو آدمیوں کو میرے سنتری نے روکا۔ یہ دونوں شدید زخمی تھے ایک کے بازو اور سینے پر گولیاں لگی تھیں دوسرا بھی اسی طرح گولی کا نشانہ بنا تھا۔ انہوں نے بتایا کہ انہوں نے بہتوں کو مار کر لاشوں کے ڈھیر لگا دیتے تھے رات ہونے پر چلے گئے یہ دو ابھی زندہ تھے۔ جیسے تیسے وہاں سے جان بچا کر یہاں پہنچے تھے ان میں سے ایک تو اتنی بری طرح زخمی تھا کہ میرا خیال نہیں کہ وہ صبح تک بچا ہو گا۔

پھر ہماری بٹالین برہمن باڑیہ میں امن بحال کرنے بھیجی گئی تو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ سینکڑوں کو مار کر ٹرین کے ایک کمپارٹمنٹ میں بند کر دیا گیا تھا۔ ریلوے اسٹیشن تے، بوڑھوں، عورتوں اور بچوں سے بھرا پڑا تھا ان کے گھروں کو لوٹ کے جلا دیا گیا اور یہ لوگ انتہائی خستہ و خراب حالت میں تھے۔ یہیں سے جوانوں نے ایک ڈبے سے دو بچیوں کو نکالا ان کے ماں باپ قتل کر دیئے گئے تھے۔ یہ خوف زدہ ایک کونے میں چھپی بیٹھی تھیں چھوٹی بچی کوئی

دو برس کی ہو گی۔ دہشت سے اس کا بُرا حال تھا۔ بڑی کی عمر کوئی پانچ چھ برس ہو گی۔ وہ بھی کچھ زیادہ نہیں بتا سکی۔ میں نے اسے بہت دلاسا دیا تو کہنے لگی مجھے چچا کے پاس کراچی پہنچا دو۔

میمن سنگھ میں بھی، میں نے یہی حسرتناک نظارہ دیکھا۔ سینکڑوں تباہ حال بوڑھے بچے عورتیں ایک بڑی مسجد میں جمع ہو گئے اور اپنے قتل کیے جانے کا انتظار کر رہے تھے۔ جب ہم پہنچے تو ان کی جان میں جان آئی۔ ہر ایک اپنی دلدوز کہانی سنا رہا تھا۔ یہ دیکھ کر سخت سے سخت دل انسان کے بھی رونگٹے کھڑے ہو جاتے۔

یہاں ایک سترہ برس کے بہاری لڑکے سے ملا۔ وہ اپنی دو بہنوں اور ماں کو باپ چچا اور بڑے بھائی کی قربانی دے کے بچا لایا تھا۔ خود اس پر بھی حملہ ہوا تھا۔ اور وہ زخمی ہو کر بھی جان بچا لایا تھا۔ ان عورتوں کی حالت قابل رحم تھی۔

اسی طرح جودھے پور میں بھی میں نے وحشت اور بربریت کے مظاہرے دیکھے۔ ایک مکان کی اوپر والی منزل پر کوئی تیس سے زیادہ ڈھانچے پڑے تھے ان میں کچھ بچوں کی بھی تھی ایک پلنگ کے نیچے خون کے بڑے بڑے دھبے تھے اور سیڑھیوں پر خون جما ہوا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا کہ بدقسمت مقتول نے اپنے آپ کو چارپائی کے نیچے چھپ کر بچانے کی کوشش کی تھی۔ پہلے تو وہاں اسے چھرے مارے گئے پھر سیڑھیوں کے اوپر کھینچ کر لے جایا گیا اور کمرے میں دوسری لاشوں میں ڈال دیا گیا۔

ڈھاکہ میں، میں نے ایک سولہ برس کے لڑکے کو دیکھا جو عوامی لیگیوں کی بربریت کا شکار ہوا تھا۔ اس کو رسی سے باندھ کے اس کے ننگے بدن پر کوڑے لگائے گئے تھے اور پھر چھریوں سے اس کو بازوں اور جسم کو چھیدا گیا تھا اس کا جرم صرف یہ تھا کہ وہ اردو بولتا تھا کسی مہاجر کیمپ میں جاؤ وہاں جگر خراش مناظر نظر آتے ہیں۔ (نامکمل ڈائری)

## صوبیدار میجر پیر بادشاہ سے انٹرویو

ایک روز صوبیدار میجر آنریری کیپٹن پیر بادشاہ سے اتفاق سے کالج کے دفتر میں ملاقات ہو گئی۔ دیکھتے ہی بولے آپ ہی راشد صاحب ہیں۔ میں نے کہا۔ جی۔ فرمایئے۔ کہنے لگے میرے بیٹے شاہد نے مجھے بتایا تھا کہ آپ نے شہیدوں پر ایک کتاب لکھی ہے وہ کتاب تذکرہ شہدا پچھلے دنوں میں نے دیکھی اس میں ہمارے ایک افسر کا بھی ذکر ہے۔ لیفٹیننٹ مشتاق کیانی شہید۔ آپ نے بہت کچھ لکھا ہے اور بہت صحیح لکھا ہے لیکن یہ بھی بہت کم ہے وہ شیر اس سے بھی بڑھ کر تھا۔ یہ سن کر مجھے دلچسپی ہوئی سوچا کیوں نہ ان سے انٹرویو لیا جائے۔ چنانچہ پیر بادشاہ صاحب سے جو گفتگو ہوئی وہ یہ تھی۔

راشد — پیر بادشاہ صاحب پہلے تو آپ اپنے بارے میں کچھ بتایئے۔

پیر بادشاہ — میرا تعلق بھی شہید کی بٹالین ۳۰ ایف ایف سے ہے۔ اب تو ریٹائر ہو چکا ہوں اس وقت یعنی اکتوبر ۱۹۷۱ء میں، میں ۳۰ ایف ایف کی "سی" کمپنی کا سینئر جے سی او تھا۔

راشد — مشتاق بی کمپنی میں نہیں تھے؟

پیر بادشاہ — آپ نے کتاب میں ٹھیک لکھا ہے اس وقت لیفٹیننٹ مشتاق کیانی میجر احسان قادر کی بی کمپنی کی لڑاکا پلاٹون میں تھے۔ اور دنائی پوسٹ پر ہماری "سی" کمپنی کی مدد کو اپنی لڑاکا پلاٹون کے ساتھ آئے تھے۔ وہ ہماری کمپنی کے ساتھ لڑتے ہوئے شہید ہوئے۔

راشد — آپ کا تاثر کیا ہے؟

پیر بادشاہ — صاحب، میں نے ایسا شیر دل نہیں دیکھا۔ کمپنی گھیرے میں تھی۔ بارش شو کی شکل کے مورچے تھے۔ یہ دلیر نوجوان ایک مورچے سے دوسرے مورچے تک گئے

میں گھوم رہا تھا۔ توپ خانے کی بوچھاڑ تھی۔ ہوائی حملے حملے تھے۔ ہر طرف آگ لگی تھی۔ قیامت کا سماں تھا۔ لیکن مشتاق کیانی صاحب پر اس کا کوئی اثر نہیں تھا۔ لیکن چہرے پہ کوئی گھبراہٹ یا پریشانی بھی نہیں تھی بلکہ وہی ہمیشہ کا سا ہنس مکھ انداز تھا جیسے کچھ ہوا ہی نہیں۔ ان کو یوں بے خطر گھومتے دیکھ کر سی کمپنی کے صوبیدار حبیب اللہ نے ایک دوبار کہا بھی سر آپ ذرا احتیاط کریں گولے پھٹ رہے ہیں انہوں نے بڑے اعتماد سے کہا صوبیدار صاحب جس گولے پر میرا نام ہے بس اسی کو مجھے لگنا ہے۔ لڑائی میں زیادہ احتیاط سے کام نہیں بنتا۔ اپنے آدمیوں کے ساتھ مرنا جینا اچھا ہوتا ہے۔

آخر کار وہی ہوا جس کا ہمیں اندیشہ تھا۔ انہوں نے اگلے مورچوں پر لڑتے ہوئے جان دی۔

راشد۔ تو پیر بادشاہ صاحب آپ کا دل شہید کے بارے میں کیا کہتا ہے؟

پیر بادشاہ ہمارا دل تو خون کے آنسو روتا ہے۔ جنگ بری چیز ہے۔ بڑوں بڑوں کا پتہ پانی ہو جاتا ہے۔ لیکن میرے شیر مشتاق کیانی صاحب کی بات ہی کچھ اور تھی۔ ہم اس کی جرأت کو سلام کرتا ہے۔ جس کا بھی تھا بڑا پیارا بچہ تھا۔ خطرے کے وقت آگے آگے رہتا تھا۔ بہت کم عمر افسر تھا۔ لیکن پکی عمر کے جی سی او زکا بڑا احترام کرتا تھا۔ اٹھتی جوانی تھی۔ افسر تھا بڑا خوبصورت چہرہ مہرہ تھا لیکن کوئی ہلکی بات کبھی نہیں کی۔ اس کو دیکھ کر طارق بن زیاد اور محمد بن قاسم کی یاد تازہ ہو جاتی تھی۔ شہادت کے وقت روزے سے تھا۔ سبحان اللہ

---

# سیکنڈ لیفٹیننٹ خان امجد خورشید شہید

تمغۂ جرأت

پنجاب رجمنٹ

# ذاتی کوائف

تاریخ پیدائش ـــــــــــــــ ۲، دسمبر ۱۹۵۱ء

جائے پیدائش ـــــــــــــــ راولپنڈی

کمیشن ـــــــــــــــ ۴۷ پی ایم اے لانگ کورس

تاریخ شہادت ـــــــــــــــ ۶، دسمبر ۱۹۷۱ء

اعزاز ـــــــــــــــ تمغۂ جرأت

شہادت کے وقت عمر ـــــــــــــــ ۲۰ سال

مقام شہادت ـــــــــــــــ جھنڈا پوسٹ (چھمب سیکٹر)

مدفن ـــــــــــــــ لاہور

# سیکنڈ لیفٹیننٹ خان امجد خورشید تمغۂ جرأت

## پنجاب رجمنٹ

جنگ پھر جنگ ہے۔ خاک و خون کے اس کھیل میں بڑوں بڑوں کے پتے پانی ہو جاتے ہیں لیکن وہ جری اور جانباز جن کی جان پرسوز ہو، جن کے قلب یقین کے نور سے منور ہوں اور شہادت کو مطلوب و مقصود سمجھتے ہوں وہ اس دہشت اور ہیبت کے ماحول میں یوں ترنگ میں ہوتے ہیں۔ جیسے شیر اپنی کچھار میں مست پھرتا ہے۔

۶ر دسمبر ۱۹۷۱ء کی صبح کو سیکنڈ لیفٹیننٹ امجد خورشید اس ترنگ میں تھا میدان کارزار کو دیکھ کر وہ مچل رہا تھا۔ جب وہ اپنی نئی وردی میں ملبوس بڑے بچے تلے قدم اٹھاتا اور دھیمے دھیمے سروں میں کچھ گنگناتا چھمب سیکٹر کے ہیڈ کوارٹر کے سامنے سے گزرا تو اس کا پرانا دوست لیفٹیننٹ (اب میجر) سعید اسے دیکھ کر پکارا۔

ادھر آؤ امجد! بڑے مست نظر آرہے ہو! کیا ارادے ہیں؟

"آج ڈی۔ ڈے آن پہنچا۔ میرے ارادے اب تم اپنی آنکھوں سے دیکھنا اچھا خدا حافظ!"

"سعید! اب شاید میں تمہیں دوبارہ نہ دیکھ سکوں۔" امجد نے یہ کہا اور اپنی منزل کی طرف تیزی سے روانہ ہو گیا۔

اسی شام وہ اپنی پلاٹن کی بی کمپنی کے ساتھ دشمن کی جھنڈا پوسٹ پر جانبازانہ حملہ

کرتے ہوئے شہید ہوگیا۔ شہادت کے وقت امجد کی عمر بیس سال تھی اور پی ایم اے سے پاس آؤٹ ہوئے تین ہفتے اور ۱۴ پنجاب چھمب سیکٹر میں پوسٹ ہوتے دو ہفتے ہوئے تھے۔

شجاعت کی داستانوں میں امجد کا نام بھی آیا کرے گا۔ لیکن سوال یہ ہے کہ وہ کیا چیز تھی۔ جس نے بیس سال کے ایک نوجوان کو شہادت کا دیوانہ و شیدا بنا دیا؟ جبکہ دنیا کی زندگی اپنے تمام حسن اور دلکشی کے ساتھ اس کے سامنے تھی؟ اس کا جواب اس ماحول میں ہے جہاں اس نے پرورش پائی۔ اس گود میں ہے جس میں اس نے آنکھ کھولی، اور اس فطرت میں ہے جو خدا نے اسے ودیعت کی۔ تفصیل اس امر کی یہ ہے۔

## آباؤ اجداد

امجد کے آباؤ اجداد کے احوال کے لئے ہم نے امجد کے والد ماجد میجر خورشید احمد خان ۱۴ پنجاب کو لکھا۔ ان کا یہ جواب آیا:

میرے والد محمد صدیق خان مرحوم کھرے یوسف زئی پٹھان تھے۔ جرأت و ہمت تو خیر ایک نسلی خصوصیت تھی۔ بڑی بات یہ تھی کہ وہ سچے اور پکے مسلمان بھی تھے اور اخلاقی قدروں کو بڑی اہمیت دیتے تھے۔ میں نے اپنے بچوں، امجد، اعظم، طارق کو اپنی خاندانی روایت کے مطابق شفقت آمیز لیکن اخلاقی قدروں کے حامل دوستانہ ماحول میں پرورش کرنے کی کوشش کی ہے۔ اسی انداز سے میرے والد گرامی، نے میری تربیت کی تھی۔ والد یوسف زئی پٹھان ہونے کے باوجود سوائے اصولوں کے کسی معاملے میں سخت نہیں تھے۔ اولاد کے ساتھ بہت ہی نرم اور مشفقانہ رویہ تھا۔ گھر میں ادب کے ساتھ بے تکلفی اور شائستگی کے ساتھ دوستانہ فضا تھی۔

جب میں بڑا ہوا اور میں نے پہلی سرکاری ملازمت اگست ۴۳ء میں گورنمنٹ آف انڈیا۔ جی ایچ کیو دہلی کی شروع کی تو والد نے تین نصیحتیں کیں۔

دوسروں کے کام آؤ خواہ اس میں تمہیں تکلیف بھی اٹھانا پڑے۔

جو چیلنج سامنے آئے اسے قبول ضرور کرنا خواہ اس میں زندگی کی بازی ہی کیوں نہ لگانی پڑے۔
اور جھوٹ کبھی نہ بولنا۔

اپنے بچوں کو بھی میں نے یہی تین نصیحتیں کیں جب کبھی میں ملٹری کالج امجد اور اعظم خورشید سے ملنے جاتا اور ان کے استادوں اور دوستوں سے ملتا تو یہ دیکھ کر مجھے خوشی ہوتی کہ دونوں اپنی آبائی ڈگر پر چل رہے ہیں۔

امجد بھی اپنے دادا کی بظاہر متضاد خوبیوں کا حامل تھا۔ سیدھا سادا نرم خو، نرم دم گفتگو لیکن بعض معاملات میں بے حد تیز و تند خو، ضدی، اپنی ہٹ کا پکا حد درجہ پر عزم باہمت اور خطر پسند، لڑائی میں بھی اس نے اسی الوالعزمی، ہمت اور جوش کا مظاہرہ کیا۔

## امجد کی پیدائش

امجد خورشید راولپنڈی میں پیدا ہوئے۔ دسمبر کی ۲ر تاریخ تھی اور ۱۹۵۱ء پنڈی ان کا آبائی شہر نہیں ہے ان کے والد دلی سے ہجرت کر کے پنڈی میں ملازمت کے سلسلے میں رہتے تھے۔ آجکل خورشید احمد خان کا خاندان لاہور چھاؤنی میں آباد ہے۔

## بچپن

امجد کا بچپن والد کے تبادلے کے ساتھ ساتھ پنڈی، ملتان، کراچی، لاہور مختلف شہروں میں گزرا۔ ایک انٹرویو میں امجد کی والدہ مکرمہ نے بتایا کہ امجد بچپن میں بھی ہٹ کا پکا تھا۔ ڈرانے سے ڈرتا بالکل نہیں تھا۔ مار کھا لیتا تھا لیکن ڈر کے کوئی بات نہیں کرتا تھا۔ اپنے باپ کو وردی میں دیکھ کر بہت خوش ہوتا تھا اور ضد کرتا تھا کہ مجھے بھی وردی بنوا دو۔ میں بھی فوجی بنوں گا۔ بچپن میں بچوں کو کھلونے وغیرہ کا شوق ہوتا ہے لیکن امجد کو کھلونوں کے بجائے بندوق چلانے کا شوق تھا جب چار پانچ برس کا ہوا تو بندوق کے لئے بہت ضد کی تو اس کے ابا

نے اسے چھوٹی سی ہوائی بندوق لادی تھی۔ اسی سے وہ اپنے خیالی دشمنوں پر فائر کرتا رہتا تھا۔ چونکہ گھر میں پاکستان بننے کے وقت کے ہندوؤں اور سکھوں کے ظلم وستم کے واقعات اکثر دہرائے جاتے تھے۔ امجد ان واقعات کو بڑے غور سے سنتا تھا اور کہتا تھا میں مسلمانوں کے خون کا بدلہ لوں گا۔“

خورشید احمد خان صاحب نے بھی اپنی یادداشت میں امجد کے بچپن کا ایک واقعہ لکھا ہے جس سے اس کے ذہن کے رخ پر روشنی پڑتی ہے وہ لکھتے ہیں۔

یہ واقعہ ۱۹۵۶ء کا ہے میں اس زمانے میں ملتان چھاؤنی میں رہتا تھا۔ ۲۳ مارچ ۱۹۵۶ء یوم جمہوریہ کی پریڈ کے لئے بریگیڈ کی ساری پلٹنیں مشق کے طور پر مارچ کرتی میرے بنگلے کے سامنے سے گزریں۔ بلاّ (امجد کا پیار کا نام) بنگلے کی دیوار پر کھڑے ہو کر سب کو سیلوٹ کرتا رہتا۔ پلٹنوں کو آتے جاتے خاصا وقت لگ جاتا لیکن امجد سیلوٹ کرتے نہیں تھکتا تھا۔ پلٹن کے جوان اس ننھے مجاہد کے ذوق وشوق سے بہت خوش ہوتے تھے۔ ایک روز اس کی کچھ طبیعت خراب تھی میں اسے ہسپتال لے گیا اس نے ضد کی کہ پریڈ کو سلامی دوں گا۔ جب ہم گھر واپس آئے اور مشق کی پریڈ ختم ہو گئی تو ساتھ والی پلٹن کے ایک دو جے۔ سی۔ او میرے گھر آئے اور پوچھا کیا بات ہے آج ہمارا چھوٹا صاحب سیلوٹ کرنے نہیں آیا۔ میں نے بلے کو آواز دی اس نے آتے ہی سیلوٹ مارا تو سردار صاحبان خوش ہوئے۔ پھر کہنے لگے ہمارے جوان چھوٹے صاحب کے سیلوٹ کو دیکھ کر بہت خوش ہوتے ہیں اور کہتے ہیں چھوٹا صاحب بہت جذبیلا ہے پاکستان کا بہت اچھا افسر بنے گا۔“

## ابتدائی تعلیم

۱۹۵۶ء میں تقریباً پانچ سال کی عمر میں امجد کو اعظم گریزن اسکول لاہور میں داخل کرایا گیا۔ وائرلیس کمپاؤنڈ میں ان کے گھر کے ساتھ ہی وہ میجر صاحب بھی رہتے تھے جو گھوڑوں

کے انچارج تھے۔ گراؤنڈ میں گھوڑوں کو دوڑتے دیکھتے دیکھتے امجد کو بھی گھوڑ سواری کا شوق ہوا۔ چنانچہ چھ سات سال کی عمر میں امجد نے چھوٹے گھوڑوں پہ سواری کرنا سیکھ لیا تھا۔

۱۹۶۰ء میں امجد خورشید اپنے والدین کے ساتھ ملیر کراچی میں تھے امجد نے خود اپنے شوق سے پلٹن کی مسجد میں حافظ عبدالغفور صاحب سے قرآن شریف پڑھا اور دو سال میں سارا قرآن مجید ختم کر لیا۔ امجد قرآن شریف پڑھنے اسکول سے آنے کے بعد سہ پہر کو جاتے تھے اور وہاں سے آنے کے بعد ہاکی کھیلنے نکل جاتے تھے۔

ہاکی بچپن سے امجد کا پسندیدہ بلکہ محبوب کھیل تھا۔ بیماری ہو یا صحت، دن ہو یا رات میدان ہو یا کمرہ غرض کے ہر وقت ہر جگہ ہاکی تھی اور وہ کوئی اور نہیں ہوتا تو اکیلے ہی شارٹ کارنر لگاتے رہتے۔

۱۹ اپریل ۱۹۶۱ء کو امجد سرسید پبلک سکول راولپنڈی میں داخل ہوتے یہیں پانچویں اسٹینڈرڈ یا آٹھویں درجے میں پڑھ رہے تھے کہ ملٹری کالج میں آٹھویں درجے ہی میں داخل ہوتے۔ نمبر ۲۹۰۸ تھا اور پہلا ہاؤس ٹیپو سلطان ہاؤس تھا۔ اگست ۶۷ء میں محمود غزنوی ہاؤس میں منتقل ہو گئے۔

## ملٹری کالج کے قیام کا دور

امجد کالج میں ۲۱ اپریل ۱۹۶۵ء کو داخل ہوئے اپریل ۶۶ء میں آٹھویں درجے کا سالانہ امتحان ہوا۔ تو ان کی سالانہ رپورٹ میں یہ لکھا گیا۔

"از خود نظم وضبط کا پابند ہے، باوقار اور سعادت مند ہے کھیلوں اور ڈراموں میں دلچسپی لیتا ہے" اپریل ۶۷ء کی رپورٹ سے پتہ چلتا ہے کہ اس زمانے میں امجد کو چکنی مٹی اور ہارڈ بورڈ کی ماڈلنگ سے شوق تھا۔ اسی سال کی رپورٹ میں یہ فقرہ ہے "

کہ ایک اچھا کیڈٹ صورت پذیر ہے

دسویں درجے میں امجد کے بارے میں پروفیسر عین الدین علوی نے ان کے فارم ماسٹر کی حیثیت سے رائے ظاہر کی، امجد کی فطری ذہانت اس نوعیت کی ہے اور وہ کلاس میں پہلی پوزیشن بھی لے سکتا ہے اگر وہ زیادہ شوق سے کام کرے اور کتابی مطالعے کو زیادہ وقت دے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ امجد نے اپنے محترم استاد کی نصیحت کو گرہ میں باندھ لیا اور نصابی تعلیم میں زیادہ دلچسپی لی۔ چنانچہ اپریل ۱۹۶۸ء میں ہونے والے میٹرک کے امتحان میں امجد خورشید نے ۶۲۰ نمبر لے کر اچھے نمبروں سے فرسٹ ڈویژن لی اور ایک بار پھر اس کا ثبوت دیا کہ خواہ عام حالات میں وہ کتنی ہی لاپرواہی کا اظہار کرے جب وقت آئے اور چیلنج سامنے ہو تو وہ اس سے عہدہ برآ ہونا جانتا ہے۔

مئی ۱۹۶۸ء میں امجد نے فرسٹ ائر میں آرٹس کے مضامین لئے یہ صحیح فیصلہ تھا۔ امجد کا رجحان سائنسی مضامین کی طرف نہیں تھا اور اس کی شخصیت کا جو سانچہ بن رہا تھا اس کے لحاظ سے یہی بہتر تھا کہ وہ آرٹس لے۔ اس سال اسے کالج کی ہاکی ٹیم میں لے لیا گیا۔ فٹ بال بھی وہ اچھا کھیلتا تھا۔ غیر نصابی سرگرمیوں میں اس کی دلچسپی برقرار تھی۔ بحیثیت مجموعی اس کی ترقی اس درجہ قابل تعریف تھی کہ ایم جی ہاؤس کے ہاؤس ماسٹر نے اس سال فرسٹ ائر کی سالانہ رپورٹ میں لکھا:

"مضبوط و تنومند جسم کا ذہین کیڈٹ۔ پڑھائی میں اوسط درجے کا لیکن کھیلوں میں بہت ممتاز۔"

اپریل ۱۹۶۹ء میں امجد سیکنڈ ائر میں تھے اسی سال انہیں ایم جی ہاؤس کا سپورٹس سیکرٹری بنا دیا گیا۔ امجد کا کالج میں یہ آخری سال تھا۔ اس سال کی سرگرمیوں کے بارے میں کچھ زیادہ ریکارڈ پر نہیں سوائے ایک سزا کے جو مارچ ۱۹۷۰ء میں انہیں کالج کے دوسرے سینئر لڑکوں کے ساتھ رات کو باہر جانے کے لئے ملی۔ بہر حال کالج میں ان کی آخری رپورٹ

کے الفاظ یہ تھے۔

ذہنی طور پر پختہ اور ذمہ دار، قیادت کی صلاحیت رکھتا ہے۔ پرجوش اور کھیلوں میں طاق۔

مئی ۱۹۷۰ء میں امجد نے کالج سے انٹر آرٹس کا امتحان دیا۔ ۱۸ جون ۱۹۷۰ء کو کالج سے فارغ ہوئے۔ اگست میں نتیجہ نکلا۔ ۴۸۶/۱۰۰۰ نمبر آئے جن سے سیکنڈ ڈویژن بنتی ہے۔

## ایک راز دان کا بیان

امجد خورشید کی کالج زندگی کی روئیداد جو ابھی آپ نے پڑھی یہ امجد خورشید کے ذاتی فائل کے مندرجات سے مرتب کی گئی ہے اس میں کچھ تفصیلات کا رنگ بھرنے کی ضرورت تھی اس سلسلے میں امجد کے کالج کے زمانے کے ایک ساتھی میجر سعید احمد پنجاب رجمنٹ لکھتے ہیں۔

میں نے انٹرمیڈیٹ کے دو سال ۶۹ء اور ۷۰ء امجد کے ساتھ محمود غزنوی ہاؤس میں گزارے۔ یہیں مجھے امجد کو بہت قریب سے دیکھنے کا موقعہ ملا اور ہماری رسمی رسم و راہ بہت جلد گہری دوستی میں بدل گئی۔

امجد گہرے سانولے رنگ کا تھا۔ امجد کے ماتھے کی ایک رگ بہت نمایاں تھی۔ کبھی کبھی یہ رگ بہت پھڑکتی تھی۔ چونکہ میرا ہر وقت اور ہر دن اس کے ساتھ تھا۔ اس لئے یہ نوٹ کیا کہ یہ رگ منگل کو بہت پھڑکتی تھی۔ اس کی شہادت کے بعد اس رگ کا اس کے والدین سے بھی ذکر آیا انہوں نے بھی یہی کہا۔ یہ رگ بچپن سے نمایاں تھی میں نے سنا ہے کہ یہ رگ بڑائی کی نشانی ہے۔

امجد کو گھر میں پیار سے بلا کہتے تھے۔ بلا یوں تو بڑا متین خاموش اور نرم تھا۔ لیکن کبھی کبھی یکایک وہ بدل بھی جاتا تھا۔ اس وقت اس کی تندی و تیزی دیکھنے کی ہوتی تھی اس وقت وہ سراپا آگ ہو جاتا تھا۔

اب جب کبھی میں امجد کے ساتھ گزارے دو سالوں کو یاد کرتا ہوں تو میرے ذہن میں دو تاثرات بڑی شدت سے ابھرتے ہیں ایک تو اس کا ہاکی کا شوق بلکہ عشق دوسرے اس کا

عزم وہ جو چاہتا کر کے دم لیتا۔ خواہ اس کے لئے کتنی تکلیف اٹھانی یا کتنی مشقت اٹھانی پڑے یا قربانی دینی پڑے۔

کالج سے مغرب کی طرف تھوڑے فاصلے پر اپر جہلم کنال بہتی ہے ہر چند کہ اس میں تیرنے کی اجازت نہ تھی لیکن شروع جوانی میں جو منچلا پن، جو بندشوں کو توڑنے اور زور بازو آزمانے کی ترنگ ہوتی ہے اس کے تحت میں اور امجد بھی اس نہر میں تیرنے کی مشق کرتے تھے ایک روز دو تین بار آر پار جا کے میں کنارے پر آرام سا کرنے لگا تو امجد نے مجھے للکارا، "چلو آٹھ بار نہر کو کراس کرتے ہیں اگر تم واقعی ایس ایس جی میں جانا چاہتے ہو، تو ہمت کرو باکسنگ میں بھی اس کا یہی رویہ تھا۔

جی خوش ہوا ہے راہ کو پر خار دیکھ کر

اگر مقابل کوئی اچھا باکسر ہوتا تو کہتا ٹھیک ہے۔ اب مزہ آئے گا۔ باکسنگ کرنے کا" میں کہہ چکا ہوں ہاکی سے اسے صرف دلچسپی ہی نہیں عشق تھا پڑھائی میں اس کے کم نمبروں کی وجہ بھی یہی تھی کہ وہ پڑھتا ہی نہیں تھا۔ جب میٹرک میں اس کی فرسٹ ڈویژن آئی تو ہم سب کو بڑی حیرت ہوئی امجد کے والد کی بڑی خواہش تھی کہ امجد انٹرمیڈیٹ میں سائنس لے۔ لیکن امجد نے جو دوسرے معاملوں میں بے حد سعادت مند تھا۔ والد کو صاف لکھ بھیجا کہ میں آرٹس لینا چاہتا ہوں اور وجہ یہ بتائی کہ سائنس لے کر زیادہ پڑھنا پڑے گا اور ہاکی کھیلنے کا وقت نہ مل سکے گا۔ امجد کے والد با دل نخواستہ راضی ہو گئے لیکن جب ملے تو کہا" اگر تمہارا شوق یہ ہے تو یہی سہی لیکن مزہ جب ہے کہ اس فن میں حد کمال تک پہنچو۔ امجد نے پوچھا۔ کون سا کمال؟ انہوں نے کہا۔ پاکستان ہاکی ٹیم۔ یہ سنتے ہی امجد کی آنکھوں میں دیئے جل اٹھے۔ جیسے یہ بات اس کے دل میں بھی تھی۔ جوش سے کہنے لگا۔ اباجی کوشش کروں گا۔ میری دلی آرزو بھی یہی ہے کہ ایک روز پاکستان کی ٹیم میں کھیلوں"

میجر سعید احمد مزید لکھتے ہیں۔

مئی ۱۹۶۹ء میں سیکنڈ ٹرم کے شروع میں امجد کو ٹائیفائیڈ ہو گیا تھا۔ بخار اترنے کے بعد اسے آرام کرنے کے لئے چھٹی پر گھر بھیج دیا گیا ایک روز جب میں کلاسز سے ڈارمیٹری میں واپس آیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ امجد چھٹی سے واپس آگیا ہے اور ڈارم کی ساری چارپائیاں ایک طرف کھڑی کر کے شارٹ کارنر کی مشق کر رہا ہے۔ میں نے کہا، امجد یہ کیا حرکت ہے؟ ابھی تو تم بیمار ہو کے اٹھے ہو۔ یار مجھے تو پاکستان ٹیم میں کھیلنا ہے۔ آدمی بڑی بات سوچے تو بڑی کوشش بھی کرے۔ میں ہنس پڑا۔

"آج تو، تو بڑا فلسفہ چھانٹ رہا ہے۔"

اس کی شہادت کے بعد اس کے گھر میں اس کے ہاکی کے جنون کے بارے میں باتیں ہو رہی تھیں کہ میجر صاحب امجد کے والد (خورشید احمد خان) نے اس کے بچپن کا ایک واقعہ سنا کر مجھے حیرت میں ڈال دیا کہنے لگے: "شاید تمہیں معلوم نہیں کہ بچپن میں ایک بار ڈاکٹروں نے اسے ٹی بی بتا دی نزلہ زکام بگڑ گیا تھا۔ بہرحال ڈاکٹروں کا کہنا میں اس زمانے میں ملیر میں تھا۔ اسے ملیر کینٹ ہسپتال میں داخل کرا دیا۔ بظاہر تو ٹھیک ہی تھا۔ بس احتیاطاً داخل کرا دیا گیا چونکہ گھر قریب ہی تھا اس لئے کھانے پہ گھر آجایا کرتا تھا۔ آتا تو کھانے کے لئے تھا لیکن اس عرصے میں ہاکی گیند لے کر ٹھک ٹھک کرتا رہتا تھا۔ بھائیوں کے ساتھ کھیلتا جب وہ نہ ہوتے تو بہن ہی کو ساتھ کر لیتا۔"

خورشید صاحب نے بتایا کہ آخر عاجز آکر وہ خود ہی کھیلنے لگے اور ساتھ ہی کھیل کے گر بھی بتاتے رہتے ہاکی میں امجد کی اٹھان بہت اچھی تھی کچھ عجیب نہیں کہ وہ پاکستانی ٹیم تک بھی پہنچتا۔ ۱۹۶۸ء میں جب وہ دسویں درجے میں تھا تو اس نے ہاکی میں کالج کلر لیا۔ ۱۹۶۹ء میں اس نے کیڈٹ کالج پٹاور کے خلاف ہاکی کا شاندار مظاہرہ کر کے اور ٹرافی جیت کر انٹر سروسز کیڈٹ کالجز ہاکی کلر لیا ۱۹۷۱ء میں اس نے پی ایم اے ہاکی کلر بھی حاصل کیا۔

ہاکی کے علاوہ ایک اور میدان میں سے اسے سرخ رو ہونا تھا کھیلوں کے کلر تو آسانی سے

مل جاتے ہیں۔ جو آخری سرخ روئی اس کی قسمت میں لکھی تھی وہ ہر ایک کی تقدیر نہیں ہوتی۔ اس عظیم سرخ روئی کا ذکر میں ابھی تفصیل سے کروں گا پہلے واقعات کی ایک آدھ کڑی ملا لوں۔

## کالج سے پی ایم اے تک

جون ۱۹۷۰ء میں کالج سے فارغ ہو کر امجد نومبر ۱۹۷۰ء میں پی ایم اے جانے تک اپنے والد کے پاس سیالکوٹ رہا۔ اس عرصے میں اس کا ایک ہی مشغلہ تھا۔ ہاکی کھیلنا اور اخبار پڑھنا۔ ایک روز گھر میں کہنے لگا "دیکھ لینا ۱۹۷۱ء میں ہندوستان پاکستان میں جنگ چھڑ جائے گی۔ جس میں، میں شہید ہوں گا" تم اور شہید؟ کیسی باتیں کرتے ہو امجد؟ سب نے کہا وقت آنے پر دیکھ لینا اس کا جواب تھا۔ لیکن سب یہی سمجھے کہ یہ مذاق ہے اور کچھ نہیں لیکن حقیقتاً یہ مذاق نہیں تھا وہ سنجیدہ تھا جو کچھ اس نے کہا وہ اس کا وجدان تھا۔ پی ایم اے کے لئے سلیکشن کے بعد اس کے والد نے کہا ایک گرم سوٹ بنوا لو پی ایم اے میں کام آئے گا۔ وہ نہ مانا۔ کیا کرنا ہے۔ بیکار جائے گا۔ والد نے جب زیادہ اصرار کیا تو بنوا لیا۔ لیکن کبھی پہنا نہیں۔ شہادت کے بارے میں اس کا اندرونی احساس بہت قوی تھا۔

پی ایم اے میں اس کی دلچسپی کا محور ہاکی ہی تھی۔ کورس کا عرصہ اتنا کم ہو گیا تھا کہ اس کا وقت نہیں ملتا تھا۔ بہر حال ہاکی میں اس نے پی ایم اے کلر لیا۔ اسالٹ کورس کرتے ہوئے بازو ٹوٹ گیا اس کی وجہ سے اسے کچھ دنوں ہسپتال میں رہنا پڑا لانگ کورس کو شارٹ وار کورس کر دیا گیا تھا۔ اس لئے ایک سال بعد ہی ۱۳ر نومبر ۷۱ء کو اسے پاس آؤٹ ہونا تھا۔ پاس آؤٹ ہونے سے پہلے امجد نے اپنے بھائی کو جو ٹیکسلا میں تھے یہ خط لکھا۔

"وقت آن پہنچا ہے آرمی کو کچھ ہتھیار مہیا کئے جا رہے ہیں۔ ہندوستان کو شکست دینے کیلئے"

میجر سعید احمد آخر میں لکھتے ہیں؛

پاسنگ آوٹ کے دن بھی میں امجد سے ملا۔ مجھے یہ جان کر خوشی ہوئی کہ ہم دونوں کی رجمنٹیں چھمب کے علاقے میں ایک ہی جگہ متعین تھیں میرا خیال تھا کہ خوب ملاقات رہے گی۔ ملاقات تو ہوئی لیکن زیادہ دیر نہ رہی۔

## امجد کی پی ایم اے کی کارکردگی

امجد کی پی ایم اے کی کارکردگی کے بارے میں میجر خورشید صاحب نے ایک اور واقعہ لکھا ہے جو قابل توجہ ہے۔

میرے کرنل (اب بریگیڈیر) عاشق حسین ملک سے اچھے مراسم تھے جب وہ سیالکوٹ سے تبدیل ہوکر پی ایم اے جانے لگے تو میں بھی ان سے ملاقات کے لئے ان کے دفتر گیا وہ یونٹ کا چارج دے رہے تھے اس لئے مختصر ملاقات ہوئی چلتے ہوئے کرنل عاشق نے پوچھا بیٹے کا نام کیا ہے جو پی۔ ایم۔ اے میں ہے۔ میں نے کہا میرے بتانے کی ضرورت نہیں ہے اگر وہ کسی قابل ہوا تو اپنے کام اور کردار سے خود اپنے آپ کو واقف کرا دے گا۔ انہوں نے میری طرف غور سے دیکھا تو میں نے کہا نہ وہ سفارش پر یقین رکھتا ہے نہ میں رکھتا ہوں اللہ مالک ہے وہ کسی قابل ہوا تو اپنی جگہ بنا لے گا۔

کچھ عرصے کے بعد میری پوسٹنگ ڈھاکہ ہوگئی وہاں جانے سے پہلے میں نے مناسب سمجھا کہ میں امجد کو پی ایم اے دیکھ آؤں یکم فروری ا. کو تقریباً ساڑھے بارہ بجے میں کرنل عاشق کے دفتر میں پہنچا تو انہوں نے بتایا کہ آج سے تمام کیڈٹ عید الاضحی پر سات دن کی چھٹی جا رہے ہیں۔ چائے پینے کے دوران کرنل عاشق نے مجھ سے کہا میں ابھی کمانڈانٹ کی کانفرنس میں شرکت کرکے آرہا ہوں۔ امجد بہت اچھا جا رہا ہے اس وقت ۲۷۲ کیڈٹس میں اس کی دوسری پوزیشن ہے۔ مبارک ہو۔ میں نے اللہ کا شکر ادا کیا اور ان سے پوچھا اب تو ضرورت نہیں بیٹے کا نام بتلانے کی؟" کرنل عاشق مسکرا پڑے انہیں پرانی بات یاد آگئی تھی۔

## شہادت کی طرف پہلا قدم

امجد ۱۳ر نومبر ۱۹۷۱ء کو پی ایم اے سے پاس آؤٹ ہوئے اور اپنے والد کی پرانی بلٹن ۱۴ پنجاب میں پوسٹ ہوئے جو اس زمانے میں چھمب سیکٹر میں متعین تھی۔ دس روز لاہور میں چھٹی کے گزارے اس دوران میں وہ شہید ہونے کا تذکرہ بار بار کرتے رہے۔ ۲۳ر نومبر ۱۹۷۱ء کو چھمب میں اپنی بلٹن میں رپورٹ کی یہ زمانہ سخت کھنچاؤ کا تھا کسی وقت بھی جنگ شروع ہو سکتی تھی موہوم اندیشوں سے لوگ متفکر تھے لیکن امجد کو تو کچھار کا مزہ آرہا تھا۔ ۳ سے ۵ ر دسمبر ۱۹۷۱ء تک امجد نے جنگی کارروائیوں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ ۶ر دسمبر کی صبح کو میجر سعید کی امجد سے ملاقات ہوئی۔ اس کا حال ان ہی کے لفظوں میں سنیئے۔

وہ نظارہ اب بھی میری آنکھوں میں پھر رہا ہے جب ۶ر دسمبر ۱۹۷۱ء کی صبح صحت و توانائی سے بھرپور چاق و چوبند سیکنڈ لیفٹیننٹ امجد خورشید چھمب سیکٹر کے ہیڈکوارٹر کے سامنے سے گزر رہا تھا "کیا ارادے ہیں، امجد" میں نے پوچھا۔ "ارادے کیا۔ اے ڈی ڈے آن پہنچا سعید! خدا حافظ اب شاید میں تمہیں پھر نہ دیکھ سکوں"۔ "کیوں نہیں میں تو تمہیں دیکھوں گا"! اس نے بھی ٹھیک کہا تھا اور میں نے بھی۔ اس نے واقعی مجھے پھر نہیں دیکھا وہ ہماری آخری ملاقات ثابت ہوئی میں نے اسے ضرور دیکھا لیکن خاک و خون میں لتھڑا ہوا شہادت کے بعد۔

میرے ہمدم میرے دوست تم پر خدا کی رحمتیں ہوں۔ یہ آخری کلمہ جو تم نے حاصل کیا۔ اس کی سرخی لازوال ہے۔

## شہادت کا واقعہ

امجد شہید کی شہادت پر اس کی بٹالین کے کمانڈنگ افسر صاحب نے لکھا:

۶ر دسمبر ۱۹۷۱ء کو ۱۴ پنجاب رجمنٹ کی بی اور سی کمپنیوں نے ہندوستانی چوکی جھنڈا پر

حملہ کیا۔ جو معلومات ان کمپنیوں کو دی گئی تھیں ان کے مطابق اس چوکی پر دشمن کی ایک کمپنی ہونا چاہیئے تھی۔ سیکنڈ لیفٹیننٹ امجد خورشید سی کمپنی کی ایک پلاٹون کمانڈ کر رہے تھے جب وہ دشمن کی پوزیشن پر پہنچے تو انہوں نے دیکھا کہ وہاں تو دشمن کی کم از کم ایک بٹالین مورچہ بند ہے اور اس کی مدد کے لئے ٹینکوں کا ایک اسکواڈرن ہل ڈاؤن پوزیشن میں موجود ہے یہ دیکھ کر امجد خورشید نے نہ حواس کھوئے نہ ہمت ہاری وہ اپنے مقصد کو سامنے رکھتے ہوئے اپنی پلاٹون کو دشمن کی بارودی سرنگوں کے کنارے تک لے گئے۔ اس نقطہ پر پہنچ کر امجد خورشید نے دیکھا کہ سرنگوں کے درمیان دشمن کے مضبوط مورچے ہیں۔ جن میں سے چھوٹے ہتھیاروں کا فائر آرہا ہے اس موقعہ پر سیکنڈ لیفٹیننٹ امجد خورشید نے فیصلہ کیا کہ ان کی پلاٹون کو دشمن کی پہلی لائنے کا قلع قمع کرنا چاہیئے چونکہ ان کی پلاٹون کے بیشتر جوان نئے ریکروٹ تھے اس لئے ان میں حوصلہ پیدا کرنے کے لئے امجد خورشید نے حملہ کی پہل خود ہی کرنے کا فیصلہ کیا چنانچہ انہوں نے دشمن کی اس پہلی ایل ایم جی پوسٹ پر آگے بڑھ کر

خود ہی حملہ کیا اور گرنیڈ سے اسے تباہ کر دیا ایسے کرتے ہوئے ان کا بایاں ہاتھ ایک گولی سے زخمی بھی ہو گیا اس کے باوجود ان کے عزم میں کمی نہیں آئی اور اپنے جوانوں کو حوصلہ دے کر آگے بڑھاتے رہے۔ آگے بڑھے تو انہیں تقریباً ۳۰ گز دور دشمن کا ایک اور بنکر نظر آیا۔ اس کو ٹھکانے لگانے کے لئے وہ لیٹ کر بلکہ رینگ کر آگے بڑھنے لگے لیکن جونہی وہ اس طرح تھوڑے سے آگے بڑھے تو دشمن کی مشین گن کے فائر کی زد میں آگئے اب انہیں پورا اندازہ ہو گیا تھا کہ دشمن کی پوزیشن کتنی مضبوط ہے اور وہ مہلک زخم بھی کھا چکے تھے اس کے باوجود انہوں نے اپنے حواس برقرار رکھے اور اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ وہ اس جگہ سے نکلیں اور داہنے حصے دور ہٹ جائیں۔ یہ کہتے ہوئے وہ بے ہوش ہو گئے اور چند گھنٹے بعد شہادت پائی۔

انتہا درجے کی فرض شناسی، بے پناہ جراٴت اور اعلیٰ درجے کی قیادت اور جان بازی کی اس ذاتی مثال کے لئے جو امجد خورشید نے پیش کی۔ ان کے سی۔ او نے ان کے لئے ستارہ جراٴت

کے اعزاز کی پرزور سفارش کی۔ لیکن تمغہ جرأت عطا ہوا۔ امجد کو لاہور میں دفن کیا گیا جہاں اب ان کے والدین رہتے ہیں۔

## شہادت کی خبر

بیٹے کی شہادت کی خبر باپ نے ڈھاکہ میں کیسے سنی؟ یہ بھی پاکستان کی عسکری تاریخ میں سونے کے پانی سے لکھنے کے قابل ہے۔ خورشید صاحب لکھتے ہیں:۔

۱۳ دسمبر ۱۹۷۱ء کی رات تقریباً ۹ بجے میں اپنے کمرے میں نماز عشا پڑھ رہا تھا کہ ٹیلی فون کی گھنٹی بجی۔ میرے بنگلے واقع دھان منڈی ڈھاکہ میں کرنل طور، میجر ظاہر شاہ اور میجر سلطان مرحوم بھی ٹھہرے ہوئے تھے یہ لوگ بوجہ بلیک آؤٹ میرے کمرے میں بیٹھے ہوئے تھے۔ کھانے کا انتظار تھا۔ اردلی نے کھانا اس لئے نہیں لگایا تھا کہ میں نماز ختم کر لوں تو کھانا لگائے۔ اتنے میں ٹیلی فون کی گھنٹی بجی۔ میجر سلطان نے ریسور اٹھایا تو پتہ چلا کہ میرا کلرک بات کرنا چاہتا ہے۔ مزید پوچھنے پر اس نے کہا کہ میجر صاحب کے لئے ایک تار ہے ابھی بھیج دوں یا صبح نماز کے وقت۔ میجر سلطان نے کہا میجر خورشید ابھی نماز پڑھ رہے ہیں تو ٹیلی فون بند ہو گیا۔ میں نے نماز پڑھ کر اردلی حوالدار غلام نبی کو کھانا لگانے کے لئے آواز دی۔ اس نے فوراً کھانا لگانا شروع کر دیا۔ اسی دوران میں نے دفتر ٹیلی فون پر بات کی۔ ہیڈ کلرک نے جو بنگالی تھا کہنا شروع کیا السلام علیکم، میجر صاحب آپ کا ایک ٹیلی گرام ہے۔ میں نے کہا بھیجنے کی ضرورت نہیں صرف پڑھ کر سنا دو، اس نے کہا سر، دل نہیں مانتا۔ اللہ خیر کرے میں نے کہا جو کچھ بھی لکھا ہے پڑھ کر سنا دو۔ اس نے سنایا۔

(جس کا ترجمہ ہے) سیکنڈ لیفٹیننٹ امجد خورشید ۶ دسمبر کو شہید ہو گیا۔

"شکریہ۔ اللہ مالک ہے"، کہہ کر میں نے فون بند کر دیا اور اٹھ کر کھانے کی میز پر جا پہنچا کیونکہ کھانا میز پر لگایا جا چکا تھا اور سب لوگ میرا انتظار کر رہے تھے کرنل طور نے پوچھا کہ کیا تھا تو میں نے بتایا کہ میرا بیٹا امجد شہید ہو گیا ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ انہوں نے سنا اور خاموش ہو کر

بیٹھ گئے۔ مگر میں نے کہا "بھائیو۔ کھانا کھاؤ۔ اللہ کی امانت تھی اس نے واپس لے لی۔ الحمدللہ۔ کیسی عظیم موت پائی میرے بیٹے نے۔ وہ موت جس کی دعائیں اپنے لئے پچھلے ۲۰ سال سے مانگتا رہا ہوں اور امجد کی تو پیشین گوئی تھی جو پورے ایک سال بعد پوری ہو گئی۔ خدا اپنے حبیب پاک کے صدقے امجد کی شہادت قبول کرے اس کے درجات بلند کرے آمین ثم آمین۔

## بیٹے کی شہادت پر مبارکباد

۲۶ دسمبر ۱۹۷۱ء کو میجر خورشید احمد خان نے ڈھاکے پی او ڈبلیو سیکٹر سے ریڈ کراس کے واسطے یہ پیغام بھیجا۔

عزیز بیگم

امجد کی شہادت پر مبارکباد

خدا اس کو اپنی رحمتوں سے نوازے اور ہم سب پر رحم کرے۔

## شہادت پر ماں اور بہنوں کا رویّہ

امجد خورشید نے اپنی والدہ اور بہنوں کو اپنی شہادت کا اتنا یقین دلا رکھا تھا کہ ان کی شہادت کی خبر انہوں نے یوں سنی جیسے کسی عزیز کے سفر پر روانہ ہونے کے بعد منزل مقصود پر پہنچ جانے کی خبر سنی جاتی ہے۔

امجد کی امی اور تینوں بہنوں کو کسی نے روتے ہوئے نہیں دیکھا بلکہ امجد کی باتیں کرتے کرتے ان کا کبھی کبھی مسکرا دینا ملنے والوں کو حیران کر دیتا۔

امجد کے شہید ہونے اور شوہر کے جنگی قیدی بن جانے کے بعد بیگم خورشید نے کہا:۔

قوم کا وقار سب سے پہلے، قیدی بعد میں، ملک ہے تو ہم ہیں اگر ملک نہیں تو کچھ بھی نہیں

اس لئے ملک کے لئے جتنی قربانی بھی دی جائے کم ہے"
امجد کے متعلق ایک انٹرویو دیتے ہوئے بیگم رضیہ خورشید نے کہا۔
امجد کی شہادت کی خبر سن کر میں اس کی دائمی جدائی پر تڑپتی تھی لیکن اس کی میت دیکھ کر میں سارے دکھ بھول گئی۔ شہید ہمیشہ زندہ رہتے ہیں اگر شہید مرتے تو میرے بیٹے کے چہرے پر موت کی زردی کے بجائے شفق کی لالی نہ ہوتی"

## امجد کے شوق اور امتیازات

امجد نے ملٹری کالج میں باکسنگ، سوئمنگ اور ڈرامہ میں امتیاز حاصل کیا۔ خورشید صاحب جو خود بھی ہاکی کے بہت اچھے کھلاڑی رہے ہیں لکھتے ہیں:
میری حسرت تھی کہ امجد پاکستان ہاکی ٹیم میں کھیلے۔ کالج جانے سے پہلے میں اس کو گھر میں ہاکی کھیلاتا تھا اور تاکید کرتا تھا۔ بیٹا کالج میں صرف ہاکی کھیلنا۔ امجد دسویں میں تھے کہ کالج ہاکی ٹیم میں شامل کر لئے گئے۔ انٹرمیڈیٹ میں سائنس صرف اس لئے چھوڑ دی کہ ہاکی کھیلنے کا وقت نہیں ملے گا۔ ۱۹۶۸ء میں کالج کلر حاصل کیا۔ دسمبر ۶۹ء میں بمقام پٹارو ہاکی کلر حاصل کیا۔ ۷۱ء میں پی ایم اے کلر۔
تیراکی کا بڑا شوق تھا۔ کالج میں بھی چوری چھپے اپر جہلم کنال میں جو کالج کے پہلو میں ہے تیرنے کی مشق کرتے تھے۔ اتوار کو نہر کو آپس کے مقابلوں میں کئی کئی بار تیر کر پار کرتے تھے۔
خورشید صاحب کا بیان یہ ہے کہ ۱۹۷۰ء میں پی ایم اے میں جانے سے پہلے امجد نے ان کی پلٹن میں نشانہ بازی کے مقابلے میں حصہ لیا اور مشین گن MGIAB سے ۸ انچ کا گروپ بنایا اور کمانڈنگ افسر سے بہت شاباش لی۔

### ورزش اور جوڈو کا شوق

خورشید صاحب لکھتے ہیں:۔

سیالکوٹ والے بنگلے میں ہم نے امجد کو نیچے والا کمرہ دے دیا تھا تاکہ وہ اپنے دوستوں نعیم اور اعظم گوندل کے ساتھ اودھم مچاتا رہے۔ ان لڑکوں نے کمرہ کا پنکھا اتار کر اس کی جگہ باکسنگ کے لئے کٹ بورہ بھر کر لٹکا لیا تھا یہیں وہ باکسنگ اور جوڈو کی پریکٹس کرتا رہتا تھا۔

ایک رات میں اور رضیہ کھانا کھا کر ٹہلنے کیلئے باہر گئے۔ تقریباً آدھ گھنٹے بعد واپس آئے تو دیکھا کہ ہمارے ڈرائینگ روم کی بتیاں جل رہی ہیں ہم سمجھے شاید کوئی مہمان آیا بیٹھا ہے۔ اندر داخل ہوئے تو یہ منظر دیکھا کہ صوفے دیوار کے ساتھ لگے ہیں صوفوں کے گدے کشن قالین پر بچھے ہیں اور امجد دونوں چھوٹی بہنوں کو جوڈو کے داؤ سکھا رہے ہیں۔ ماں ناراض ہوئیں یہ کیا ادھم مچا رکھا ہے جوڈو لڑکیوں کے لئے نہیں ہوتی۔" امجد کہنے لگا۔" امی جی! الجزائر میں اور ویت نام میں لڑکیاں کمانڈو ایکشن کرتی ہیں۔ لڑکیوں کو بھی جنگی تربیت دینی چاہیئے۔

## امجد شہید کی شخصیّت

کسی انسان کی شخصیت پر سب سے مستند رائے اس کے ان دوستوں کی ہوتی ہے جو اس کی خلوت و جلوت کے رازدان ہوں۔ امجد کے ایک گہرے دوست میجر نعیم ڈار کے تاثرات یہ ہیں۔

"امجد خورشید ۳۱ نومبر ۱۹۷۰ء پاکستان ملٹری اکیڈمی کے ۴۷ ویں لانگ کورس میں ٹریننگ کے لئے پہنچے۔ شروع کا ایک مہینہ قاسم کمپنی میں رہنے کے بعد اورنگ زیب کمپنی کی نمبر ۲ پلاٹون میں منتقل ہو گئے۔ امجد کی شخصیت میں جو پہلو زیادہ نمایاں تھا وہ دوستی، قربانی اور مدد کا جذبہ تھا اس کی ایک بہترین مثال یرموک جنگی مشق کا ایک واقعہ ہے۔ یرموک ایکسرسائیز پہلی ٹرم میں پانچ دن کی ایک ایکسرسائز ہوتی ہے جس میں ہر آدمی اپنا پانچ دن کے کھانے کا راشن اور بستر وغیرہ خود اٹھا کر چلتا ہے اور ساتھ ساتھ مختلف جنگی چالوں کی مشق ہوتی ہے اس ایکسرسائز کے راستے میں ایک ایسا مرحلہ آتا ہے جب ایک ندی کو پار کرنے کے بعد ایک عمودی پہاڑی پر چڑھنا ہوتا

ہے۔ یہ مرحلہ ایکسائز کے دوسرے دن دوپہر کے وقت آتا ہے۔ جبکہ ہر آدمی ذہنی اور جسمانی طور پر تھک چکا ہوتا ہے اور کوئی ایک دوسرے سے بات نہیں کرتا کہ بدمزگی نہ پیدا ہو۔ اس موقع پر جب پلاٹون کا ایک کیڈٹ تھک کر بیٹھ گیا تو امجد خورشید آگے بڑھ کر آئے اور اس کا سامان اور بندوق اپنے کندھے پر اٹھا کر اس کا ہاتھ پکڑ کر اس کو اس پہاڑی کی چوٹی تک پہنچایا۔ یہ قربانی اور مدد کی ایک اعلیٰ مثال تھی۔

دوستی کے معاملے میں امجد نے کبھی یہ نہیں سوچا کہ اس کو کسی سے کیا صلہ ملے گا وہ تو صرف یہ دیکھتا تھا کہ وہ کسی کو کیا دے سکتا ہے اور یہ خوبی بہت کم لوگوں میں پائی جاتی ہے۔

پی۔ ایم۔ اے ایک ایسی جگہ ہے جہاں انسان کی اصلیت ظاہر ہو جاتی ہے کیونکہ یہاں شخصیت ٹریننگ کے دوران جب ہر قسم کا چھلکا، ذہنی اور جسمانی تکان اتار دیتی ہے تو اصلیت کسی سے چھپ نہیں سکتی۔ امجد خورشید نے اپنی پی۔ ایم۔ اے ٹریننگ کے دوران یہ ثابت کر دیا کہ ان کے ظاہر اور باطن میں کوئی فرق نہیں۔

۴۷ ویں لانگ کورس اگرچہ لانگ کورس ہونے کی حیثیت سے دو سال کے عرصے کی ٹریننگ والا کورس تھا۔ لیکن ایمرجنسی کی وجہ سے یہ کورس صرف ایک سال کی ٹریننگ تک محدود کر دیا گیا اور ۱۳ر نومبر ۱۹۷۱ء کو پاسنگ آؤٹ پریڈ ہوئی اور نو دن کی چھٹی کے بعد امجد خورشید ۱۴ پنجاب رجمنٹ میں گئے۔

## ایثار اور شہادت کا جذبہ بے اختیار

امجد کی مختصر سی زندگی کے مطالعے سے دو باتیں بہت واضح طور پر ابھر کے سامنے آتی ہیں ایک تو یہ کہ اس میں ایثار کا مادہ بہت زیادہ تھا۔ دوسرے یہ کہ شہادت پانے کی آرزو اس میں جنون کی حد تک تھی۔ امجد یوں تو زندگی بھر بہنوں بھائیوں کے ساتھ، دوستوں، عزیزوں ماتحتوں کے ساتھ ایثار کرتا رہا لیکن سب سے بڑا اور آخری ایثار اس نے اس وقت کیا جب

اس کا آخری وقت تھا وہ امجد کے ساتھیوں نے جو اس کے شریک کارزار تھے بتایا۔ جب شدید زخمی حالت میں طبی امداد کے لئے اسے پیچھے پہنچایا گیا تو اس وقت تک اسے ہوش تھا۔ ڈاکٹر اسے خون دینے کی تیاری کرنے لگا تو امجد نے کہا آپ کسی اور زخمی کو دیکھیں، میرے اوپر وقت ضائع نہ کریں۔ مجھے برسوں سے آرزو شہادت پانے کی تھی۔ جو مجھے سامنے نظر آ رہی ہے۔"

شہادت کی آرزو امجد کو عشق کی حد تک تھی۔ امجد کی امی نے ایک انٹرویو میں کہا۔

"امجد کہا کرتا تھا،" آپو! میں شہادت کا درجہ حاصل کرنا چاہتا ہوں" یہاں تک کہ اپنے پاسنگ آؤٹ پریڈ کے بعد آکر بھی اس نے سب سے پہلے جو جملہ کہا وہ یہی تھا،" آپو، بس آپ کو اس بات کے لئے تیار رہنا چاہیئے، کس بات کے لئے؟" امجد شہید کی خالہ نے اس معنی خیز جملے کو سن کر تجسس سے پوچھا" میری شہادت کی خبر سننے کے لئے" امجد نے بڑے اطمینان سے جواب دیا۔

امجد کے ساتھ لڑنے والوں کا کہنا ہے کہ وہ شہادت کے لئے اتنا بے قرار تھا کہ جھپٹ جھپٹ کے دشمن پر حملے کرتا۔

کیپٹن تنویر جو چھمب کے محاذ پر امجد شہید کے ساتھ تھے کہتے ہیں "کہ میں نے آج تک اتنا جوشیلا اور بہادر نوجوان نہیں دیکھا۔ دشمن کا ایک مورچہ جیتنے کے بعد میں نے انہیں خبردار کیا کہ دشمن اب ضرور زوردار اور بھرپور حملہ کرے گا چنانچہ ہمیں اس کے لئے تیار رہنا چاہیئے۔

"کرنے دیں جی۔ انہیں بھی معلوم ہو جائے گا کہ یہاں کیسے کیسے شیر کچھاروں میں بیٹھے ہیں"

اور چھمب کے فتح ہونے پر وہ اتنا خوش ہوا کہ اس نے محاذ پر سے گھر خط لکھ کر چھوٹے بہن بھائیوں کو خوشخبری سنائی کہ دیکھا پچھلی بار چھمب تک پہنچنے میں چار دن لگے تھے اس دفعہ ہم نے چھمب صرف چھتیس گھنٹوں میں فتح کر لیا ہے۔"

## شہادت کی پیشگوئی

خورشید صاحب لکھتے ہیں۔

اکتوبر ۱۹۷۰ء میں پی ایم اے جانے سے قبل، امجد صحن میں بہن بھائیوں سے بات چیت کر رہے تھے۔ میں ذرا پرے بیٹھا اخبار پڑھ رہا تھا۔ میں نے سنا امجد کہہ رہا ہے اگلے سال ۷۱ء میں پاکستان اور ہندوستان میں جنگ لگے گی اور میں شہادت پاؤں گا۔ یہ سن کر میں چونکا۔ اخبار بند کیا اور امجد کی طرف رخ کر کے میں نے پوچھا۔ برخوردار تمہیں، کیسے پتہ لگا" امجد نے بڑی سنجیدگی سے کہا" میرے کالج کے ایک دوست نے ہاتھ دیکھ کر یہ بتایا ہے۔ میں نے جواب دیا" وہ کون سا اولیا تھا کہ غیب کی باتیں بتانے لگا۔ جیسے تم ویسے تمہارے دوست۔"

نومبر ۷۰ء کی شروع تاریخوں میں اسے پی ایم اے جانا تھا میں نے اسے گرم سوٹ کا کپڑا دے کر اور درزی کو بلوا کر کہا ناپ دے کر سوٹ سلوالو کاکول میں سردی ہوتی ہے۔ امجد بہت لیت ولعل کرتا رہا" سردی اتنی نہیں ہوتی کیا ضرورت ہے بلیزر سے کام چل جائے گا۔ وغیرہ وغیرہ"

جب میں نے اصرار کیا کہ" یہ وقار کا سوال بھی ہے" تو چپ ہو گیا۔ مختصر یہ کہ ۱۰ نومبر ۱۹۷۰ء کو سوٹ سل کے آگیا۔ میں نے کہا" بیٹا ذرا پہن کر تو دکھاؤ"۔ امجد نے جواب دیا۔ میں نے آپ کو بتا دیا ہے کہ اگلے سال جنگ میں۔ میں نے شہید ہو جانا ہے یہ سوٹ بیکار ہو جائے گا۔ آپ نے فضول پیسے ضائع کئے ہیں۔ میں نہیں پہنوں گا۔ میرے سختی سے کہنے کے باوجود اس شیر نے سوٹ نہ پہننا تھا نہ پہنا۔ یکم فروری ۷۱ء کو دس روز کی چھٹی پر آیا تو پی۔ ایم۔ اے کا سپورٹس سوٹ پہن کر آیا۔

مئی ۷۱ء کی چھٹیاں امجد نے لاہور میں گزاریں۔ اس دوران میں بھی بہن بھائیوں کو یاد دلاتا رہا کہ بس اب جنگ چھڑنے والی ہے۔ میں نے شہید ہو جانا ہے۔

۴۷ لانگ کورس ۱۳ نومبر ۷۱ء کو پاس آؤٹ ہوا۔ دس روز کے بعد ۲۳ نومبر ۷۱ء امجد اپنے والد کی پلٹن ۱۴ پنجاب میں شامل ہونے چلے تو پھر اپنی ماں سے وہی شہادت والی بات کی۔ امجد کی امی نے اسی دن خورشید صاحب کو ڈھاکہ میں لکھا۔ آج صبح جب امجد پلٹن میں شامل ہونے کے لئے جانے لگا تو اس نے پھر کہا" جنگ چھڑنے والی ہے اس میں مجھے شہید ہو جانا ہے۔ یہ سن کر میرا دل ڈوبنے لگا اور میں اسے لاہور اسٹیشن پر چھوڑنے نہ جا سکی۔ خورشید! خدا سے دعا کرو

میرے دل سے یہ وہم دور ہو اور ہمارا بیٹا غازی بن کر واپس آئے"۔ اس کے جواب میں خورشید صاحب نے اپنی بیگم کو لکھا؛

"رضیہ آپ کو شرم آنی چاہیئے اگر بیٹا شہادت کے لئے جا رہا تھا تو آپ نے بد دلی کیوں دکھائی۔ کیا مسلمان ماؤں کا یہی شیوہ ہے افسوس کی بات ہے"۔

## باپ کا خواب

خورشید صاحب لکھتے ہیں ؛

۶ر دسمبر ۱۷ء کو ڈھاکہ میں، میں نے ایک خواب دیکھا کہ ایک بہت بڑا مجمع لوگوں کا ہے۔ بہت سے لوگوں نے مل کر میرے سر پر ایک تاج سا رکھا ہے جو پگڑی کے کلاہ کی شکل کا ہے۔ اور اس کے اوپر کا حصہ سونے کی طرح چمکدار ہے اور نچلا حصہ نرم مخمل کی طرح کا ہے۔ یہ خواب چونکہ غیر معمولی تھا میں نے اسی دن لاہور فون کیا کہ خیریت تو ہے؟ ۶ر دسمبر کے دن ہی امجد نے شہادت پائی تھی۔

خورشید صاحب لکھتے ہیں کہ میں نے امجد کو تین بار خواب میں دیکھا ہے ایک بار دیکھا امجد سبز چوغے میں ملبوس دوسرے بہت سے بچوں کے ساتھ شاہانہ انداز میں چلا آ رہا ہے۔ ہاتھ چوغے کی جیبوں میں ہیں میرے سامنے آکر کھڑا ہو گیا اور سلام کیا چند سیکنڈ خاموش کھڑا رہا میں نے پوچھا بیٹے کیسے آئے ہو؟ جواب میں کہا۔ آپ کو سلام کرنے آیا ہوں میں نے کہا اب جاؤ۔ تو امجد اسی پروقار انداز سے واپس جانے لگا۔ بچے بھی اس کو گھیرے میں لئے اس کے ساتھ ساتھ خاموش چلے جا رہے تھے جب قبر کے پاس پہنچا تو قبر کھلی اس نے اندر قدم رکھا اور غائب ہو گیا۔

دوسرا خواب کچھ ایسا تھا کہ میں کہیں جانے کے لئے تیار ہو رہا ہوں امجد بضد ہے کہ میں بھی ساتھ چلوں گا مگر میں نے انکار کر دیا اور میں خود ایک تانگے میں سوار ہو کر چل پڑا ہوں۔ تانگہ ایک ایسی جگہ سے گزر رہا ہے کہ جس کے دائیں طرف ایک نہر سی ہے اچانک جب نہر میں نظر پڑی تو کیا دیکھتا ہوں کہ امجد اس نہر میں ایک ماہر تیراک کی طرح تیرتا ہوا چلا جا رہا ہے اور مجھ سے آگے نکل

گیا ہے۔ اس نہر کا پانی سرخی مائل گدلا سا ہے جیسا عموماً بارشوں کے بعد ندی نالوں کا ہوتا ہے۔

## موت کی تمنا

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ فتمنوا الموت ان کنتم صدقین ''اگر تم سچے ہو تو ذرا موت کی تمنا کر کے دکھاؤ۔'' اس تذکرے سے یہ نتیجہ نکالنا مشکل نہیں کہ امجد کو موت کی تمنا بہت تھی۔ فی سبیل اللہ! موت کی اس تمنا کو ایمان کا معجزہ بھی کہا جا سکتا ہے اور جس طرح اس کے گھر والوں نے اس کی شہادت کو صدق دل سے قبول کیا۔ وہ بھی ایمان ہی کی دین ہے۔ آخر میں خلاصہ کے طور پر شہید کے باپ کی تحریر کا ایک ٹکڑا پیش کیا جاتا ہے۔

میجر خورشید احمد لکھتے ہیں۔

یہ بالکل اظہار واقعہ ہے کہ اپنی پی ایم اے کی تربیت کے دوران امجد اپنی، بہن اور بھائیوں کو اکثر لکھا کرتا تھا میں ہندوستان سے ہونے والی جنگ میں شہید ہو جاؤں گا یہ کہہ کہہ کر ایک طرح سے اس نے گھر والوں کو ذہنی طور پر اس حادثے کے لئے تیار سا کر لیا تھا۔ چنانچہ جب پیشن گوئی ایک حقیقت کے طور پر سامنے آئی تو سب نے اس کو صبر، وقار کے ساتھ برداشت کیا۔ امجد کی شہادت کی خبر مجھے ۱۳ دسمبر کو ملی۔ دوسرے دن ۱۵-۱۶ دسمبر کی درمیانی رات کو میں ٹیلیفون پر امجد کے ماموں بریگیڈیر ایس آئی شیخ سے بات کر سکا تو میں نے خاص طور پر پوچھا امجد کی امی اور بہن بھائیوں کا امجد کی شہادت پر کیا حال ہے؟ انہوں نے کہا ''ایسا جو مسلمان کے شایان شان ہے۔''

اب بھی جب ہم گھر میں اکٹھے بیٹھتے ہیں اور ادھر ادھر کی باتیں ہوتی ہیں تو امجد کا ذکر بھی ضرور آتا ہے اس کی عادتیں اس کے فقرے اس کے لطیفے، شرارتیں، کارنامے سب پر گفتگو ہوتی ہے ہم میں کسی کو یہ محسوس نہیں ہوتا کہ امجد سے ہم محروم ہو گئے ہیں امجد ہمارے ساتھ ہے اور رہے گا۔''

---

# ذکر اللہ والوں کے



شاہد حمید



# جرأتوں کے نشاں

## سعید راشد

مجھے جناب سعید راشد کی تالیف کردہ کتاب "جرأتوں کے نشاں" دیکھنے کا اتفاق ہوا۔ اسے پڑھ کر جی بہت خوش ہوا۔ کیونکہ اس کتاب کا موضوع وہ غازی اور مجاہد ہیں جنہوں نے ہماری آزادی کے دفاع میں اہم کردار ادا کیا اور ہمیں اس قابل بنایا کہ ہم آزادی کی فضا میں سانس لیتے ہوئے ملک و قوم کی تعمیرِ نو کو جاری رکھ سکیں۔ ملک، قوم اور نظریۂ اسلام کے یہ محافظ ہمارے خراج اور تشکر کے مستحق ہیں۔

یہ امر قابلِ افسوس ہے کہ ہمارے ہاں تاریخی واقعات کو محفوظ رکھنے کا رجحان بہت کم ہے اور جو بہادر اور جیالے اپنے خون پسینے سے یہ تاریخ بناتے ہیں ان کے نقوش بھی خال خال صفحۂ قرطاس پر منعکس ہوتے ہیں۔ جنگ و جدل کے دوران تو ان جیالوں کی جرأتوں سے ساری قوم حرارت پاتی ہے لیکن بعد میں وقت کی خاک ان چہروں کو دھندلا دیتی ہے اور ہم اپنے اپنے معمولات میں مگن ہو کر ان محسنوں کے کارناموں کو بھول جاتے ہیں۔ جناب سعید راشد نے طرزی کالج جہلم کے ۲۹ سپوتوں کے حالات قلمبند کر کے اس ضرورت کو جزوی طور پر پورا کر دیا ہے۔ میری خواہش ہے کہ اس کام کو ملکی سطح پر انجام دیا جائے تاکہ ہماری ملی تاریخ کا یہ درخشندہ باب نہ صرف محفوظ ہو جائے بلکہ آئندہ نسلیں بھی اس سے حوصلہ اور تحریک حاصل کر سکیں۔

جنرل محمد ضیاء الحق

راولپنڈی

۲۹ مارچ ۱۹۸۳ء

# حق نواز جھنگوی شہید

سعید راشد



چھپ کر تیار ہے

ہر معیاری بک شاپ سے خرید فرمائیں

# اکرم نشانِ حیدر



ملّی کے ہیرو میجر محمّد اکرم شہید نشانِ حیدر

ایف ایف آر کی داستانِ حیات

شائع ہو گیا ہے

عالم بے عمل کی مثال ایسی ہے جیسے اندھے نے چراغ اُٹھایا ہو کہ لوگ اس سے روشنی حاصل کرتے ہیں اور خود اندھیرے میں رہتا ہے ۔

# اقوالِ زرین

## شاہد حمید

فوٹو آفسٹ طباعت

چھپ کر تیار ہے

ہر معیاری بُک شاپ سے خرید فرمائیں

بُک کارنر پبلشرز، بُک سیلرز، مین بازار، جہلم

نام - محمد سعید راشد
نصابی تعلیم - ادبیاتِ اردو، انگریزی اور فنِ تعلیم
درس گاہیں - اسلامیہ انٹر کالج بریلی، بریلی کالج بریلی اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ
مربّی اساتذہ - جناب مبارک حسین، مولانا محمد محسن، ڈاکٹر شوکت سبزواری، ڈاکٹر داس گپتا،
ڈاکٹر عشرت حسین، پروفیسر رشید احمد صدیقی، ڈاکٹر ذاکر حسین
ذہنی پس منظر - تحریکِ پاکستان کا دور

پیشہ - استاد ملٹری کالج جہلم از ۱۹۵۰ء تا ۱۹۸۸ء
پرنسپل آرمی پبلک سکول جہلم کینٹ
مشغلہ - تصنیف و تالیف
مشن - پاکستانیت کا فروغ
تصانیف و تالیفات :-

۱- The Character and Conduct of Quaid-e-Azam
۲- In Search of Light
۳- Ripeness in All
۴- Learning to Lead
۵- Living with Leadership
۶- A Lasting Lighthouse
۷- حیاتِ قائدِ اعظمؒ
۸- گفتار و کردارِ قائدِ اعظمؒ
۹- تذکرۂ اقبال
۱۰- مکالماتِ اقبال
۱۱- شاد باد منزلِ مراد
۱۲- تذکرۂ شہداء (جنگِ ستمبر و دسمبر کے پندرہ شہیدوں کا تذکرہ)
۱۳- میجر اکرم شہید نشانِ حیدر
۱۴- کرنل حق نواز کیانی شہید ستارۂ جرأت
۱۵- جرأتوں کے نشان (پاک و ہند جنگوں کے ۲۴ جنگی اعزاز یافتہ غازیوں کا تذکرہ)
۱۶- کردار ساز
۱۷- عظمتِ کردار
۱۸- داستانِ علم و عمل، حصّہ اوّل اور دوم
۱۹- علوی نامہ
۲۰- چراغوں کی قطار